بُنائی بنیادی دستکاری ہو اس کی آمدنی سے اسکول کے خرچ کا کتنا حصہ نکل سکتا ہے۔

اس دستکاری کی آمدنی اور خرچ کا حساب لگانے میں ہمیں کچھ مشکل نہیں ہوئی اسلئے کہ یہ کام پچھلے سترہ برس سے مہاتما گاندھی کی نگرانی میں بڑی اچھی طرح سے ہو رہا ہے۔ مزدوری کا حساب اس شرح سے کیا گیا ہے جو آل انڈیا چرخا سنگھ نے مہاراشٹر میں رکھی ہے۔ دوسری دستکاریوں میں بازار کے بھاؤ سے حساب لگایا جا سکتا ہے۔ مہاتما جی نے صاف لفظوں میں کہا ہے کہ حکومت کو اس کا ذمہ لینا چاہیئے کہ اپنے ہوتے اسنے شہریوں کے کام کی پیداوار کو اس بھاؤ پر خرید لے گی۔

"ہر اسکول اپنا خرچ آپ نکال سکتا ہے اس شرط پر کہ حکومت سکولوں میں بنائی ہوئی چیزوں کو خرید لے" (ہریجن - ۳۱ جولائی ۱۹۳۷ء)

ہم اس رائے کی پوری طرح تائید کرتے ہیں — اس آمدنی سے جو مالی فائدہ ہوگا اسے چھوڑ کر یوں بھی ہمارا خیال ہے کہ سکھانے والوں اور سیکھنے والوں کے کام کی اچھائی کو جانچنے اور ناپنے کا کوئی پیمانہ ہونا چاہیئے اگر یہ نہ ہوا تو ڈر ہے کہ کام سست پڑ جائے گا اور اس سے کوئی تعلیمی فائدہ نہیں ہوگا۔ یہ بات تعلیم کے ان ماہروں کے تجربے سے صاف ظاہر ہے جنھوں نے اپنے اسکولوں میں "ہاتھ کا کام" یا "عملی کام" کرایا ہے۔

مگر یہاں ہمیں ایک بات جتا دینا ہے۔ اس اسکیم کے چلانے میں ایک بہت بڑا ڈر اس کا بھی ہے کہ ایسا نہ ہو کہ آمدنی پر اتنا زور دیا جائے جس سے اس کا تعلیمی اور تہذیبی فائدہ جاتا رہے۔ ایسا نہ ہو کہ سکھانے کا سارا وقت اور دھیان اس میں لگ جائے کہ لڑکوں سے زیادہ سے زیادہ محنت لیں اور دستکاری کی تعلیم کے ذہنی، سماجی اور اخلاقی پہلو کو بھول جائیں۔ اس بات کا استادوں کی تعلیم اور نگرانی کرنے والوں کی ہدایت غرض ہر کام میں ہمیشہ دھیان رہنا چاہیئے۔

## دوسرا حصہ

### مقصد

جو تھوڑا سا وقت ہم کو ملا تھا اس میں ہم سات برس کی تعلیم کا ایسا پروگرام نہیں بنا سکتے جس میں ہر چھوٹی چھوٹی

چیز کا ذکر ہو پھر بھی ہم الگ الگ سرخیوں کے نیچے یہ لکھے دیتے ہیں کہ نئے اسکولوں میں کیا کام کیا جانا چاہئے۔

ہر صوبے کے تعلیمی بورڈ میں ایک ممبر ہونا چاہئے جو کورس بنانے میں ماہر ہو اور اُس کا یہ کام ہو کہ سات برس کی تعلیم کا پورا کورس بنائے۔ نئے اسکولوں میں استاد قابل لوگوں کی نگرانی میں جو تجربہ حاصل کریں گے اس کی مدد سے وہ کمی جو کورس کے بنانے میں رہ جائے پوری ہو جائے گی۔ پھر بھی ہم اس رپورٹ کا ایک اور ضمیمہ تیار کریں گے جس میں ہر درجے کے کورس کے بارے میں خاص خاص باتیں لکھدی جائیں گی۔

## بنیادی تعلیم کے سات سال کے کورس کا خاکہ

**۱۔ بنیادی دستکاری** | سیکھنے والے کو اُس کام میں جو اس نے اپنے لئے چُنا ہو اتنی مہارت ہو جانی چاہئے کہ اپنی تعلیم ختم کرنے کے بعد وہ اُسے اپنا پیشہ بنا سکے۔

نیچے لکھی ہوئی بنیادی دستکاریاں اسکولوں میں سکھائی جا سکتی ہیں:-

(الف) کتائی اور بُنائی

(ب) بڑھئی کا کام

(ج) کھیتی

(د) پھل اور ترکاریاں پیدا کرنا

(ہ) چمڑے کا کام

(و) کوئی اور دستکاری جس کے لئے مقامی حالات مناسب ہوں اور جو اوپر لکھی ہوئی شرطوں کو پورا کرتی ہو۔

جن اسکولوں میں کتائی اور بُنائی یا کھیتی کے سوا کوئی اور بنیادی دستکاری سکھائی جائے اُن میں بھی سیکھنے والوں کو روئی دُھننا، تکلی کاتنا اور کھیتی باڑی کا معمولی کام بتانا چاہئے۔

**۲۔ مادری زبان** | مادری زبان کو اچھی طرح سکھانا ساری تعلیم کی بنیاد ہے۔ جب تک کوئی شخص اپنی زبان اچھی طرح نہ بول سکتا ہو اور صحیح اور صاف نہ لکھ سکتا ہو اُس کے خیال میں بھی صحت اور صفائی پیدا نہیں ہو سکتی۔ اس کے علاوہ مادری زبان کے ذریعے سے بچہ اپنی قوم کے خیالات اور جذبات کے خزانے کو حاصل کرتا ہے۔ اسلئے

اس سے سماجی اور اخلاقی تعلیم کا کام اچھی طرح لیا جا سکتا ہے۔ اسی کے ذریعے سے بچہ خوب صورت چیزوں کے شوق کو ظاہر کرتا ہے اور اگر اس کے سکھانے کا صحیح طریقہ برتا جائے تو ادب، خوشی، اور تسکین کا سامان بن سکتا ہے۔ سات سال کی تعلیم سے نیچے لکھے ہوئے مقصد حاصل ہو جانے چاہئیں:۔

۱۔ بچہ اپنے آس پاس کی چیزوں، لوگوں، اور واقعات کے بارے میں آسانی سے بات چیت کر سکے اور پھر اسے دھیرے دھیرے اتنی مشق ہو جائے کہ

۲۔ وہ ہر چیز کے بارے میں جس سے اس کو روزمرہ کام پڑتا ہے صاف اور ٹھیک ٹھیک بات چیت کر سکے۔

۳۔ ایسی عبارتوں کو جو زیادہ مشکل نہ ہوں چپ چاپ پڑھ کر سمجھ سکے (کم سے کم معمولی اخباروں اور رسالوں کو آسانی سے پڑھ لے)۔

۴۔ نظم اور نثر کو زور سے پڑھتے وقت اس طرح ادا کر سکے کہ اس کا مطلب صاف ہو جائے اور وہ اس کا لطف اٹھا سکے (اونگھ اونگھ کر پڑھنے کا جو بے جان طریقہ عام طور پر دکھائی دیتا ہے اس کو بالکل چھوڑ دے)۔

۵۔ فہرست، انڈیکس، ڈکشنری اور حوالہ کی کتابوں کو برت سکے اور عام طور پر اپنا علم بڑھانے اور لطف اٹھانے کے لئے کتب خانہ سے کام لے سکے۔

۶۔ صاف، صحیح، اور خاصی تیز رفتار سے لکھ سکے۔

۷۔ صاف اور سادہ عبارت میں روزمرہ کے واقعات کو بیان کر سکے۔ جیسے گاؤں کے عام جلسوں کی رپورٹ لکھنا۔

۸۔ سیدھے سادے نج کے خط اور کاروبار کے خط لکھ سکے۔

۹۔ اچھے اچھے لکھنے والوں کی کتابوں یا ان کے چنے ہوئے ٹکڑوں کو پڑھ کر ان سے واقفیت اور دلچسپی حاصل کر چکا ہو۔

**۳۔ ریاضی** | اس کے سکھانے کا مقصد یہ ہے کہ بچہ حساب اور جامیٹری کے معمولی سوالوں کو جو اس کی دستکاری

یا گھر کی اور آس پاس کی زندگی سے پیدا ہوں، تیزی سے حل کر سکے۔ اُسے تجارتی حساب اور بہی کھاتے کا کام بھی جاننا چاہیے۔

ہمارے خیال میں یہ مقصد نیچے لکھے ہوئے قاعدوں کو سکھانے اور اُن کی کافی مشق کرانے سے حاصل ہو سکتے ہیں :-

سادہ جوڑ باقی ضرب تقسیم — مرکب جوڑ باقی ضرب تقسیم — معمولی کسر — اعشاریہ کسر — اربعہ — اکائی کا قاعدہ — سود — پیمائش کے ابتدائی قاعدے — عملی ہندسہ (جامیٹری) — بہی کھاتے کا ابتدائی کام —

تعلیم صرف عدد کے جاننے اور برتنے پر ختم نہیں ہو جانی چاہیے۔ اُس کو زندگی کی ضرورتوں سے گہرا تعلق ہونا چاہیئے جو بنیادی دستکاری، اسکول اور جماعت کے روزمرہ کے کاموں سے پیدا ہوتی ہے۔ اس طرح سے مقداروں اور قیمتوں کا اندازہ کرنے سے بچوں کی عقل اور سمجھ کو ترقی کا پورا موقع ملیگا۔

**۴ - سماج کا علم** | اس کے مقصد یہ ہیں :-

۱ - بچے کو عام طور پر انسانوں اور خاص طور پر ہندوستان کے لوگوں کی ترقی سے دلچسپی ہو جائے۔

۲ - وہ اپنے آس پاس کے سماجی اور ملکی حالات کو اچھی طرح سمجھ سکے اور اُس کے دل میں اُن کے سدھارنے کا شوق پیدا ہو۔

۳ - اُس کے دل میں وطن کی محبت ہو۔ وہ ہندوستان کے پچھلے زمانے کی عزت کرے اور آنے والے زمانے کے بارے میں یہ عقیدہ رکھے کہ یہ ایک ایسی سماج کا گھر ہوگا جس کی نیو مل کر کام کرنے اور محبت، سچائی اور نیاؤ پر رکھی جائے گی۔

۴ - وہ شہریت کے حقوق اور ذمہ داریوں کو اچھی طرح جان لے۔

۵ - اُس میں وہ شخصی اور سماجی خوبیاں پیدا ہو جائیں جن سے کہ آدمی اپنے ساتھیوں اور پڑوسیوں کے بھروسے کے قابل ہو جاتا ہے۔

۶ - سب کے دل میں ایک دوسرے کے مذہب کی اور دنیا کے سب مذہبوں کی عزت پیدا ہو جائے۔

یہ مقصد ایک ایسے کورس سے حاصل ہو جائیں گے جس میں تاریخ، جغرافیہ، شہریت کا علم اور آج کل کے

زمانے کے حالات شامل ہوں اور دُنیا کے مذہبوں کے اصول بتاکر یہ ثابت کیا جائے کہ خاص خاص باتوں میں سب مذہب ایک ہیں۔ شروع اس طرح کرنا چاہئے کہ بچہ اپنے آس پاس کے حالات اور معاملات کو جانے پھر اُسے اس بات سے دلچسپی پیدا کرانی چاہئے کہ لوگ اپنی اپنی ضرورتوں کو کیونکر پورا کرتے ہیں۔ اس طرح اُس کے دل میں دوسرے لوگوں کی زندگی اور کام کے جاننے کا شوق پیدا ہو جائے گا۔

۱۔ دنیا کی تاریخ کا ایک چھوٹا سا خاکہ کھینچ کر بتایا جائے۔ انسانوں کی سماجی اور تہذیبی زندگی کے بڑے بڑے واقعات پر خاص زور دیا جائے اور یہ دکھایا جائے کہ کس طرح دھیرے دھیرے سیاست اور تہذیب کے لحاظ سے لوگوں میں میل جول پیدا ہوتا گیا۔ محبت، سچائی، بنیاؤ، مل جل کر کام کرنا، قوم کا ایکا، انسانوں کی برابری اور برادری ان سب باتوں پر زور دینا چاہئے۔ چھوٹے درجوں میں تاریخ اس طرح پڑھائی جائے کہ خاص خاص لوگوں کی زندگی کے حالات بتادئے جائیں اور بڑے درجوں میں اس طرح کہ سماج کی پوری زندگی اور تہذیب کی ترقی دکھائی جائے۔ اس کا بہت خیال رکھا جائے کہ کہیں پچھلے زمانے پر فخر کرنے کا یہ انجام نہ ہو کہ بچوں کو اپنی قوم پر بے جا گھمنڈ ہو جائے کہ اس کے سوا سب کو برا سمجھنے لگیں۔ جن لوگوں نے قوموں کو آزاد کرایا ہے اور امن کے ذریعے سے صلح حاصل کی ہے ان کی کہانیاں کورس کی کتابوں میں خاص طور پر ہونی چاہئیں۔ انسانوں کی زندگی سے ایسے سبق سکھانے چاہئیں جن سے اہمسا اور اس کے ساتھ کی خوبیوں کا ہمسا، دھوکے اور دغا سے اچھا ہونا ثابت ہو۔ ہندوستانی قوم کے جاگنے کی تاریخ اور ہندوستان کی سماجی، سیاسی اور معاشی آزادی کی کوششوں کا حال بتا کر بچوں کو اس کے لئے تیار کرنا چاہئے کہ ہنسی خوشی اس بوجھ کو ٹھا سکیں اور اس بدلتے ہوئے زمانے کی کڑیاں سہہ سکیں۔ قومی تہواروں اور قومی ہفتے کا منانا ہر اسکول کی زندگی میں ایک خاص چیز ہونی چاہئے۔

۲۔ بچوں کو پبلک کے فائدے کی چیزیں، پنچایت، امداد باہمی کی انجمن، سرکاری ملازموں کے فرض، ڈسٹرکٹ بورڈ یا میونسپلٹی کا قاعدہ قانون، یہ سب جاننا چاہئے۔ انھیں جاننا چاہئے کہ ووٹ کیا ہے اور کس طرح کام میں لایا جاتا ہے۔ ایسی کونسلوں سے جن کے ممبروں کو لوگ چن کر بھیجتے ہیں کیا فائدہ ہے۔ یہ پہلے کس طرح

نہیں اور پھر کیونکر ترقی کرتی رہیں۔ ان چیزوں کی تعلیم ایسی ہونی چاہیے جو خالی کتابی نہ ہو بلکہ زندگی کے واقعات سے گہرا تعلق رکھتی ہو۔ اسکولوں میں ایسے کام کیے جائیں جن کے ذریعے سے بچوں کو سوراج کا طریقہ سکھایا جائے۔ ہو سکے تو اسکول کا اپنا اخبار ہو نہیں تو بچے باہر کا کوئی اخبار مل جل کر پڑھتے رہیں جس سے انہیں روزمرہ کے خاص خاص واقعات معلوم ہوتے رہیں۔

۴۔ سماج کے علم کے کورس میں دنیا کے جغرافیہ کا خاکہ، ہندوستان کا پورا حال اور دوسرے ملکوں سے اس کا تعلق بتایا جائے۔ اس میں نیچے لکھی ہوئی باتیں ہونی چاہئیں:۔

(الف) اپنے ملک اور دوسرے ملکوں کے پودوں، جانوروں اور انسانوں کی زندگی اور اس پر آس پاس کے جغرافی حالات کا اثر (کہانیاں، بیان، تصویریں سب سے کام لینا، قدرتی چیزوں کو آنکھوں سے دکھانا، ہر چیز میں مقامی حالات کا حوالہ دینا)۔

(ب) موسم کے حالات کو سمجھنا اور سمجھانا (یہ زیادہ تر باہر کا کام ہے جیسے سورج کو دیکھنا او یہ معلوم کرنا کہ ہر موسم میں اس کی اونچائی میں کیا فرق ہوتا ہے، ہوا کا رخ بتانے والے آلے سے اس کا رخ معلوم کرنا، تھرمامیٹر اور بیرومیٹر سے ہوا کی گرمی اور دباؤ کو معلوم کرنا۔ اس کو لکھنے اور بتانے کے طریقے۔ مینہ کے برسنے کا حساب رکھنا وغیرہ)

(ج) نقشہ دیکھنا اور نقشہ بنانا، گولے پر دنیا کا نقشہ دیکھنا، آس پاس کے مقامات کو دیکھنا اور ان کا نقشہ سمجھنا، نشانوں کو پہچاننا، اٹلس اور اس کے انڈکس کو برتنا۔

(د) آنے جانے اور چیز بھیجنے کے ذریعے اور زندگی اور کاروبار سے ان کا تعلق معلوم کرنا۔

(ہ) مقامی پیشوں کھیتی اور صنعت کا حال معلوم کرنا۔ (کھیتوں اور کارخانوں میں جا کر) مختلف علاقوں کا اپنی ضرورتیں آپ پوری کرنا یا ایک دوسرے کا پابند ہونا۔ کھیتی اور صنعت کے طریقوں کا مقامی حالات کے مناسب ہونا۔ ہندوستان کی بڑی بڑی صنعتیں۔

۵۔ عام سائنس | اس کے مقصد یہ ہیں:۔

۱۔ بچوں کو اس قابل بنانا کہ آس پاس کی دنیا کو سمجھ سکیں۔

۲ - انھیں اس کی عادت ڈالنا کہ چیزوں کو صحیح طور پر دیکھیں اور جو دیکھنے ہیں اسے تجربہ کر کے جانچیں -

۳ - انہیں اس قابل بنانا کہ سائنس کے ان بڑے اصولوں کو سمجھ سکیں جس کی مثالیں :-

(الف) اُس پاس کی قدرتی چیزوں

(ب) سائنس کو انسان کے کام میں لانے میں ملتی ہیں -

۴ - انھیں بڑے بڑے سائنس والوں کے حالات بتانا جنھوں نے علم کے لئے قربانیاں کی ہیں۔

تاکہ ان کے دل پر اثر پڑے -

کورس میں کئی سائنسوں کے نیچے لکھے ہوئے مضمون شامل ہونے چاہئیں :-

(الف) آس پاس کی دنیا کا علم

آس پاس کے پودوں، جانوروں اور چڑیوں کا حال جاننا -

فصلوں کے بدلنے اور اس اثر کا علم جو اس سے پودوں، جانوروں، چڑیوں اور انسانوں کی زندگی

پر پڑتا ہے - ہر فصل کی پیداوار کو پانا -

(ب) پودوں کا علم

پودے کے الگ الگ حصے اور ان کے کام

پودے اگنا، بڑھنا اور پھیلنا -

اسکول کے باغ اور آس پاس کے کھیتوں میں کام کرا کر بچوں کو سمجھانا کہ تری، گرمی اور روشنی کی

مختلف حالتوں اور بیج اور کھاد کی مختلف قسموں کا کیا اثر پڑتا ہے -

(ج) جانوروں کا علم

بیماری کے کیڑوں، اڑنے والے اور رینگنے والے کیڑوں، چڑیوں اور جانوروں کا حال معلوم کرنا

اور یہ جاننا کہ ان میں کون انسان کے دوست اور کون دشمن ہیں -

(د) بدن کا علم

انسان کا جسم - اس کے عضو اور ان کے کام -

(ہ) صحت اور صفائی کا علم

جسم کی صحت - دانتوں، زبان، ناخونوں، آنکھوں، بالوں، ناک، کان کھال اور کپڑوں کی صفائی -

گھر اور گاؤں کی صفائی صحت کا انتظام - میلا ٹھکانے کا انتظام -

صاف پانی - گاؤں کا کنواں

صاف ہوا - درختوں کا کام ہوا کی صفائی میں - ٹھیک سانس لینا صحت کے لئے اچھا اور برا کھانا

وہ کھانا جس میں سب ضروری چیزیں شامل ہوں -

زخمیوں اور بیماروں کی مدد اور معمولی دوا علاج -

چھوت - چھوت کی بیماریاں - ان سے کیونکر بچ سکتے ہیں -

پاک زندگی سے صحت قائم رہتی ہے -

(و) جسم کی تربیت

کھیل - کسرت - ڈرل (دیسی کھیلوں کا شوق دلایا جائے)

(ز) آسان کیمیا

ہوا، پانی، تیزاب، نمک وغیرہ کیا ہیں اور کیوں کر بنتے ہیں

(ح) ستاروں کا علم

جس سے رات کو رستہ پہچان سکیں -

(ط) کہانیاں

سائنس دانوں اور نئے ملک ڈھونڈھنے والوں اور ان کے کاموں کی جو انھوں نے انسان کی بھلائی کے لئے کئے -

**۶ - ڈرائنگ** | اس کے مقصد یہ ہیں :-

۱ - آنکھ کو شکلوں اور رنگوں کے پہچاننے اور ان میں فرق کرنے کی مشق -

۲ - شکلوں کو یاد رکھنے کی مشق -

۳ - قدرت کی اور آرٹ کی خوبصورت چیزوں کو جاننا اور ان سے لطف اٹھانا۔

۴ - چیزوں کا اچھا نقشہ سوچنا اور سجاوٹ کا کام۔

۵ - دستکاری میں جو چیزیں بنانی ہیں ان کی ڈرائنگ۔ یہ مقصد اس طرح حاصل ہو سکتے ہیں۔

(الف) بچے جن چیزوں کو دیکھیں یا پڑھیں ان کی ڈرائنگ کریں۔

(ب) نمونے سے اور یاد سے پودوں، جانوروں انسانوں وغیرہ کی شکلیں کھینچیں (یہ کام سائنس، دستکاری وغیرہ کے سلسلے میں)۔

(ج) چیزوں کے نقشے سوچیں اور بنائیں۔

(د) اسکیل، گراف، اور تصویروں کی ڈرائنگ کریں۔

پہلے چار سال میں ڈرائنگ کا کام پڑھائی اور سائنس اور دستکاری کی شکلیں بنانے کے سلسلے میں ہونا چاہیئے۔ بعد کے تین سال میں، نقشہ سوچنے، سجاوٹ کے کام اور باقاعدہ ڈرائنگ پر زور دینا چاہیئے۔ تاکہ بچے اپنے کام کے سلسلے میں صحیح شکلیں بنا سکیں۔

۷ - گانا | اس کا مقصد یہ ہے کہ بچوں کو اچھے گیت یاد ہو جائیں اور انہیں اچھے گانے کی پہچان اور شوق ہو جائے بچوں میں تال کا جو قدرتی احساس ہوتا ہے اسے ترقی دینے کے لئے انہیں دونوں ہاتھوں سے تال دینا سکھایا جائے۔ قدم ملا کر ایک خاص تال کے ساتھ چلنے سے بھی اس میں مدد مل سکتی ہے۔

اس کا خاص طور پر خیال رکھا جائے کہ صرف اچھے گیت چنے جائیں جن کا اخلاقی اثر بھی اچھا ہو۔ ان کا مضمون بھی پاک اور اونچا ہونا چاہیئے۔ مل کر گانے پر خاص زور دیا جائے۔

۸ - ہندوستانی | ہندوستانی کو اسکول کورس میں لازمی رکھنے کا مقصد یہ ہے کہ قومی اسکولوں میں پڑھتے ہوئے بچے، دیس کی عام زبان تھوڑی بہت جانتے ہوں اور بڑے ہو کر ہندوستان کے دوسرے صوبے کے لوگوں کے ساتھ آسانی سے کام کر سکیں۔ اس زبان کو سکھانے میں اُستاد کو بچوں کے دل میں یہ بات بٹھا دینا چاہیئے کہ یہ زبان ہندوؤں اور مسلمانوں کے میل جول کا سب سے بڑا اور اچھا پھل ہے۔ یہ ان کے اچھے سے اچھے خیالات اور جذبات کا خزانہ ہے۔ انہیں زبان کی بڑائی اور طاقت پر فخر کرنا چاہیئے۔ اور دل سے اُس کی

سیوا کرنے کا شوق ہونا چاہئے۔

جن علاقوں میں ہندوستانی بولی جاتی ہے اُن میں یہ مادری زبان ہوگی لیکن بچوں اور اُستادوں دونوں کے لئے لازمی ہوگا کہ ناگری اور فارسی دونوں خط سیکھیں تاکہ ہندی اور اردو میں لکھی ہوئی کتابوں کو پڑھ سکیں دوسرے علاقوں میں جہاں صوبے کی زبان مادری زبان ہوگی ہندوستانی پانچویں اور چھٹے درجے میں لازمی رکھی جائے گی لیکن بچوں کو دونوں خطوں میں سے ایک خط چننے کا اختیار ہوگا۔ لیکن اُستادوں کو دونوں طرح کے بچوں سے کام پڑے گا اس لئے اچھا ہے کہ وہ دونوں خط سیکھ لیں۔

کم سے کم ہر اسکول میں دونوں خطوں کے سکھانے کا کافی انتظام ہونا چاہئے۔ کورس کا عام خاکہ پانچویں درجے تک لڑکوں اور لڑکیوں کے لئے ایک ہی ہوگا۔ چوتھے اور پانچویں درجے میں لڑکیوں کے لئے عام سائنس کے کورس کو بدل کر اس میں گھر کے کام کاج کا علم بھی شامل کرنا چاہئے۔ چھٹے اور ساتویں درجے میں لڑکیوں کو اجازت ہوگی کہ بنیادی دستکاری کی جگہ گھر کے کام کاج کا اونچا کورس لے سکیں۔

# تیسرا حصّہ

## اُستادوں کی تعلیم

شاید اس اسکیم کے چلنے کی سب سے ضروری شرط اُستادوں کی اچھی تعلیم ہے۔ یوں بھی عام طور پر جیسے اُستاد ہوتے ہیں ویسی ہی تعلیم ہوا کرتی ہے لیکن جب تعلیمی نظام کو ایک سرے سے بنانا ہو تو اچھے اُستادوں کی ضرورت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔

اس لئے یہ ضروری ہے کہ اُستاد نئے تعلیمی اور سماجی خیالات کو جو اس اسکیم میں سامنے رکھے گئے ہیں اچھی طرح سمجھتے ہوں اور اُن کو عمل میں لانے کا شوق اور جوش رکھتے ہوں۔

چونکہ اُن کو صرف کتابی مضمون نہیں بلکہ دستکاریاں بھی سکھانی ہوں گی اس لئے اُن کی تعلیم میں کئی بنیادی دستکاریوں کا اچھی طرح جاننا بھی شامل ہونا چاہئے۔

انھیں ہر مضمون نئے طریقے سے پڑھانا ہوگا۔ سب مضمونوں کو علم کے الگ الگ ٹکڑے نہیں بلکہ ایک ہی

کام کے حصے سمجھیں گے جو ایک دوسرے سے جڑے ہوئے ہیں اس کے لئے ضروری ہے کہ اُستادوں کو کام کے نقشے سوچنا، پڑھائی کے مضمونوں میں تعلق پیدا کرنا اور اس طرح علم، زندگی اور کام کو ایک دوسرے سے جوڑنا سکھایا جائے۔ یہ بھی ضروری ہے کہ وہ سماج کی زندگی سے دلچسپی رکھتے ہوں اور اسکول اور سماج کے گہرے تعلق کو اچھی طرح سمجھتے ہوں۔

نئی اسکیم کو صحیح طریقے سے چلانے کے لئے ان باتوں پر خاص زور دینا چاہئے۔ ان کے علاوہ اُستادوں کو اور ضروری چیزیں بھی جاننا چاہئے جن کا ذکر آگے آئے گا۔

ٹریننگ اسکول میں داخلے کے لئے یہ شرط ہونی چاہئے کہ امیدوار کسی قومی یا سرکاری طور پر مانے ہوئے مدرسہ میں میٹریکولیشن تک پڑھ چکا ہو یا ورنیکولر فائنل یا اُس کے برابر کوئی اور امتحان پاس کرنے کے بعد کم سے کم دو برس پڑھانے کا تجربہ حاصل کر چکا ہو۔

## اُستادوں کی تعلیم کا پورا کورس
### (تین سال کا)

۱۔ (الف) روئی بونا، اُٹھانا، دُھننا (یا اُون کا دھونا) اون اور سوت کا تنا اور تانا لگانا۔

(ب) چرخے (یا اوزاروں کا جن سے بنیادی دستکاری میں کام لیا جائے) کے مستری کا کام۔

(ج) گاؤں کی صنعتوں کا اور خاص طور پر اپنی چنی ہوئی دستکاری کا معاشی علم۔

(د) بڑھئی کا معمولی کام جس کی چنی ہوئی صنعت میں ضرورت پڑے۔

۲۔ ان بنیادی صنعتوں میں سے کوئی ایک سیکھنا۔

(الف) کتائی، وُبنائی

(ب) کھیتی

(ج) ترکاری اور پھل اُگانا

(د) بڑھئی کا کام

(ہ) کھلونے بنانا

(د) چمڑے کا کام

(س) کاغذ بنانا

یا کوئی دستکاری جو کسی علاقے کے لئے مناسب سمجھی جائے۔

۳ - تعلیم کے نیچے لکھے ہوئے اصول۔

(الف) دستکاری کے ذریعہ تعلیم دینے کا بنیادی خیال۔

(ب) اسکول کا تعلق سماج سے۔

(ج) بچوں کی طبیعت کے علم کا ایک آسان خاکہ (جہاں تک ہو سکے اس کا تعلق تجربے اور واقعات سے ہو) اور وہ اصول جن کے مطابق آدمی کام سیکھتا ہے۔

(د) پڑھانے کے طریقے۔ خاص کر کام کے نقشے سوچنا اور ان پر عمل کرنا۔

(ہ) نئی تعلیم کے مقصد اور ان کا تعلق ملک کی زندگی کے اصلی حالات سے۔

۴ - بدن کے علم صحت اور صفائی کے علم اور کھانے پینے کے علم کا ایک خاکہ جس کا تعلق گاؤں کے روزمرہ کے مسئلوں سے ہو۔

۵ - سماج کے علم کا جو کورس بنیادی تعلیم میں پڑھایا گیا ہے اُسے دوہرانا اور آگے بڑھانا تاکہ اُستاد سماج کے طرح طرح کے مسئلوں کو اچھی طرح سمجھ سکے اس کے بعد ایک نظر اس پر ڈالنا چاہئے کہ پچھلے پچاس برس میں ہندوستان کا اور دنیا کے دوسرے ملکوں کا کیا حال رہا ہے۔

۶ - مادری زبان کی پڑھائی جس کے ذریعے سے اُستاد ہندوستان کے آرٹ اور ادب کے چوٹی کے نمونوں سے واقف ہو جائے اور ملکی تہذیب کی عام بنیاد کو سمجھ سکے۔

۷ - ہندوستانی کا علم فارسی اور ناگری دونوں خطوں کا لکھنا اور پڑھنا (یہ نہ صرف ہندوستانی بولنے والے علاقوں میں بلکہ سارے ہندوستان کے سرکاری اور سرکار سے مدد پانے والے مدرسوں میں لازمی ہونا چاہیئے کیونکہ اس کے بغیر اس تعلیم کا بنیادی تہذیبی اور سماجی مقصد حاصل نہیں ہوگا۔

۸ - بورڈ پر لکھنا اور ڈرائنگ بنانا۔

۹ - جسم کی تربیت، ڈرل اور دیسی کھیل -

۱۰ - اُستادوں کی نگرانی میں ان اسکولوں میں پڑھانے کی مشق کرنا جو ٹریننگ اسکولوں کے ساتھ لگے ہوئے ہوں -

ہم چاہتے ہیں کہ ٹریننگ اسکولوں کے ساتھ بورڈنگ ہاؤس بھی ہوں جن میں اُستاد اور شاگرد ہر وقت ساتھ رہ سکیں - ان میں سب کے میل جول سے ہر طرح کی سماجی اور تہذیبی زندگی کا سامان ہونا چاہئے تاکہ ٹریننگ پانے والے اُستادوں کو اپنی اپنی خاص دلچسپیاں ظاہر کرنے کا موقع ملے اس لئے ہم ٹریننگ اسکولوں کے اُستادوں کو توجہ دلاتے ہیں کہ انھیں اپنے شاگردوں کے لئے خالی وقت میں طرح طرح کی سماجی دلچسپیوں اور تفریحوں کا سامان کرنا چاہئے -

ان اسکولوں کی کامیابی کا صحیح اندازہ اس سے ہوگا کہ ان میں طرح طرح کی دلچسپیوں اور تفریحوں کا سامان ہو ٹریننگ پانے والے جوش اور شوق کے ساتھ اُن میں شریک ہوتے ہوں - اور اسکولوں کی جماعتی زندگی پر اُن کا اچھا اثر پڑتا ہو -

شاید اس کورس کو دیکھ کر لوگوں کو یہ خیال ہو کہ یہ بہت بھاری ہے اور اس کا پڑھانا قابل عمل نہیں ہے - ہم اس خیال کو دور کرنا اور یہ دکھانا چاہتے ہیں کہ اگر ٹھیک طریقے سے کام لیا جائے تو یہ کورس اچھی طرح پورا کیا جا سکتا ہے - ایک تو یہ بات یاد رکھنا چاہئے کہ یہ تین سال کا کورس ہے اور غور کرنے کے بعد اس کا ایک اچھا نقشہ بنایا جا سکتا ہے - دوسرے یہ کہ کچھ سال کے بعد جب یہ اسکیم اچھی طرح چل جائے گی تو ٹریننگ پانے والے وہ لوگ ہوں گے جو نئے اسکولوں میں تعلیم پا چکے ہیں اور دستکاری کی تعلیم اور دوسرے مضمونوں کا بہت سا حصہ پہلے سے سیکھ چکے ہیں - اس لئے ٹریننگ اسکول میں انھیں نئے مضمون سیکھنے نہیں پڑیں گے بلکہ جو کچھ پہلے سیکھ چکے ہیں اُسی کو آگے بڑھانا اور پیشے کے طور پر سیکھنا ہوگا - تیسرے ہم پھر اس بات پر زور دیتے ہیں کہ یہاں یہ مقصد نہیں ہے کہ یہ سب مضمون علمی طریقے سے حاصل کئے جائیں (کیونکہ اس سے کام بہت مشکل ہو جائے گا) بلکہ صرف یہ ہے کہ شہریت، صحت اور صفائی، زخمیوں اور بیماروں کی مدد، بچوں کے طبیعت کے علم اور طریقۂ تعلیم کے عملی مسئلے جو اسکول میں پیدا ہوتے ہیں سکھا دئے جائیں - ہاں ہمیں امید یہ ضرور ہے کہ اگر ٹریننگ پانے والے کے

دل میں اپنے پیشے کا شوق اور علمی دلچسپی پیدا کردی جائے گی تو ان میں سے بہت سے لوگ مضمونوں کی تعلیم کو اپنے طور پر جاری رکھیں گے اور آگے بڑھ جائیں گے لیکن جہاں تک کہ اس تین سال کی تعلیم کا تعلق ہے ہمارا مقصد عالم فاضل پیدا کرنا نہیں بلکہ ہوشیار سمجھدار پڑھے لکھے دستکار پیدا کرنا ہے جو صحیح خیالات اور سماج کی خدمت کا شوق رکھتے ہوں اور قوم کے بچوں کو اس تعلیمی اسکیم کا مقصد اور اس کی قیمت سمجھا سکے۔

## استادوں کی تعلیم کا چھوٹا کورس

اس اسکیم کو جلد سے جلد شروع کرنے کے لئے ہم یہ سفارش کرتے ہیں کہ اس وقت کی ضرورت کو سامنے رکھکر ان استادوں کو جو موجودہ اسکولوں، قومی مدرسوں اور آشرموں سے خاص طور پر چنے گئے ہوں ایک سال کا چھوٹا کورس پڑھایا جائے۔ یہ چنے ہوئے استاد ایسے ہوں جنہیں پڑھانے کے کام یا دستکاری کا اچھا تجربہ ہو اور جن سے یہ امید ہو کہ وہ اس اسکیم کو صحیح طریقے سے سمجھ کر اور جوش کے ساتھ چلا سکیں گے۔ ان استادوں کی تعداد ہر صوبے میں اُن اسکولوں کے لحاظ سے مقرر ہونی چاہئے جو شروع میں کھولے جائیں گے۔

ان استادوں کے کورس میں نیچے لکھی ہوئی چیزیں ہونی چاہئیں:۔

(الف) دھنائی اور تکلی کی کتائی۔ یہ ہر ایک کے لئے لازمی ہو گی چاہے اس نے اپنے لئے کوئی بنیادی دستکاری بھی چنی ہو۔

(ب) جن بنیادی دستکاریوں کا ذکر اوپر آچکا ہے ان میں سے کوئی ایک تاکہ استاد اسکول کے پہلے تین درجوں میں تعلیم دینے کے قابل ہو جائے۔

(ج) بدن کے علم صحت اور صفائی کے علم اور کھانے پینے کے علم کا ایک چھوٹا کورس۔

(د) دستکاری کے مدرسے اور سماج کی زندگی سے اُس کے تعلق کا بنیادی خیال۔

(ہ) سب مضمونوں کو دستکاری کے ذریعے پڑھانے کے آسان نقشے سوچنا۔

(و) ہندوستانی قوم کے جاگنے کی تھوڑی سی تاریخ، اور اس صدی میں دنیا کی بڑی بڑی تحریکوں کی تاریخ۔

(ز) استادوں کی نگرانی میں کم سے کم ۲۵ سبق پڑھانا۔

# چوتھا حصّہ

## نگرانی اور امتحان

### الف ۔ نگرانی

نئے اسکولوں کے لئے قابل اور ہمدرد نگرانی کرنے والے استادوں کی بھی اتنی ہی ضرورت ہے جتنی اچھے اُستادوں کی۔ نگرانی کے کام میں خاص مہارت کی ضرورت ہے اور ہم یہ سفارش کرتے ہیں کہ نگرانی کرنے والوں کی ٹرینِنگ کا خاص انتظام ہونا چاہئے۔ ہمارے خیال میں نگرانی کرنے والے کے لئے کم از کم اس کی ضرورت ہے کہ اُس نے بنیادی اسکول کے اُستاد کی پوری ٹرینِنگ پانے کے بعد دو سال کامیابی کے ساتھ تعلیم دی ہو اور اُس کے بعد ایک سال نگرانی اور انتظام کی خاص ٹرینِنگ پائی ہو۔ نگرانی کرنے والے کو خالی معائنہ نہیں کرنا چاہئے بلکہ اُستادوں کو اپنا دوست اور ساتھی سمجھ کر اُنھیں اپنے علم اور تجربے سے مدد دینی چاہئے۔ نگرانی اور رہنمائی کی ذمہ داریوں کو اچھی طرح پورا کرنے کا موقع دینے کے لئے یہ ضروری ہے کہ انتظامی اور دفتری کام کا بوجھ جہاں تک ہوسکے کم ہو۔ اس لئے نگرانی کرنے والے کافی تعداد میں ہوں اور اُن کے حلقے بہت بڑے نہ رکھے جائیں۔ اس میں خرچ زیادہ ہوگا لیکن یہاں بچت کرنے میں نقصان ہے۔

### ب ۔ امتحان

امتحان کے اس طریقے نے جو ہمارے ملک میں چل رہا ہے تعلیم کو تباہ کر دیا ہے۔ امتحان کی لَے اتنی بڑھا دی گئی ہے جس کا کچھ ٹھکانا نہیں اور اگر تعلیم کے بگڑنے میں کچھ کسر تھی تو وہ اس سے پوری ہوگئی۔ سب ماہروں کی رائے ہے کہ بچوں کا الگ کام یا اسکول کا کام جانچنے کے لئے امتحان کا طریقہ بے جا اور ادھورا ہے۔ یہ ایک من مانی کارروائی ہے جس پر کبھی بھروسہ نہیں کیا جاسکتا۔ ہمیں کوشش کرنی چاہئے کہ قومی تعلیم کی اس نئی اسکیم کو اس کے زہریلے اثر سے بچائیں۔

امتحان کا مقصد اس طرح پورا ہوسکتا ہے کہ ہر حلقے میں تعلیمی بورڈ کے انسپکٹر کچھ چُنے ہوئے بچوں کے

کام کا نمونہ دیکھکر اسکولوں کے کام کا اندازہ کرلیں۔ اس طرح سے جانچ کرنے میں تعلیم کے ان ماہروں کے ساتھ مل کر کام کرنا چاہئے جو کورس بنانے کے ذمہ دار ہیں۔ یہ جانچ اتنی ہی ہونی چاہئے کہ سارے کورس کو سمیٹ لے اور اس طرح ہونی چاہئے کہ نمبر امتحان لینے والے کی شخصی رائے سے نہ دئے جائیں بلکہ ان اصولوں کے مطابق جنہیں ہر شخص بیان کر سکتا ہو اور سمجھ سکتا ہو۔

نمونوں کو جانچنے کے طریقے سے اسکول کا کام ترقی کرے گا اور کم سے کم چھ ہفتہ کا وقت جو اب امتحان کے لیے تیاری کرانے اور نوٹ لکھوانے اور رٹانے میں خرچ ہوتا ہے بچ جائے گا۔ اس سے یہ کام لیا جا سکتا ہے کہ بنیادی دستکاری میں ہر بچے کی قابلیت دوسرے دوسرے کئی ہفتے تک جانچی جائے اور باقی وقت میں سب بچے اپنے گاؤں کے سدھار کا کام کریں۔

بچوں کے سال بھر کے کام کا ریکارڈ رکھا جائے اور اس کو دیکھ کر استاد انہیں ایک درجہ سے دوسرے درجے میں چڑھانے کا فیصلہ کریں۔ پورے اسکول کے کام کی جانچ اس طرح کی جائے کہ حلقہ کا تعلیمی بورڈ سال میں ایک بار اسکول کے ہر درجے سے کچھ بچوں کا کام نمونے کے طور پر جانچے۔ جہاں تک ہوسکے بچوں سے کسی درجے کا پورا کام یا اس کا بڑا حصہ دوبارہ نہیں کرانا چاہئے۔ اگر درجے میں بہت سے بچے فیل ہوجائیں تو استاد کے کام کی نگرانی کرنے کی ضرورت ہے اگر سارے اسکول میں بہت سے لڑکے فیل ہوں تو اس کے انتظام کی جانچ کرنی چاہئے۔ اور اگر سب ہی اسکولوں میں فیل ہونے والوں کی تعداد زیادہ ہو تو یہ سمجھنا چاہئے کہ کورس میں کچھ خرابی ہے۔ اور مختلف درجوں کے لئے ٹھہرائے ہوئے معیار میں کچھ خرابی ہے اس کو دور کرنا چاہئے۔ غرض یہ کسی طرح جائز نہیں کہ لڑکوں سے اسی درجے کا کام پھر سے لیا جائے۔

تعلیمی بورڈ کو اسکول کے کام کا اندازہ ایک تو ان نمونوں کی جانچ سے کرنا چاہئے جن کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ دوسرے بنیادی دستکاری میں بچوں کی قابلیت سے تیسرے اس ترقی سے جو استادوں اور شاگردوں کی کوشش سے گاؤں کی یا محلہ کی زندگی میں ہوئی ہے۔ اگر ہر سال ضلع کے اسکولوں کے کام کی نمائش کی جائے تو اس سے کام کا ایک اچھا معیار قائم رکھنے میں بہت مدد ملے گی۔

# پانچواں حصّہ

## انتظام

۱۔ تعلیم کے جو مقصد ہم نے اوپر (دوسرے حصہ میں) بیان کئے ہیں اُن کو حاصل کرنے کے لئے بچوں کو سات سال تک اسکول میں رہنے کی ضرورت ہے۔ بہت غور کرنے کے بعد ہم اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ لازمی تعلیم سات برس کی عمر پوری ہونے کے بعد سے شروع ہونی چاہیئے۔ چونکہ ہم نے یہ اصول مان لیا ہے کہ بنیادی تعلیم جہاں تک ہو سکے سب بچوں کے لئے ایک ہی ہو اس لئے ہم یہ سفارش کرتے ہیں کہ وہ سات سے چودہ برس کی عمر تک ہر لڑکے اور لڑکی کے لئے لازمی کر دی جائے۔ ہاں لڑکیوں کے ساتھ اتنی رعایت کر دی جائے کہ اگر اُن کے سرپرست چاہیں تو انھیں بارہ برس کی عمر پوری ہو جانے کے بعد اسکول سے اُٹھا لیں۔

۲۔ ہم اس بات کو سمجھتے ہیں کہ ہم نے جو پورے سات برس کی عمر کو لازمی تعلیم شروع کرنے کی حد ٹھہرایا ہے اس میں بچے کی زندگی کا ایک اہم حصہ چھوٹ جاتا ہے۔ اس زمانے میں وہ گاؤں کے غریب گھروں میں پلے بڑھے اور بے سمجھ ماں باپ کی نگرانی میں رہ کر جنھیں اپنی زندگی کا ٹھاٹھ ہی مشکل ہے۔ ہمیں اس ضرورت کا پوری طرح احساس ہے کہ حکومت کی طرف سے تین سے لے کر سات سال تک کے بچوں کی تعلیم کا بھی کوئی انتظام کیا جائے لیکن افسوس ہے کہ ملک کے حالات خاص کر مالی مشکلوں کو دیکھتے ہوئے ہم اس کی سفارش نہیں کر سکتے پھر بھی ہم چاہتے ہیں کہ حکومت اس ذمہ داری کو جو آگے چل کر اس پر آئے گی نہ بھولے۔ ہمیں اُمید ہے کہ جب ہماری بنیادی تعلیم کی اسکیم جسے گھر کی زندگی سے گہرا تعلق ہے اچھی طرح چلنے لگے گی تو بچے کو اسکول جانے سے پہلے گھر پر اچھی خاصی تربیت مل سکے گی۔ اس سے بڑی عمر والوں کی تعلیم کو بھی مدد ملے گی جس کی طرف حکومت کو جلد سے جلد توجہ کرنی پڑے گی۔

۳۔ ہم نے کوشش کی ہے کہ کورس کے مختلف مضمونوں کے پڑھانے میں جو وقت لگے گا اس کا اندازہ کریں ہمارے خیال میں یہ تقسیم مناسب ہوگی۔

بنیادی دستکاری ۳ گھنٹہ ۲۰ منٹ

| | |
|---|---|
| گانا۔ ڈرائنگ اور حساب | ۴۰ منٹ |
| مادری زبان | ۴۰ منٹ |
| سماج کا علم اور عام سائنس | ۳۰ منٹ |
| کسرت | ۱۰ منٹ |
| بیچ کا خالی وقت | ۱۰ منٹ |
| میزان | ۵ گھنٹہ ۳۰ منٹ |

یہ اندازہ ہم نے کتائی اور بنائی کو بنیادی دستکاری سمجھ کر کیا ہے۔ دوسری دستکاریوں میں وقت کی تقسیم مختلف ہو سکتی ہے مگر کسی صورت میں بھی بنیادی دستکاری کو اس سے زیادہ وقت نہیں دینا چاہئے جتنا کہ اوپر کے نقشے میں دیا ہے۔

اندازہ ہے کہ اسکول سال میں دوسو اٹھاسی دن کام کرے گا جس کا اوسط مہینے میں ۲۴ دن پڑتا ہے۔

۴۔ بچوں کی مختلف دلچسپیوں کو دیکھتے ہوئے ہم یہ سفارش کرتے ہیں کہ جہاں تک ہو سکے کم سے کم اسکول کے آخری دو درجوں میں کئی دستکاریوں کا انتظام ہونا چاہئے۔

۵۔ ہماری رائے میں ہر اسکول کے ساتھ اتنی زمین ہونا چاہئے جس میں اسکول کا باغ اور کھیل کا میدان بن سکے۔

۶۔ سائنس والوں کی چھان بین سے یہ ثابت ہوا ہے کہ لڑکوں کو برا کھانا ملنے میں اور ان کے اسکول کے کام میں پیچھے رہنے میں گہرا تعلق ہے۔ یہ دیکھتے ہوئے کہ گاؤں کے بچوں کو عام طور پر کافی کھانا نہیں ملتا ہم زور کے ساتھ سفارش کرتے ہیں کہ پوری کوشش کرنی چاہئے کہ اسکول کے گھنٹوں میں لڑکوں کو ایک ہلکا سا ناشتہ دے کر یہ کمی پوری کی جائے۔ ہمیں امید ہے کہ حکومت کی اور پبلک کی مدد سے اس کا خرچ پورا ہو جائے گا۔

۷۔ اُستادوں کی تنخواہ کے بارے میں ہم گاندھی جی کی اس تجویز کی تائید کرتے ہیں "ہو سکے تو پچیس روپیہ مہینہ ہو لیکن بیس روپے سے کم کبھی نہ ہو"۔ ہمارے خیال میں اونچے درجوں کے لئے شاید زیادہ قابلیت

کے استاد رکھنے کی ضرورت ہوگی اور انھیں اس سے زیادہ تنخواہ دینی پڑے گی۔

۸۔ ہم سفارش کرتے ہیں کہ اس تجربے کے پہلے دو تین سال میں خاص طور پر قابل استاد رکھے جائیں چاہے اُن کی تنخواہ کچھ زیادہ ہو تاکہ چنے ہوئے اسکولوں میں وہ نئے کورس اور نئے طریقہ تعلیم کو چلا سکیں اور اس اسکیم میں جن چیزوں کی کمی رہ گئی ہے انھیں پورا کرسکیں۔ جب شروع کا مشکل کام ہو جائے گا تو معمولی اُستاد جو ہمارے ٹریننگ اسکولوں کی تین سال کی تعلیم پا چکے ہوں گے اچھی طرح کام چلا سکیں گے۔

۹۔ ہماری رائے میں ہر درجے میں بچوں کی تعداد تیس سے زیادہ نہیں ہونی چاہئے۔ اگر اس سے زیادہ ہوگی تو اُستاد اپنا بھاری کام اچھی طرح انجام نہیں دے سکیگا۔

۱۰۔ اُستادوں کے چُننے میں اُن لوگوں کو ترجیح دینا چاہئے جو اُسی علاقے کے ہوں جہاں اسکول واقع ہے۔

۱۱۔ عورتوں کی ہمت بڑھانے کے لئے کہ وہ تعلیم کے پیشے کو اختیار کریں ان کی ٹریننگ کے لئے خاص آسانیاں ہونی چاہئیں۔

۱۲۔ ٹریننگ اسکول کے امیدواروں کو چننے میں بہت اچھی طرح غور کرنا چاہئے اور اس کے لئے مناسب اصول بنانے چاہئیں۔ ہمیں یقین ہے کہ جب تک یہ مشکل مسئلہ حل نہ ہوگا یہ اسکیم کامیاب نہیں ہوسکتی۔ تعلیم کے کام کے لئے خاص سماجی اور اخلاقی طبیعت و صفات کی ضرورت ہے اور یہ سمجھنا غلط ہے کہ ہر شخص جو اس پیشے کا اُمیدوار بن کر آتا ہے اُس کے لئے مناسب ہے، اس لئے ہمیں چُننے میں بہت غور اور احتیاط سے کام لینا چاہئے اور جہاں تک ہو سکے صرف اُنھیں لوگوں کو چُننا چاہئے جن کی طبیعت سماج کی سیوا کے لئے خاص طور پر مناسب ہو۔

۱۳۔ ہماری تجویز ہے کہ ٹریننگ اسکولوں میں پڑھنے والوں کے رہنے کا بھی انتظام ہو اُن میں ہر طبقے اور ہر مذہب کے لوگ شامل ہوسکیں اور کھانے پینے اور اُٹھنے بیٹھنے میں چھوت چھات نہ برتی جائے۔

۱۴۔ ان اسکولوں میں دستکاری کی تعلیم دینے کے لئے وہ کاریگر جو اپنے کام میں اُستاد ہوں رکھے جاسکتے ہیں اگر ضرورت ہو تو بنیادی اسکولوں کے اُستادوں کو دستکاری کی تعلیم میں مدد دینے کے لئے اور بچوں کی بنائی ہوئی چیزوں کو ٹھیک کرکے بازار میں بھیجنے کے لئے مقامی کاریگروں سے کام لیا جاسکتا ہے۔

۱۵ - ٹریننگ کالجوں اور اسکولوں میں بڑے پیمانے پر ایسے کورس جاری کرنا چاہئیں جن میں اسکولوں کے استاد چھٹی کے زمانے میں اپنا علم تازہ کر سکیں تاکہ ان کی قابلیت قائم رہے اور بڑھتی رہے - یہ کورس کئی طرح کے ہونے چاہئیں - عام تہذیب کے، خاص تعلیم کے سیکھنے کے اور دستکاری کے -

۱۶ - ہر ٹریننگ اسکول کے ساتھ ایسے بنیادی اسکول لگانے چاہئیں جن میں ٹریننگ پانے والوں کو پڑھانے کی عملی تعلیم دی جائے - یہاں تعلیم کے نئے طریقوں کو آزمانا چاہئے - ان اسکولوں میں خاص طور پر قابل استاد رکھے جائیں اور یہ اپنے حلقے کے اور اسکولوں کے لئے نمونے کا کام دیں - دوسرے اسکولوں کے استادوں کو موقع دیا جائے کہ یہاں آکر کام کا طریقہ اور تعلیم کا سامان دیکھیں -

۱۷ - اسکولوں میں دستکاری جاری کرنا، کورس کے مضمونوں کا تعلق ایک دوسرے سے اور زندگی سے قائم کرنا، کام کے ذریعے سے تعلیم دینا، بچوں میں اپنے شوق سے کام کرنے اور سماجی ذمہ داری کا احساس پیدا کرنا، جو اس نئی اسکیم کے خاص مقصد ہیں، تب تک حاصل نہیں ہو سکتے جب تک استادوں اور شاگردوں خاص کر استادوں کے لئے مناسب کتابیں اور سامان مہیا نہ کیا جائے - نمونے کی چیزیں، استادوں کے لئے کتابیں اور سب مضمونوں کی پڑھائی میں تعلق پیدا کرنے کے پروگرام تیار کرنا بہت ضروری ہے - اسی طرح بچوں کے لئے نئی اسکیم کے مطابق بالکل نئی کتابیں لکھوانے کی ضرورت ہے - ہر صوبے کا تعلیمی بورڈ اور قومی تعلیم کا مرکزی ادارہ جس کے قائم کرنے کی ہم نے نیچے سفارش کی ہے اس کام میں بہت مدد دے سکتا ہے - جو صوبے نئے طرز کے اسکول کھولنا چاہتے ہیں انھیں ان ضروری کتابوں اور سامان کے مہیا کرنے کا جلد سے جلد انتظام کرنا چاہئے -

۱۸ - امتحان کے حصے میں ہم نے اس کا ذکر کیا ہے کہ اسکول کے کام کی باقاعدہ جانچ ہر صوبے کے تعلیمی محکمے کا ایک اہم کام ہے - ہم سفارش کرتے ہیں کہ ہر صوبے کے تعلیمی بورڈ میں تعلیم کے ماہروں کا ایک قابل اسٹاف رکھا جائے - یہ اسٹاف اسکول کے کورس کو لوگوں کی اصلی ضرورتوں کے مطابق بنانے اور استادوں کو کام کے جانچنے کے نئے طریقے سکھانے کے لئے علمی ریسرچ کرتا رہے - اس کا یہ بھی کام ہو کہ تعلیم کے نئے طریقوں کو آزمائے، اس ملک میں اور دوسرے ملکوں میں جو تجربے کئے جا رہے ہیں ان سے

استادوں کو باخبر رکھے اور استادوں اور نگرانی کرنے والوں کی ٹریننگ کی رہنمائی کرے ۔

۱۹ ۔ ہم سفارش کرتے ہیں کہ سرکاری بورڈوں کے علاوہ قومی تعلیم کا ایک الگ غیر سرکاری مرکزی ادارہ قائم کیا جائے جس کے ذمے کوئی انتظامی کام نہ ہو ۔ اس میں ایسے لوگ شامل ہوں جو تعلیم اور دوسرے تہذیبی کاموں میں خاص قابلیت رکھتے ہوں ۔ اس ادارے کے مقصد یہ ہوں گے :۔

(۱) تعلیم کی پالیسی اور عمل کام میں مشورہ دینا ۔

(۲) ہندوستان اور دوسرے ملکوں میں جو تعلیمی کوششیں کی جا رہی ہیں ، ان کے اصول اور مقصد پر غور کرنا اور اس کے نتیجے سے ان سب لوگوں کو اطلاع دینا جو تعلیمی مسئلوں سے دلچسپی رکھتے ہیں ۔

(۳) ہندوستان کے صوبوں اور ریاستوں اور دوسرے ملکوں کے تعلیمی کام کے بارے میں معلومات اکٹھی کرنا ۔

(۴) تعلیم کے مسئلوں پر ریسرچ کرنا ۔

(۵) تعلیم کا کام کرنے والوں کے لئے چھوٹی چھوٹی کتابیں اور رسالے شائع کرنا ۔

۲۰ ۔ یہ بات سب کو معلوم ہے کہ ملک کے مختلف محکموں میں جن میں اس کے ہونے والے شہریوں کی بھلائی کے لئے کام کرنا چاہئے آپس میں بہت کم تعلق ہے ۔ ہم سفارش کرتے ہیں کہ تعلیم کے محکمے کو حکومت کے اور محکموں (صحت ، زراعت ، تعمیرات ، امداد باہمی ، لوکل سیلف گورنمنٹ) سے مل کر کام کرنے کا موقع دیا جائے تاکہ اسکولوں سے تندرست ، خوش حال اور قابل بچے پیدا ہو سکیں ۔



# تاریخ و سیاسیات

## تاریخ الامّت

از مولانا حافظ محمد اسلم صاحب جیراجپوری۔ ابتدائے رسالت سے آخر زمانۂ خلافت تک تمام ضروری معلومات اور مسلمانوں کے کارناموں کا ذکر نہایت سلیس اور دلچسپ عبارت میں کیا گیا ہے۔ ملک کی متعدد یونیورسٹیوں میں داخل نصاب ہے۔ ہائی اسکول اور انٹرمیڈیٹ کے طلبا کے لئے خاص طور سے مفید

| | | | |
|---|---|---|---|
| حصہ اول۔ سیرۃ الرسول | قیمت مجلد عہ | حصہ چہارم۔ خلافت عباسیہ۔ | قیمت مجلد عہ |
| حصہ دوم۔ خلافت راشدہ | " عہ | حصہ پنجم۔ عباسیہ بغداد۔ | " عہ |
| حصہ سوم۔ خلافت بنی اُمیہ | " عہ | حصہ ششم۔ عباسیہ مصر۔ | " عہ |

حصۂ ہفتم۔ خلافت عباسیہ۔ عہ

جو صاحب مکمل سٹ بہ یک وقت خریدینگے انھیں پورا مجلد سٹ عـ۵ روپے میں دیا جائے گا

## انقلاب فرانس

فرانس کی تحریک آزادی اور وہاں کے انقلاب کی تاریخ میں ہمارے لئے بہت سے سبق ہیں جامعہ ملیہ کے ایک لائق فرزند مولوی عبد القادر بی اے (جامعہ) نے انقلاب فرانس پر ایک عالمانہ نظر ڈالی ہے۔ جمہوریت فرانس پر یہ ایک اچھی کتاب ہے۔ قیمت بارہ آنے (۱۲؍)

## آزادی

یہ جان اسٹورٹ مل کی کتاب لبرٹی کا صحیح اور بامحاورہ ترجمہ ہے جو سیاسیات [illegible] جزو ہے۔ مل انگلستان کے ان چند ارباب فکر میں سے ہے جنہوں نے [illegible] میں اپنا لوہا منوالیا۔ مترجم مسعود [illegible]

صحافت کے ذریعے سے

## ہندوستانی ذہنیت میں زبردست انقلاب پیدا کرنے کی اُردو زبان میں پہلی کوشش

# "کلیم" دہلی

## زیرِ ادارت شاعرِ انقلاب حضرت جوشؔ ملیح آبادی

---

ہر صاحب عقل ہندوستانی کو جو اِس دور کے رجحانات سے واقف ہے اس امر کا شدید احساس ہے کہ ہندوستان کو اس وقت ذہنی انقلاب کی فوری ضرورت ہے اگر آپ کو اس مقصد عظیم سے ہمدردی ہے تو "کلیم" کی خریداری منظور فرما کر ملک کے ارباب فکر کا ہاتھ بٹائیے۔ ٹھوس اور سنجیدہ علمی اور ادبی مضامین کے دوش بدوش "کلیم" میں وہ سب بھی ہوگا جسے رومان اور رنگینی کے نام سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

علاوہ ازیں شاعر انقلاب کا تازہ بتازہ کلام بھی ہر ماہ بالالتزام شائع ہوتا ہے۔ عمدہ تصاویر سے مزین۔ کتابت، طباعت دیدہ زیب، رنگین سرورق

سالانہ چندہ چھ روپے (عہ)، ششماہی تین روپے آٹھ آنے (ﷲ) اور نمونے کے پرچے کیلئے ۹ر کے ٹکٹ آنا ضروری ہیں۔

**منیجر کلیم، ۱۴ جاتی نواس۔ دریا گنج دہلی**

# بقائے صحت کیلئے ایک اچھی دوا

# اوکاسا OKASA

## دماغی کام کرنے والوں کیلئے ایک بہترین چیز ہے

۱ اوکاسا کے استعمال سے چہرے کا رنگ نکھر جاتا ہے۔ چستی و توانائی بڑھ جاتی ہے۔

۲ اوکاسا کے استعمال سے جھریاں اور سفید بال نیست و نابود ہو جاتے ہیں۔

۳ اوکاسا کے استعمال سے اعضائے رئیسہ نئی قوت محسوس کرنے لگتے ہیں۔

۴ اوکاسا کے استعمال سے اضمحلال، چڑچڑاپن نیز دوسری اعصابی بیماریاں دور ہو جاتی ہیں۔ اور آدمی کی تمام زائل شدہ قوتیں عود کر آتی ہیں۔

## اس سے پہلے کہ

## بحالی قوت رفتہ کا وقت گذر جائے اوکاسا کا استعمال شروع کر دیجئے

سو ٹکیوں کا بکس دس روپے (عہ) — آزمائش کے لئے ۳۰ ٹکیاں چار روپے (للعہ)

اوکاسا کے استعمال سے مکمل فائدہ حاصل کرنے کے لئے ضروری ہے کہ نئی اور تازہ اوکاسا کی ٹکیاں استعمال کی جائیں۔ اس کی شناخت یہی ہے کہ تازہ اوکاسا کے ڈبہ پر ایک سرخ فیتہ ہوتا ہے

اوکاسا ہر دوا فروش سے مل سکتی ہے یا ذیل کے پتے سے بھی منگا سکتے ہیں۔

**اوکاسا کمپنی برلن، انڈیا لمیٹڈ نمبر ۱۲ ریمپرٹ رو پوسٹ بکس نمبر ۴۹۶ بمبئی**

# صحیفۂ چین

از

## اسد علی انوری فرید آبادی

"صحیفۂ چین" میں چین کی قدیم و جدید تاریخ پر نہایت محققانہ نظر ڈالی گئی ہے اور ثابت کیا گیا ہے کہ پرانے زمانے میں مذہبی، اخلاقی اور اجتماعی علوم کا معیار کس قدر بلند تھا۔ زبان میں سلاست اور روانی کا خاص طور پر لحاظ رکھا گیا ہے۔

کتابت طباعت نہایت عمدہ اور کاغذ چکنا لگایا گیا ہے۔ کتاب کی جلد بندی میں خاص اہتمام ملحوظ رکھا گیا ہے۔ ڈسٹ کور کی رنگینی نے اس کی زینت کو اور بھی بڑھا دیا ہے۔

قیمت ایک روپیہ آٹھ آنے ۱۸/

مکتبہ جامعہ دہلی

رجسٹرڈ نمبر ایل ۱۸۹۴

# آپ کا بچہ

## اگر لکھنے پڑھنے سے جی چراتا ہی تو اسے

# پیام تعلیم باتصویر

پڑھنے کو دیجئے۔ پیام تعلیم کے پر لطف اور مفید تعلیمی مشغلے، اچھی اچھی اخلاقی نظمیں اور عام معلومات کے دلچسپ مضمون دیکھ کر بچہ خود بخود پڑھنے لکھنے کی طرف مائل ہو جائے گا اور اس کا تعلیمی ذوق اس کے مطالعہ سے روز بروز نشو و نما پانے لگے گا۔ بچے جن مضامین کو پڑھنے سے مدرسے میں جی چراتے ہیں پیام تعلیم کے ذریعے نہایت کامیابی سے سیکھ لیتے ہیں اور اپنے ذہن پر کسی قسم کا بار نہیں محسوس کرتے

ابتدائی تعلیم کے ماہرین نے پیام تعلیم کو بچوں کا بہترین رسالہ تسلیم کیا ہے اور ابتدائی مدارس میں بچوں کو اس کا مطالعہ کرانے کی سفارش کی ہے۔

چندہ سالانہ عہ۔ فی پرچہ ۲ر

## مکتبہ جامعہ :- دہلی۔ نئی دہلی۔ لاہور

# شعلۂ طور

(طبع ثانی)

شاعرِ فطرت حضرت جگر مراد آبادی کے دیوان "شعلۂ طور" کے دوسرے ایڈیشن میں ترتیب بالکل نئی رکھی گئی ہے جس سے کتاب کی حیثیت بہت بڑھ گئی ہے، اس کے علاوہ اس ایڈیشن میں بہت کچھ تازہ کلام بھی شامل کر دیا گیا ہے۔

طبع ثانی کتابت و طباعت کی جاذبیت، جدتِ ترتیب، صحت، صفائی اور بعض دیگر خصوصیات کے لحاظ سے یہ بالکل نئی کتاب ہے۔

قیمت - ۱۲؍

مکتبہ جامعہ

دہلی ، نئی دہلی ، لاہور

رجسٹرڈ نمبر ایل ١٨٩٢

بسم اللہ

# جامعہ

زیر ادارت: ڈاکٹر سید عابد حسین ایم اے۔ پی ایچ ڈی

| جلد ٢٩ | فروری ١٩٣٨ء | نمبر ٢ |
| --- | --- | --- |

## فہرست مضامین

| | | | |
| --- | --- | --- | --- |
| ١ | جدید تصوریت | جناب مرزا محبوب بیگ صاحب کاکوری | ١٢٩ |
| ٢ | رنگ و غ | حضرت متین مچھلی شہری | ١٦٤ |
| ٣ | ناٹین کنٹک کانفرنس | جناب محمد احمد صاحب سبزواری بی اے (عثمانیہ) | ١٦٥ |
| ٤ | فیڈریشن یا وفاق | جناب خواجہ محمود حسن صاحب بار ایٹ لا دہلی | ١٧١ |
| ٥ | وردھا کمیٹی کی رپورٹ | جناب خواجہ غلام السیدین صاحب | ١٧٧ |
| ٦ | غزل | حضرت جگر مرادآبادی | ١٩٠ |
| ٧ | معجم المصنفین | جناب مولینا عبدالقدوس صاحب ہاشمی ندوی | ١٩١ |
| ٨ | یوم اقبال | جناب مولینا اسلم صاحب ۔ جیراجپوری | ٢٠١ |
| ٩ | نوائے مظلوم | جناب محمود علی خاں صاحب بھوپال | ٢٠٦ |
| ١٠ | تنقید و تبصرہ | ع ۔ ح | ٢٠٧ |

۱۱ ۔ رفتارِ عالم

| | | |
|---|---|---|
| ا ۔ ممالکِ غیر | م ، م | ۲۱۱ |
| ب ۔ اسلامی دُنیا | م ، س | ۲۱۶ |
| ج ۔ ہندوستان | | |
| (i) ہندوستان کی مالیات کا مسئلہ ۔ جناب پروفیسر محمد عاقل صاحب ایم اے | | ۲۲۲ |
| (ii) ۱۹۳۶ء کا ریلوے بجٹ جناب ریاض الدین صاحب ایم اے | | ۲۲۹ |


---


قیمت سالانہ صہ ر     فی پرچہ ۸ ر

(پرنٹر و پبلشر پروفیسر محمد مجیب بی اے (آکسن) محبوب المطابع برقی پریس دہلی)

کہ دوسرے عقیدہ پر زور دیا جائے، چنانچہ انگریزی تصوریت کا ایک نہایت اہم دبستان جس کے سربرآوردہ وکلا بریڈلے اور بوسینکے ہیں وجودِ مطلق کی کلّی اور انفرادی فکر کی جزئی حقیقت پر نہایت شدت سے زور دیتا ہے۔ کیونکہ یہ اس کا مرکزی عقیدہ ہے، اس عقیدہ کا سب سے نتیجہ خیز نکتہ یہ ہے کہ کائنات ساکن اور مکمل ہے اس میں کوئی شک نہیں کہ انفرادی فکر مسلسل ترقی کر سکتا اور اپنی ترقی کے نتایج کو مسلسل ترتیب دے سکتا ہے لیکن کائنات بہرحال وحدت ہے اور مکمل۔ اس کی فطرت میں اضافہ کی کوئی گنجائش نہیں دوسرے لفظوں میں یہ کہ وہ عدیم التغیر ہے لیکن انگریز تصوریئین جو کُل کو اپنی جگہ پر بالکل مکمل سمجھتے ہیں اس سے یہ کہیں مترشح نہیں ہوتا کہ کائنات مجموعی حیثیت سے محدود اور متناہی ہے، اس کے برخلاف وہ تو ہردم اپنے نئے ہونے کا ہر وقت ثبوت بہم پہنچاتی رہتی ہے کیونکہ متناہی صورتوں میں اپنے آپ کو مسلسل ظاہر کرتی ہے۔ اب ہر متناہی صورت چونکہ اس کا پورے طور پر کبھی اظہار نہیں کرتی نہیں کر سکتی اس لئے دوسری صورتوں سے قطعی مختلف ہوتی ہے جس کا صاف مطلب یہ ہے کہ کائنات کے ظہور آپس میں ایک دوسرے سے بالکل مختلف یعنی نئے ہوتے ہیں، لیکن اس کے باوجود کہ وہ ہر جزئی ظہور میں یکساں داخل اور ساری ہے اور اس کے باوصف کہ وہ اپنی لامتناہی کلیت کو ہر لحظہ برقرار رکھتی ہے اس میں بذاتِ خود کوئی تغیر نہیں ہونے پاتا۔ یعنی وہ تاریخ نہیں کیوں کہ تاریخ کی روئدادوں میں بلا کا تنوع ہوتا ہے، کائنات کے اس تصور پر بڑے بڑے حملے ہوئے ولیم جیمس اور رناتجین نے اپنے نقطۂ نظر سے وجودیین نے اپنے لحاظ سے اور جدید تصوریین نے اپنے زاویۂ نگاہ سے اس پر متعدد اعتراضات کئے ہیں اس تصور پر جو اتنی نکتہ چینیاں کی گئیں اُن کے اسباب یہ ہیں۔

(۱) ایک یہ کہ وجودِ مطلق جو کلّی حقیقت کے مترادف ہے ہمارے متناہی تجربہ کے عقب میں اور اس کے ورے ہے جس سے صاف ظاہر ہے کہ وہ ہمارے تجربہ کی رسائی کے ماوراء ہے یعنی حقیقت کا علم ممکن نہیں۔ اور

(۲) دوسرا یہ کہ وجودِ مطلق انفرادی افکار کا منبع بھی ہے اور مرجع بھی بہ الفاظ دیگر یہ کہ وہ تجربہ کی کلّی شرط اور مختتم تالیف ہے اس سے دو باتیں لازم آتی ہیں۔

(ا) یہ کہ ترقی معدوم اور تغیر بے حقیقت ہے اور

(ب) یہ کہ فکر فاعل نہیں بلکہ منفعل ہے۔

مختصر یہ کہ اگر کائنات مجموعی حیثیت سے واقعتہً غیر متغیر اور مکمل ہے تو اس کے ظہورات کی مرئی تفریق اور کثرت بھی اسی کی طرح غیر متغیر اور مکمل ہے، لہٰذا ہیگل کا یہ قول کہ "فلسفہ تاریخ ہے" سراسر بے معنی ہے۔

اس میں شک نہیں کہ انگریز تصوریئیں اور ان کے ناقدوں کی مناظرہ آرائیوں کے محاسن اور معائب سے تفصیلی بحث کا یہ کوئی محل نہیں تاہم اگر ہیگل کے مذکورہ بالا قول کے مضمرات پر ایک سرسری مگر مُبصرانہ نظر ڈال لی جائے تو غالباً بے جا نہ ہوگا کیونکہ یہیں سے جدید تصوریئین اپنے ہیگلی ساتھیوں سے جدا ہوتے ہیں اور یہیں سے اس ترقی کی داغ بیل پڑتی ہے جو ان کے ہاتھوں ہیگل کے فلسفہ کو نصیب ہوئی۔ اگر ذہن ہی کائنات کی واحد موجود شے ہے تو تاریخ سے مراد ظاہر ہے کہ ذہن کی تاریخ ہوگی لہٰذا اس میں نہ صرف واقعات اور سانحات کی کھتونی ہوگی بلکہ ذہن کی ترقیاں بھی درج ہوں گی۔ یہاں تک تو جدید تصوریئیں اپنے ہیگلی ساتھیوں کے دوش بدوش ہیں لیکن اس کے بعد ان کی رائیں مختلف ہوجاتی ہیں۔ جدید تصوریئیں کہتے ہیں کہ اگر حقیقت عبارت ہے وجود مطلق سے تو وہ زماناً آگے نہیں بڑھ سکتی یعنی ترقی نہیں کرسکتی، کیونکہ وجود مطلق بہرحال مکمل اور غیر متغیر ہے اسی طرح فکر اگر وجود مطلق کا ایک متناہی ظہور ہے یعنی پہلے ہی سے مکمل تو وہ فاعل نہیں ہوسکتا کیونکہ فعلیت تغیر اور ترقی کو مستلزم ہے۔ اور پھر تاریخ میں چونکہ ترقی کا تصور متضمن ہے اور وجود مطلق اور بنابریں فکر دونوں مکمل ساکن ہیں لہٰذا حقیقی تاریخ کا وجود محال ہے لیکن ہیگل تو کہتا ہے کہ "فلسفہ تاریخ ہے" تو کیا یہ جملہ بے معنی ہے؟ اگر نہیں تو یہ ضروری ہے کہ ہیگل کا دوسرا عقیدہ باطل ہو چنانچہ جدید تصوریئیں کہتے کہ ہمیں اس وجود مطلق کو جو ساکن ہے اور براہ راست انفرادی تجربوں کے عقب میں کارفرمائی کررہا ہے یک قلم بھلا دینا چاہیئے اور دیکھنا صرف ان تجربوں کو چاہیئے جو انفرادی ہیں اور جن کی معرفت ہمیں بلاواسطہ حاصل ہے، کروچے اور جنٹائل کی ترقی کا راز یہی ہے ان کے نزدیک ذہن فعّال ہے اس نے اپنے کو آپ ہی خلق کیا اور وہ اپنے سے ہی تمام چیزیں خلق کرتا ہے وہ حقیقی اور لفظی معنوں میں دنیا کی واحد موجود شے ہے اس کے سوا دنیا میں کوئی چیز موجود نہیں حتیٰ کہ وہ وجود مطلق بھی نہیں جو ابتدا میں سبھوں کا مصدر اور انتہا میں سبھوں کا مرجع ہے

فلسفہ حقیقت کی ہستی یا ماہیت سے بحث کرتا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ وہ ذہن کی ہستی یا

ماہیت سے بحث کرتا ہے گویا فلسفہ عبارت ہے، ذہن کے اپنے آپ غور کرنے سے لیکن ذہن کا اپنے آپ پر غور کرنا اپنے آپ کو خلق کرنے کے مساوی ہے اور یہ چیز ذہن کی عین ماہیت اور ہستی ہے لہذا ذہن دُہرا فعل انجام دیتا ہے، ایک تو اپنے آپ کو یا اپنی ترجمانیوں کو خلق کرتا ہے اور دوسرے اپنے آپ کی یا اپنی تخلیقوں کی ترجمانی کرتا ہے خالق کی حیثیت سے وہ تاریخ ہے، لہذا تاریخ سے وہ حقیقت مراد ہے جو ہر وقت حاضر ہے وجہ یہ کہ ذہن حقیقت کی یعنی اپنی تخلیق میں مسلسل مصروف ہے۔ ترجمان کی حیثیت سے وہ فلسفہ ہے، لہذا فلسفہ تخلیقی فعلیت کے استمرار سے زیادہ کچھ نہیں، وجہ یہ ہے کہ ذہن بہ سبب اپنی مسلسل تخلیق کے تکمیل نفس کا ایک عمل ہے پس ذہن جو اپنی ماہیت اور ہستی سے بحث کرتا ہے تو یہ خود اسکی ماہیت اور ہستی ہے اس طرح فلسفۂ تاریخ اور تاریخ فلسفہ دونوں ایک ہیں۔

غرضکہ ہیگل اور جدید تصوریئیں کی حیثیتوں میں تین فرق یہ ہے کہ اول الذکر کے نزدیک کائنات میں زمانی ترقی برائے نام ہے اور مؤخر الذکر کے ہاں وہ ایک ٹھوس حقیقت ہے، اس طرح حقیقت ایک دائمی تکوّن ہے وہ کبھی کامل نہیں ہوسکتی کیوں کہ کامل اور تاریخی ہونا دو متناقض خواص ہیں جو کہیں اور کبھی مجتمع نہیں ہوسکتے لیکن حقیقت کی یہ حرکت نامتناہی اقدام نہیں بلکہ دوری حرکت ہے یہ حرکت حقیقت کی جان ہے، اس میں مسلسل اُپج ہے کیوں کہ حقیقت دائرہ میں گردش کرتے ہوئے ہمیشہ نیا اضافہ آپ کرتی ہے لیکن یہ اضافہ کبھی مکمل نہیں ہوتا، یوں ہر پل میں اسکو کچھ نہ کچھ حاصل ضرور ہوتا ہے، مگر جو حاصل ہوتا ہے وہ پورے طور پر نہیں ہوتا۔ حقیقت کے یہ دو خاصے ہیں اور ان کا اظہار وہ ایک سرے سے لے کر دوسرے تک بالکل مساوی ادا کرتی ہے۔ اس ضمن میں کروچے کے الفاظ یہ ہیں "ترقی کا تصور اس ڈھب کا ہونا چاہیئے کہ اس سے بیک وقت دو شرطیں پوری ہوں ایک تو یہ کہ ہر پل میں حق اور خیر حاصل ہو اور دوسری یہ کہ ہر نئے پل میں شک پیدا ہو لیکن اس سے یہ ہرگز مراد نہیں کہ جو حاصل ہوگیا اُسے کھو دیا جائے بلکہ یہ ہے کہ اُسے محفوظ رکھا جائے، گویا ہر وقت ایک نیا حل پیش ہو اور ہر دم ایک نیا مسئلہ اٹھ کھڑا ہو جس سے نئے حل کی ضرورت دامنگیر ہو" اس طرح ترقی کا حقیقی تصور وہ ہے جس کے پیش نظر دو بالکل مختلف مقصد نہ ہوں یعنی ممکن الحصول غایت یا "متناہی ترقی" اور ناممکن الحصول غایت یا "نامتناہی ترقی" دونوں

سے مجتنب ہو۔"

کروچے کے ان الفاظ کو آپ کے سامنے پیش کرنے کا ایک مقصد تو یہ تھا کہ جدید تصوریین کے عام مابعد الطبیعی تصور کی ضروری تلخیص ہماری نظروں کے سامنے رہے اور دوسرا یہ کہ کائنات کے بارے میں کروچے کا نقطۂ نظر کیا ہے یہ ہمیں معلوم ہو جائے، آیئے اب یہ دیکھیں کہ اس تصور کو فلسفہ کے روایتی مسائل پر کیسے منطبق کیا گیا لیکن اس مقصد کے لئے بہتر یہ ہوگا کہ ہم کروچے اور جنٹائل کے نظریوں پر الگ الگ نظر ڈالیں۔

(۲)

بے نی ڈیتو کروچے۔ کروچے نے اپنے فلسفہ کا نام "فلسفہ روح" تجویز کیا ہے اور چار جلدوں کو محیط ہے جس کے نام علی الترتیب یہ ہیں۔

(۱) جمالیات یا حُسن کاری اور زبان حکمت،

(۲) منطق یا خالص تصور کی حکمت

(۳) عملی فلسفہ یا معاشیات اور اخلاقیات ۔ اور

(۴) تاریخ نگاری کا نظریہ اور اس کی تاریخ

ان کتابوں کا انگریزی زبان میں ترجمہ ڈگلس اینسلی نے کیا ہے یہ تو خیر ایک جملہ معترضہ تھا لیکن اس سے پہلے کہ ہم کروچے کے فلسفہ کی گہرائیوں میں اتریں مناسب یہ ہوگا کہ اس کے بنیادی عقیدہ کو جس کے بموجب ذہن دنیا کی واحد موجود شے ہے ذرا زیادہ تفصیل کے ساتھ بیان کریں کیوں کہ اس سے ہمیں آئندہ سطور کے سمجھنے میں مدد ملے گی۔

عام تصوری فلسفیوں کی طرح کروچے بھی یہ مانتا ہے کہ دنیا میں صرف تجربہ ہی ایک ایسی چیز ہے جس کے وجود کا ہمیں بالیقین ہے لہذا حقیقی صرف تجربہ ہے اس کے سوا کوئی چیز حقیقی نہیں اور اگر ہے تو سمجھ لیجئے کہ وہ تجربہ سے متعلق ضرور ہے، یعنی یا تو اس کی کوئی شرط ہے یا اس کا کوئی جزو ہے یا اسکی کوئی حرکت ہے یا اس کا کوئی درجہ ہے یا اس سے متعلق کوئی مفروضہ ہے، اس کے علاوہ یہ تجربہ

یکسر بالفعل اور محض حال ہی حال ہے، رہ گئے ماضی اور مستقبل سو وہ حقیقی صرف اس لئے ہیں کہ حال پر منحصر اور اس سے مربوط ہیں۔

بادی النظر میں معلوم یہ دیتا ہے کہ تجربہ میں ایک اور چیز لاینفک طور پر اس کا جزو ہے، یہ وہ شے ہے جس کا تجربہ کیا جاتا ہے اور جو صاحب تجربہ کے روبرو موجود ہے اور تجربوں کو حرکت میں لاتی اور اس کے خواص کی تعیین کرتی ہے لیکن یہ خیال ایک باطل خیال ہے کیوں کہ تجربہ اور تجربہ میں آنے والی چیز کا یہ امتیاز یہ معنی رکھتا ہے کہ تجربہ کو تجربہ سے الگ کیا جائے، حالانکہ تجربہ ایک کُل ہے ایک وحدتِ تام ہے اور بہ لحاظ ماہیت سراسر ذہنی۔ اس کے ماسوا تجربہ اور تجربہ میں آنے والی چیز کی یہ تفریق بجائے خود صاحب تجربہ ذہن کی ایک پیداوار ہے اس طرح "شے" کوئی چیز نہیں وہ کبھی ہمارے تجربہ میں نہیں آتی تجربہ میں ہمیشہ مفروضہ شے کا تجربہ آتا ہے اور تجربہ کا تجربہ خود تجربہ ہے، لہذا راست معرفت ہمکو ہمیشہ اپنے تجربہ کی حاصل ہوتی ہے کسی اور چیز کی نہیں کیونکہ کوئی اور چیز ہے ہی نہیں، جب صورت حال یہ ہے تو یہ فرض کرنے کی کوئی ضرورت نہیں کہ شے یا خارجی دنیا کی حیثیت ذہن کی ایجاد سے کچھ زیادہ ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ خارجی دنیا کے مقرون کُل کی ایک تجرید ہے جسکو ذہن اپنے مقاصد اور مصالح کی تکمیل کے لئے انجام دیتا ہے۔ یوں جب خارجی شے کا کہیں وجود نہیں تو یہ ضروری ہے کہ ذہن اپنی اشیاء کو آپ خلق کرے۔ چنانچہ ہوتا یہی ہے اور اسی سے ہم یہ ماننے پر مجبور ہیں کہ تجربہ بذاتہ ایک ایسی فعلیت ہے جو اپنی تعیین اور تخلیق آپ کرتی ہے۔ بہ الفاظ دیگر تجربہ آپ اپنا خالق بھی ہے اور آپ اپنی مخلوق بھی۔ چونکہ جو کچھ ہوگا وہ اسی قبیل سے ہوگا۔ اس لئے یہ ماننے میں کوئی دشواری نہیں کہ حقیقت ایک عالمگیر ذہن یا روح ہے۔ جو اپنے آپ اور اپنے ماحول دونوں کو یکساں پیدا کرتی ہے لہذا ذہن ایک گنبد بے در ہے۔ جس میں نہ کوئی چیز داخل ہو سکتی ہے اور نہ اس سے کوئی چیز خارج ہو سکتی ہے۔ اس کے علاوہ کوئی حقیقت چونکہ بے صورت نہیں ہوتی لہذا ہر وہ صورت جسکو حقیقت اختیار کرتی اور کر سکتی ہے لازماً ذہن یا تجربہ پر مبنی ہوتی ہے اور ہونی چاہئے۔ اس طرح حقیقت سرتاسر تجربہ سے پیدا ہوتی ہے اور ایسی کوئی حقیقت ہمارے علم میں نہیں جو تجربہ پر مبنی نہ ہو۔

اب چونکہ حقیقت گوناگوں صورتوں میں ظاہر ہوتی ہے۔ اور ہر صورت تجربہ پر مبنی ہوتی ہے اس لئے ہر صورت مساوی حقیقت رکھتی ہے ان حالات کے تحت فلسفہ کا واحد فریضہ یہ ہے کہ وہ ان متنوع صورتوں کو مناسب ترتیب سے جگہ دے ان کے باہمی رشتہ کی تعیین کرے اور جو خدمتیں وہ تجربہ کے کل کی تعمیر میں انجام دیتی ہیں ان کو پورے طور پر اجاگر کرے۔ کروچے کا فلسفہ اسی نصب العین کو لے کر میدان عمل میں آتا ہے۔ اس لئے آیئے یہ دیکھیں کہ وہ اپنے پیش نہاد کی تکمیل میں کہاں تک کامیاب رہتا ہے۔

(ا) نظری فعلیت۔ صورتوں میں پہلی صورت علم کی ہے، جسے کروچے نظری فعلیت کے نام سے موسوم کرتا ہے، اب چونکہ تجربہ کے تصور سے ہی یہ لازم آتا ہے کہ ذہن علم کے معروض کو خود پیدا کرے، لہذا نظری فعلیت کی تحتانی قسمیں دو ہیں (۱) ایک وہ جس کے تحت میں ذہن مادہ بہم پہنچاتا ہے اور (۲) دوسری وہ جس کے تحت میں وہ اس مادہ کی تبویب اور تنظیم کرتا ہے۔ یہ قسمیں بالترتیب (۱) وجدان اور (۲) تصوری فکر کہلاتی ہیں۔ اور جمالیات اور منطق میں اس سے بحث کی جاتی ہے۔

(۱) وجدان۔ کروچے کے نزدیک حسی ادراک کوئی چیز نہیں اس کے یہاں نہ محسوسات ہیں اور نہ معطیات حواس۔ جو کچھ ہے وہ تجربہ ہے۔ اس طرح جب اشیا یا معطیاتِ حواس کا کوئی وجود نہیں تو تجربہ میں کوئی انفعالی عنصر بھی نہیں، لہذا ادراک کوئی ایسا عمل نہیں ہے جس میں ذہن ا کو کسی خارجی شے ب کی معرفت حاصل ہوتی ہے یا جس میں ا، ب کو اپنے سانچوں میں ڈھالتا ہے یا جس میں ا، ب کے ساتھ گھل مل جاتا ہے یا جس میں ا، ب میں اور ب، ا میں نفوذ پاتا ہے یا جس میں ا، ب کی تالیف کرتا ہے (جیسا کہ اکثر فلاسفۂ متقدمین نے سمجھا ہے) بلکہ ایک فعلیت ہے جس میں ا اپنے معطیات کو تمثالات اور وجدانات کی صورت میں خود ہی پیدا کرتا ہے، اس فعلیت کا اصطلاحی نام جمالی فعلیت ہے۔

کروچے نے ملکۂ ادراک کی ان لفظوں میں تعریف کرکے اس کو گویا حسن کار یا شاعر کا ملکہ

اور گورنر جنرل ان کو علیحدہ کر دے گا۔ آج کانگریسی وزیر صوبوں میں اپنے عہدوں پر قائم ہیں۔ اسوجہ سے کہ قانون نے جو انکے اختیارات کی حد بندی کر دی ہے وہ اسکو تسلیم کرتے ہیں اور اسکو توڑنے کی کوشش نہیں کرتے۔

اگر بالفرض فیڈرل اسمبلی میں اکثریت جو کہ وفاق کی مخالف ہے عہدے قبول کرنے سے انکار کر دیتی ہے یا عہدوں سے برخاست کر دیجاتی ہے تو گورنر جنرل اقلیت کے نمائندوں کو عہدوں پر مقرر کر دیگا اگر اکثریت قانون سازی کے کام میں رکاوٹیں، پیدا کرتی ہے۔ گورنر جنرل کونسل آف اسٹیٹ کے (جس میں جیسا کہ ہم اوپر بتا چکے ہیں وفاق کے مخالفوں کی اکثریت ہونا بہت دشوار ہے) اور "مشترکہ اجلاس" کے ذریعہ سے اور اپنے اختیارات خصوصی کی مدد سے قانون پاس کرا سکتا ہے۔ اور اقلیتی وزرا کا بجٹ بھی منظور کرا سکتا ہے۔ یہ صورت حال کچھ ایسی ہی ہوگی جیسی کہ آج کل مرکزی اسمبلی میں ہے۔ کہ حکومت ذمہ دار ہے۔ اسمبلی کی اکثریت اس کے خلاف ہے۔ اس کے پیش کئے ہوئے مسودات کو رد کر دیتی ہے۔ بجٹ کو نامنظور کرتی ہے۔ مگر پھر بھی حکومت چلتی رہتی ہے اور جو کچھ چاہتی ہے کرتی رہتی ہے اور اس کی تمام کارروائیاں قانوناً درست اور جائز تصور کی جاتی ہیں۔

پس اس میں شک و شبہ کی گنجائش نہیں کہ وفاق کے مخالف آئین کی چار دیواری میں رہ کر اسکو نیست و نابود کرنے میں کامیاب نہیں ہوسکتے۔ ان کی تقریریں۔ ان کی تحریکیں اور ترمیمیں جو بسا اوقات منظور ہوجایا کریں گی قومی جذبات کے پر اثر مظاہرے ہوں گے۔ اس سے زیادہ نہیں۔ آئین کو اگر تبدیل کیا جاسکتا ہے تو وہ صرف سیاسی جدوجہد کے ذریعہ سے۔

۱۹۳۵ء کے دستور کے متعلق جو بنیادی اعتراض ہے وہ تو یہ ہے کہ ہندوستانیوں کا بنایا ہوا نہیں بلکہ ایک غیر قوم کی پارلیمنٹ کا ہے۔ اسکے علاوہ اس کی بہت سی دفعات ایسی ہیں جو ہندوستان کے مفاد کے خلاف ہیں مگر باوجود ان دونوں نقائص کے کانگریس نے اس کے صوبجاتی جز کے نافذ ہوجانے پر عہدے قبول کر لئے۔ کانگریسیوں نے اس بات کی کوشش ضرور کی کہ انگریزوں کی طرف سے یہ اقرار کر لیا جائے کہ گورنر اپنے خصوصی اختیارات کو استعمال نہ کریں گے۔ مگر انہوں نے اس قسم کا کوئی اقرار نہ کیا۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ جب دستور کے وفاقی جز کا نفاذ ہو تو جو پارٹیاں اس کے خلاف ہیں وہ عہدے قبول کرنے پر غیر مشروط طریقہ پر آمادہ ہوجائیں یا کوئی ایسی شرائط پیش کریں کہ جن کے

پورا ہونے سے وفاقی نظام کی وہ برائیاں رفع ہوجائیں جو اس کو ناقابل قبول بناتی ہیں۔ وہ شرائط کیا ہو سکتی ہیں صوبوں میں عہدے قبول کرنے کے لئے تو کانگریس نے صرف یہ شرط پیش کی تھی کہ گورنر اپنے خصوصی اختیارات کو استعمال نہ کریں۔ مگر مرکزی حصہ میں علاوہ گورنر جنرل کے خصوصی اختیارات کے جن کے استعمال نہ کئے جانے کا تو وعدہ ہونا چاہیے۔ اور بھی بہت سی دفعات ایسی ہیں جو کہ ہندوستان کے لئے مضر ہیں۔ ان میں سے بعض کا ہم ذکر کرتے ہیں۔

وفاقی قانون ساز جماعت کے دونوں ایوانوں میں ریاستوں کے نمائندے ہوں گے۔ مگر قانون نے یہ لازم نہیں کیا کہ یہ نمائندے منتخب شدہ ہوں۔ عام طور پر یہ قیاس کیا جاتا اور درست قیاس کیا جاتا ہے کہ ان کو ریاستوں کے والی اپنی مرضی کے مطابق نامزد کر دیا کریں گے۔ یہ ممبر ریاستوں کے باشندوں کے جذبات اور خیالات کے ترجمان نہ ہوں گے۔ بلکہ اپنے رئیسوں کی خواہشات کے۔ مگر باوجود اس کے بھی وہ قابل اور دردمند ہو سکتے ہیں۔ نامزدگی کے طریقہ پر اصل اعتراض یہ ہے کہ نامزد کردہ اراکین اور منتخب شدہ اراکین کی ذہنیت میں زمین آسمان کا فرق ہوگا۔ اول الذکر کی وہ ذہنیت نہ ہوگی جو کہ ذمہ دارانہ خود اختیاری حکومت کے چلانے کے لئے ضروری ہے۔ یہ ایک ایسا نقص ہے کہ اگر انگریز چاہیں تو اس قانون کو تبدیل کئے بغیر دور کر سکتے ہیں۔ گورنر جنرل بحیثیت بادشاہ کے نمائندہ تمام ریاستوں پر اقتدار رکھتا ہے اور ان کو مجبور کر سکتا ہے کہ جن اراکین کو وہ وفاقی قانون ساز حکومت کے ایوانوں میں بھیجیں وہ صحیح معنی میں ان کی رعایا کے نمائندہ ہوں۔

بحث کی بابت جو دفعات ہیں وہ ملک کے مفاد کو مدنظر رکھکر نہیں بنائی گئیں۔ جب تک ان پر عمل درآمد ہوتا رہیگا۔ ہندوستان کو شدید نقصان پہنچتا رہیگا۔ دفعہ ۱۱ کی رو سے فوج اور بیرونی معاملات کے محکموں پر وائسرائے کا پورا پورا اختیار ہوگا اور دفعہ ۳۴ کی رو سے قانون ساز جماعت کو اس بات کا حق نہ ہوگا کہ وہ ان محکموں کے خرچ کے لیئے جو رقم گورنر جنرل تجویز کرے اس میں تخفیف کرے۔

علاوہ ازیں دفعہ ۱۲ نے مالی معاملات کو گورنر جنرل کی خاص ذمہ داری قرار دیا ہے اور اس کو اس امر کا ذمہ وار بھی قرار دیا ہے کہ کوئی ایسا قانون نہ بننے دے کہ جسکی وجہ سے برطانیہ سے آنے والی

اشیا پر غیر معمولی ٹیکس لگ سکے۔ جب تک کہ یہ دفعات مسترد نہ کردی جائیں ہندوستان کے اقتصادی حالت کی درستی ممکن نہیں۔

# وردھا کمیٹی کی رپورٹ

گذشتہ سال ہندوستان کی تعلیمی دنیا کا سب سے اہم واقعہ یہ تھا کہ وردھا ایجوکیشنل کانفرنس میں جو اکتوبر کے مہینے میں منعقد ہوئی تھی۔ مہاتما گاندھی کی رہنمائی میں بنیادی تعلیم کی ایک نئی اسکیم مرتب کی گئی۔ جب سے ہمارے ملک میں موجودہ نظام تعلیم رائج ہے، کوئی ایسی تعلیمی تحریک نہیں اٹھی جو اس اسکیم سے زیادہ اہمیت رکھتی ہو۔

قبل اس کے کہ اس اسکیم کی خصوصیات سے بحث کی جائے۔ ہندوستان کی موجودہ تعلیمی حالت پر ایک نظر ڈالنا ضروری ہے بغیر اس پس منظر کے نئی اسکیم کے خط و خال پوری طرح نمایاں نہیں ہو سکتے۔

اس حقیقت سے کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ جو نظام تعلیم اس وقت ہندوستان میں رائج ہے۔ اس سے ملک میں عام بے اطمینانی پائی جاتی ہے۔ اس بے اطمینانی کا آغاز تعلیمی مفکروں اور کارکنوں کے ایک چھوٹے سے حلقے سے ہوا تھا۔ مگر رفتہ رفتہ اس کا اثر بڑھتا گیا۔ یہاں تک کہ نہ صرف طلبا ر ان کے والدین بلکہ ہمارے برخود غلط حکام بھی اس سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے ۔ مجموعی نتیجہ ہے بہت سی مختلف قوتوں اور رجحانوں کا۔ جن میں سے کچھ عملی ہیں اور کچھ ذہنی۔ بعض وقتی مسائل سے تعلق رکھتے ہیں اور بعض دائمی نصب العین سے مگر وہ چیز جس نے اس تعلیمی اور تمدنی مسئلے کو سیاسی اور معاشی حیثیت سے نازک اور اہم بنا دیا ہے تعلیم یافتہ حلقے کی بے روزگاری ہے۔ دنیا کے عام معاشی حالات کا جو اثر ہندوستان پر پڑا۔ اور جسے ہمارے ملک کے سیاسی حالات نے اور گہرا کر دیا۔ اس کی وجہ سے اس مسئلے کی مخصوص اہمیت میں اضافہ ہو گیا ہے اور لوگ اپنے دل میں یہ سوچنے لگے ہیں کہ ایسی تعلیم سے کیا فائدہ جو نہ صرف ہماری قوم کی تمدنی زندگی سے بے تعلق ہو بلکہ طلبا کو اس قابل بھی نہیں بنا سکتی کہ اپنی روزی کما سکیں۔ لے دے کر اس کا یہی مقصد تھا سو اب وہ

بھی حاصل نہیں ہوتا۔

یہ تو بات کا ایک پہلو ہوا۔ دوسرے پہلوؤں پر نظر ڈالیئے۔ ہماری تعلیم پر صرف یہی اعتراض نہیں کہ وہ ملک کی موجودہ معاشی حالات سے مناسبت نہیں رکھتی بلکہ یہ بھی ہے کہ اس کے سامنے کوئی تخلیقی نصب العین نہیں جو قوم کو ابھارے اور آگے بڑھائے۔ دوربین تعلیمی مفکروں کو یہ محسوس ہو رہا ہے کہ آج کل دنیا زبردست معاشرتی۔ سیاسی۔ معاشی اور تمدنی قوتوں کی کشمکش میں گرفتار ہے۔ جن میں سے ہر ایک سماجی نظام کو اپنے اپنے سانچے میں ڈالنا چاہتی ہے۔ ہر سمجھدار آدمی کے ذہن میں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ آیا یہ نیا سماجی نظام جبر و تعدّی، باہمی مقابلے اور تشدد، یک رنگی اور استبداد پر مبنی ہوگا اور اس میں ایک فرد دوسرے فرد پر ایک طبقہ دوسرے طبقہ پر ایک قوم دوسری قوم پر زبردستی حکومت کرے گی۔ یا اس کی بنیاد باہمی امداد و ہمدردی پر قائم ہوگی اور اس کے اندر ہر ایک کی شخصیت کو پوری نشو و نما پانے اور اپنے اپنے رنگ میں سماج کی خدمت کرنے کا موقع ملے گا۔ حرص اور خوف ظلم و حسد کا خاتمہ ہو جائے گا۔ راحت و مسرت کا معیار حکومت کی جگہ خدمت اور ملکیت کی جگہ تخلیقی عمل قرار پائے گا۔ یہ زبردست مسئلہ جس پر نوع انسانی کے بڑے بڑے اخلاقی اور مذہبی معلم ہمیشہ سے غور کرتے آتے ہیں آج ہمارے سامنے اس کی اہمیت اس وجہ سے اور بڑھ گئی ہے کہ اب تاریخ میں پہلا موقع آیا ہے کہ ہم اتنی قوت رکھتے ہیں (اگرچہ اتنی بصیرت نہیں رکھتے) کہ سماج کی تنظیم اس طرح کریں جس سے زندگی کے مادّی اور تمدنی دولت پر چند آدمیوں کا اجارہ نہ رہے بلکہ اس میں سب کا حصہ ہو۔ ظاہر ہے کہ یہ بڑا وسیع الاثر معاشی اور سماجی مسئلہ ہے۔ اور اس کا یہ تقاضا ہے کہ ہم اپنے بعض طریقوں کو جو ہماری زندگی میں بہت مضبوطی سے جڑ پکڑ چکے ہیں لیں دنیا بدل رہی ہے۔ مگر ہم عادت کے بندے یہ سمجھتے ہیں کہ ہمارا سماجی نظام ناقابل تغیر ہے اس مسئلہ کا ایک تعلیمی پہلو بھی ہے اور وہ یہ ہے کہ لوگوں کے خیالات اور جذبات کا رُخ انفرادیت سے اجتماعیت کی طرف موڑ دیا جائے تعلیم کے نئے نصب العین اور نئے طریقے کی ضرورت ہے جو بچوں کو لالچ اور خود غرضی کی زندگی کے لئے نہیں۔ بلکہ باہمی خدمت اور تخلیقی عمل کی زندگی کے لئے تیار کرے جس طرح ایک غیر منصفانہ اور غیر انسانی سماجی اور تعلیمی نظام خود غرض انسان پیدا کر سکتا ہے اسی طرح ایک معقول اور منصفانہ نظام

انسانوں کو حقیقی معنی میں انسان بنا سکتا ہے۔ بجز ان لوگوں کے جن کا دل انسانی ہمدردی سے خالی ہے جو تحلیل نفس اور معالجۂ نفس کے اصولوں سے ناواقف اور فطرت انسانی کی اصلاح پذیری کے منکر ہیں کوئی شخص اسے شیخ چلی کا منصوبہ نہیں کہہ سکتا

مگر ہمارا تعلیمی نظام آنکھیں بند کئے اُسی پُرانے ڈھرے پر چلا جا رہا ہے۔ اُسے اس سے بحث نہیں کہ کس قسم کے انسان اور کس طرح کے سماجی نظام پیدا کرنا چاہئیں وہ موجودہ حالت پر قانع ہے خواہ یہ حالت کتنی ہی ابتر کیوں نہ ہو بھلا اس سے کیا امید ہو سکتی ہے کہ وہ قومی زندگی کی قوتوں کو جمع کر کے کسی بڑے نصب العین کے حاصل کرنے کے کام میں لائے گا۔ وہ اپنے درسیات کے تنگ دائرے سے باہر نکلتا ہے اور زندگی کے حقیقی مسائل کو خطرناک سمجھ کر انہیں ہاتھ تک نہیں لگاتا۔

پچھلے چند سال میں بہت سی کوششیں کی گئیں کہ اس نظام میں تھوڑی بہت تبدیلی اور اصلاح کی جائے۔ نصاب میں کسی قدر توسیع کی گئی اس میں پیشے کی تعلیم برائے نام شامل کر لی گئی اور بے دلی کے ساتھ ادبی تعلیم کو بھی تھوڑی سی جگہ دی مگر یہ سب ظاہری لیپ پوت ہے تعلیم کا عام نظام اپنی جگہ پر قائم ہے۔ محض جزوی تغیر تبدل کر دیا گیا ہے تاکہ جو خرابیاں سب سے زیادہ نمایاں ہے وہ چھپ جائیں جو اصل کام ہے اُس پر اب تک کسی نے ہاتھ نہیں ڈالا۔

ہماری خوش قسمتی ہے کہ اس نازک وقت میں مہاتما گاندھی نے اس میدان میں بھی ہماری رہنمائی کی۔ اور جس جوش اور انہماک کے ساتھ انھوں نے ملک کی سیاسی ترقی اور سماجی اصلاح کا کام کیا تھا۔ اسی طرح اب تعلیم کی اصلاح و ترقی کا بیڑا اٹھایا ہے۔ انہیں اسکیم کا خاکہ بنانے میں اس پیچیدہ مسئلے کے مختلف پہلوؤں کا پورا احساس ہے وہ دیکھتے ہیں کہ افلاس اور بے روزگاری ابنائے وطن کو گھن کی طرح کھا رہی ہے شہر والوں اور گاؤں والوں میں تعلیم یافتہ اور غیر تعلیم یافتہ طبقوں میں جو خلیج حائل ہے وہ روز بروز بڑھتا جا رہا ہے اور ہمارے مدرسوں کا درس جو زیادہ تر نظری اور کتابی ہے۔ بچے کی پوری شخصیت کی سالم تعلیم کے لئے کافی نہیں ہے۔ وہ اس بات کو اچھی طرح سمجھتے ہیں کہ ہمارا سارا سماجی سیاسی اور معاشی پروگرام جہالت کی چٹان سے ٹکرا کر پاش پاش ہو جائے گا۔ اس لئے کہ جب عوام کی جہالت کا یہ حال ہو کہ ان میں سے نوے فی صدی حرف شناس

تک نہ ہوں توکسی عمومی تحریک کو چلانا اگر ناممکن نہیں تو بے حد دشوار ضرور ہے۔ اس کے علاوہ ان کے سامنے اہمسا یعنی عدم تشدد کا نصب العین اور مختلف طبقوں کی ہم آہنگی کا تصور ہے۔ وہ دیہی صنعت کو مشینوں اور بڑے پیمانے کی صنعت کے حملوں سے بچانا چاہتے ہیں۔ ان سب باتوں کو مدِنظر رکھ کر ان کے سلجھے ہوئے دماغ نے جو جمعیت خاطر کا حیرت انگیز نمونہ ہے یہ تعلیمی اسکیم ترتیب دی ہے۔ ہم اس کے تعلیمی اور معاشی پہلو پر الگ الگ نظر ڈالیں گے۔

مہاتما گاندھی کے خیال میں "محض لکھنے پڑھنے کی قابلیت کوئی تعلیم نہیں ہے"۔ اس کے ذریعہ سے بچوں اور بڑوں کی بہترین قوتوں کو ابھارنے "کا مقصد حاصل نہیں ہوتا۔ اس لئے وہ چاہتے ہیں کہ "بچے کی تعلیم کا آغاز دستکاری سے ہو، تاکہ شروع ہی سے اسے صحیح تربیت ملنے لگے"۔ یہ دستکاری مدرسے کی ساری تعلیم کا مرکز ہو اور تاریخ جغرافیہ، سائنس، ریاضی وغیرہ الگ الگ مستقل مضامین کی حیثیت سے بچے کے دماغ میں نہ ٹھونسے جائیں بلکہ دستکاری کے سکھانے میں جہاں جہاں ضرورت پڑے۔ اسے ان چیزوں کی تعلیم دی جائے۔ بچے کی بڑھتی ہوئی دلچسپیوں کی قدرتی رو سے فائدہ اُٹھاکر استاد اس کے دل میں مختلف مضامین کے مطالعہ کا شوق پیدا کرے، نصاب تعلیم بچے کے طبیعی اور معاشرتی ماحول پر مبنی ہونا چاہئے اور دستکاری جو طبیعی ماحول کے وسائل کو معاشرتی ماحول کے مقاصد کے لئے استعمال کرتی ہے ان دونوں کے مطالعے کا قدرتی نقطۂ اتصال ہے۔

اس بات کو پہلے ہی سے صاف کر دینا چاہتا ہوں کہ نفع بخش دستکاری کو تعلیم کا مرکز قرار دینا نظریۂ تعلیم کی تاریخ میں کوئی نئی چیز نہیں ہے۔ بہت سے قدیم اور جدید ماہرین تعلیم نے اس بات پر زور دیا ہے کہ مفید تخلیقی کام بچے کی مکمل تعلیم کے لئے نہایت اہم ہے۔ روسو۔ پستالوزی، فروئبل، مانٹسوری اور رسل اور رمن کے اور بہت سے لوگ اس خیال کے علم بردار ہیں بلکہ بہتوں نے اس پر عمل بھی کیا ہے مثلاً امریکہ میں ڈیوی نے جرمنی میں کیرشن، اسٹائنر نے اور دنیا کے ہر حصہ میں پروجکٹ میتھڈ کے حامیوں نے۔ اس میں شک نہیں کہ گاندھی جی کا یہ خیال اس لحاظ سے اچھوتا ہے کہ انہوں نے اسے کتابوں سے بالواسطہ نہیں بلکہ اپنے تجربہ سے بلاواسطہ حاصل کیا ہے۔ مگر اس میں وہ جدت نہیں ہے۔

جس کا دعوے ان کے بعض پرجوش معرفین کرتے ہیں۔ اس لئے ہر سمجھدار ماہر تعلیم گاندھی جی کی رہنمائی کا خیر مقدم کرے گا۔ کیونکہ اس کی وجہ سے وہ اصول عملی امکان کے دائرے میں آجائیں گے جن کا وہ ہمیشہ سے قائل ہے۔ مگر انہیں اب تک عمل میں نہیں لا سکا۔ اس لئے کہ کسی میں یہ ہمت نہ تھی کہ مروجہ نظام میں بنیادی تبدیلی کر سکے۔ دوسری طرف ان لوگوں کو جو ہر نئی چیز سے ڈرتے ہیں اور پھونک پھونک کر قدم رکھنا چاہتے ہیں مطمئن رہنا چاہئے کہ یہ کوئی غیر آزمودہ انقلابی تجویز نہیں جس سے یہ اندیشہ ہو کہ تعلیم کے سارے نظام کو درہم برہم کر دے گی بلکہ ایسی چیز ہے جس کی تائید ماہرین تعلیم کی رائے اور تجربے سے ہوتی ہے۔

تعلیم اور طریق تعلیم کے اس نئے تصور کی تائید تعلیمی اور نفسیاتی دلائل سے کرنے کے لئے ایک طول طویل بحث کی ضرورت ہے جس کا یہاں موقع نہیں اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ذاکر حسین کمیٹی کی رپورٹ کا وہ حصہ جو اس بات سے متعلق ہے یہاں نقل کر دیا جائے: "نفسیاتی اعتبار سے یہ اسکیم اس لئے پسندیدہ ہے کہ وہ بچے کو خالص نظری اور کتابی تعلیم کے استبداد سے جو انفعالی تحصیل پر مبنی ہے اور جس کے خلاف اس کی فطرت فعال ہمیشہ احتجاج کرتی رہتی ہے، نجات دلاتی ہے۔ وہ تجربے کے ذہنی اور عملی عناصر میں توازن پیدا کرتی ہے اور (مناسب حالات میں) اس سے جسم اور ذہن کی ہم آہنگ تربیت کا کام لیا جا سکتا ہے۔ اس کے ذریعہ سے بچہ وہ سطحی تعلیم حاصل نہیں کرتا جس سے اس میں صرف لکھنے پڑھنے کی قابلیت پیدا ہو جاتی ہے اور اکثر وہ بھی نہیں ہوتی۔ بلکہ اس قابل ہو جاتا ہے کہ اپنے دماغ اور ہاتھوں سے تعمیری مقاصد کے لئے کام لے سکے۔ یہ گویا اسکی ساری شخصیت کی تعلیم ہے"۔ تعلیمی لحاظ سے یہ اس لئے قابل قدر ہے کہ "دستکاری کو تعلیم کا مرکز بنا کر ہم بچے کے علم میں زیادہ معروضیت اور حقیقت پیدا کر سکتے ہیں" اور علم کا تعلق بچے کی ضرورتوں اور دلچسپیوں سے پیدا کر کے اسکی خشکی اور بے ربطی کو دور کر سکتے ہیں جسکی وجہ سے اسکول کی تعلیم بچے کے لئے بے لطف اور بے معنی ہو جاتی ہے بعنفوان شباب کے زمانہ میں اور اس سے کچھ پہلے دستکاری سکھانا اور زیادہ ضروری ہے کیونکہ اس عمر میں بچے اور نوجوان محض "الفاظ و علامات کے طلسم" سے اکتا کر "اشیا اور حقائق" کے طالب ہوتے ہیں اس منزل پر پہنچ کر دستکاری یا پیشے کی تعلیم اس کے احساسات اور دلچسپیوں کا مرکز بن جاتی ہے، ان میں ربط اور استواری پیدا کرتی ہے۔ اور اس کی مخصوص شخصیت کی تشکیل کرتی ہے۔

جو لوگ تعلیم کے تہذیبی اقدار پر زور دیتے ہیں انہیں یہ اندیشہ نہیں ہونا چاہیے۔ کہ دستکاری پر زور دینے سے تہذیبی تعلیم کے وہ مقاصد جو واقعی قابل قدر ہیں، فوت ہو جائیں گے۔ اگر تہذیبی تعلیم کا مقصد توسیع نفس یعنی بچے کے دل میں نئی دلچسپیاں اور نئے شوق پیدا کرنا ہے تو یہ مقصد کوئی خاص مضامین پڑھانے سے نہیں بلکہ تعلیم و تعلم میں ایک خاص روح پیدا کر دینے اور بچے کے بڑھتے ہوئے ذہن پر ایک خاص اثر ڈالنے سے حاصل ہو سکتا ہے۔ جرمنی کے جید ماہر تعلیم کیرشن اشٹائنر نے بڑی گہری بات کہی ہے۔ مزدور کی تعلیم انسان کی تعلیم کی کنجی ہے۔ انہوں نے یہ کوشش کی کہ جرمنی کے کتابی مدرسوں کو کامی مدرسے بنادیں۔ وہ کہتے ہیں کہ سچی تہذیب کتابوں کے بالواسطہ علم سے جو تجربہ سے بے تعلق ہو حاصل نہیں ہوتی بلکہ ایسے کام سے جو سماج کے لئے مفید ہو اور جس کو بچے خود ہی امنگ سے سمجھ بوجھ کر کریں اسی طرح لندن یونیورسٹی کے پروفیسر نن کا قول ہے کہ ہر قسم کا کام خواہ وہ ہاتھوں کا ہو یا دماغ کا جو بچے کی تخلیقی جبلتوں کو ابھارتا ہے اور فعالانہ دلچسپی کو بیدار کرتا ہے۔ تہذیب نفس میں ممد ہوتا ہے اور یہ تجربہ کیا گیا ہے کہ دستکاری کے ذریعہ سے بہت سے "بدشوق طالب علموں" کی دماغی قوتیں بھی ابھر آئیں جنھیں معمولی کتابی تعلیم ابھار نہیں سکی۔ اس کے علاوہ خیال اور عمل میں اس قدر گہرا تعلق ہے کہ ذہانت اور استدلال کی قوت کو اسوقت تک ترقی نہیں دے سکتے۔ جب تک ان سے ایسے مسائل کے حل کرنے اور ایسے منصوبوں کے پورا کرنے میں کام نہ لیا جائے جو ذہنی بھی ہوں اور عملی بھی۔ جو تعلیم اس نفسیاتی حقیقت کو نظر انداز کرتی ہے اس سے تخیل کی نشوونما رک جاتی ہے۔ بنیادی تعلیم کی موجودہ تجویز جس میں دستکاری تعلیم کا ذریعہ بنائی گئی ہے۔ اگر صحیح طریقہ سے چلائی گئی تو وہ یقیناً جودت فکر اور بامقصد عمل کی محرک ہوگی۔

اس کے علاوہ اس اسکیم کے دوسرے پہلو بھی قابل غور ہیں۔ مہاتما گاندھی کہتے ہیں "میں اپنی اس تجویز کو کہ تعلیم دیہی صنعتوں مثلاً کتائی اور دھنائی وغیرہ کے ذریعے سے دی جائے۔ ایک خاموش سماجی انقلاب کا نقطۂ آغاز سمجھتا ہوں۔ یہ شہر اور گاؤں کے تعلقات کے لئے ایک صحیح اخلاقی بنیاد کا کام دے گی اور اس سے موجودہ سماجی بے چینی اور مختلف طبقوں کے خراب تعلقات کو دور کرنے میں بہت مدد ملے گی یہ ہمارے دیہات کے بڑھتے ہوئے انحطاط کو روک دے گی اور ایک منصفانہ سماج کی

بنیاد قائم کر دے گی جس میں غریب اور امیر کی غیر فطری تفریق مٹ جائے گی۔ ہر شخص کو گذر اوقات کے قابل اُجرت مل سکے گی اور آزادی کا حق حاصل ہو جائے گا۔" ممکن ہے کہ بعض لوگوں کو اس سماجی نظریہ سے جو اس قول سے ظاہر ہوتا ہے۔ اتفاق نہ ہو۔ خود میرا بھی یہ خیال ہے کہ جو قوتیں بڑے پیمانہ کی صنعت کو سائنس کی بنیاد پر ترقی دینے اور طبقوں کی مخالفت کو بڑھانے میں کارفرما ہیں وہ اس کوشش کے کے ذریعے سے کہ دیہی معیشت کی سادگی قائم رکھی جائے زیادہ عرصہ تک روکی نہیں جا سکتیں لیکن اس سے کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ بنیادی تعلیم کی یہ اسکیم تعصب کی اس دیوار کو جو دماغ کا کام کرنے والوں اور ہاتھ کا کام کرنے والوں کو ایک دوسرے سے جُدا کرتی ہے گرا دے گی اور تعلیم یافتہ طبقے کے دل میں محنت کی عظمت کا احساس پیدا کر دے گی۔ جسے ہمارے موجودہ مدارس نے مٹا دیا ہے، انسانی برادری اور باہمی وابستگی کے اس احساس کو بیدار کرنے سے نہ صرف اس وقت اہم اخلاقی فوائد حاصل ہوں گے بلکہ آگے چل کر ایک منصفانہ اور ہمدردانہ سماجی نظام قائم کرنے میں آسانی ہو جائے گی معاشی حیثیت سے ممکن ہے کہ یہ تعلیمی اسکیم صنعتی انقلاب کی مصیبت سے پوری طرح نجات نہ دلا سکے۔ مگر اس میں کوئی شبہ نہیں کہ یہ مفلس اور بے روزگار دیہاتیوں کی قوت پیداوار کو بڑھا دے گی اور انہیں اپنی فرصت کے اوقات میں نفع بخش کام کرنے کے قابل کر دے گی۔ بشرطیکہ یہ معقول طریقے سے چلائی جائے اور اسے حکومت کے سب محکموں کی متفقہ تائید حاصل ہو

لیکن صرف مدرسوں میں دستکاری کو داخل کر دینا کوئی جادو کا منتر نہیں جس سے یہ سب فوائد جو اس اسکیم کی طرف منسوب کئے جاتے ہیں حاصل ہو جائیں اس کے لئے طریق تعلیم اور نصاب تعلیم میں بنیادی تبدیلیوں کی ضرورت ہے جن کے بغیر اچھی سے اچھی اسکیم بھی بے کار ثابت ہوگی۔ خود مہاتما گاندھی کو اس ضروری شرط کا پورا احساس ہے۔ چنانچہ وہ کہتے ہیں "دستکاری محض میکانکی طریقے سے نہیں بلکہ عملی طریقے سے سکھائی جائے۔ یعنی بچے کو ہر عمل کی علت اور غایت بھی بتانی چاہیئے۔" اس کے یہ معنی ہیں کہ جو دستکاری اختیار کی جائے اس میں کافی تعلیمی صلاحیت موجود ہو اور طریق تعلیم میں اس صلاحیت سے معقول طور پر کام لیا جائے۔ اسکیم کا اصل مقصد ایسے کاریگر پیدا کرنا نہیں جو اپنے پیشے کے لئے تیار

کئے گئے ہوں بلکہ یہ ہے کہ دستکاری کے ذریعہ سے جو ذہنی، اخلاقی اور عملی تربیت حاصل ہو سکتی ہے۔ اسے تعلیمی مقصد کے لئے استعمال کیا جائے تاکہ ہر فرد تعلیم پاکر نہ صرف ایک اچھا دستکار بلکہ ایک اچھا انسان بن جائے۔ اس لئے دستکاری صرف نصاب تعلیم کا ایک زائد مضمون ہی نہیں بلکہ طریق تعلیم کا ایک اصول ہے جس پر اسکول کا سارا کام مبنی ہے اور جس میں مل کر کام کرنے سمجھ بوجھ کر ایک نقشہ بنانے اور اسے صحت کے ساتھ عمل میں لانے، طلبا میں ذاتی اپج اور ذاتی ذمہ داری کا احساس پیدا کرنے کا سبق ہر روز دیا جاتا ہے۔ اگر اسکول کے اور مضامین بدستور پرانے طریقے سے پڑھائے جائیں یعنی طلبا، محض انفعالی طور پر بالواسطہ علم حاصل کریں تو اس اسکیم کا بنیادی مقصد فوت ہو جائے گا۔ طریقہ تعلیم کے علاوہ دستکاریوں کے انتخاب میں بھی بہت احتیاط اور غور و فکر سے کام لینے کی ضرورت ہے۔ اگر دستکاری کو مکمل اور متوازن ذریعۂ تعلیم بنانا ہے تو وہی دستکاریاں منتخب کی جائیں جن میں قدرتی طور پر انسانی زندگی کے اہم مشاغل اور دلچسپیوں سے ربط پیدا کرنے کی صلاحیت موجود ہو۔ اور جن کا دائرہ نصاب کے کل مضامین کو گھیر سکتا ہو۔ اسی لئے ذاکر حسین کمیٹی نے ایسی اہم اور وسیع دستکاریاں تجویز کی ہیں جیسے بنائی اور کتائی، زراعت اور باغبانی، لکڑی کا کام، چمڑے کا کام، جو ہمارے ملک میں مدتوں سے چلی آتی ہیں، قدیم روایات کی حامل ہیں اور انسانی زندگی سے گہرا تعلق رکھتی ہیں، اس طرح کی دستکاری ایک مرکز کا کام دے سکتی ہے۔ جس کے گرد تاریخی، جغرافی اور علمی دلچسپیوں کا ایک دائرہ بن جائے۔ آگے چل کر ان کی تقسیم تاریخی، جغرافیہ اور سائنس کے مستقل علوم میں کی جا سکتی ہے۔ لیکن ابتدا میں یہ بچے کے قدرتی غیر منقسم تجربے کے اجزا ہیں جو رفتہ رفتہ نشوونما پاتا ہے

امریکہ میں بیس سال سے منصوبی طریق کا روس میں ترکیبی طریق کا اور دوسرے ملکوں میں اسی قسم کے طریقوں کا جو تجربہ کیا گیا ہے اس سے ثابت ہو گیا ہے کہ مجوزہ طرز تعلیم پسندیدہ بھی ہے اور قابل عمل بھی۔ بہت سی ابتدائی مشکلات اور جزوی پیچیدگیاں حل ہو چکی ہیں۔ اس سلسلے میں ڈیوی اسکول کے ریکارڈ سے بہت کچھ مفید معلومات حاصل ہو سکتی ہے۔ مناسب دستکاریوں میں معلم کو

کافی موقع ملتا ہے کہ جو دستکاری اسکول میں سکھائی جاتی ہے اسے نصاب کے کل مضامین سے ربط دے سکے۔ ذاکر حسین کمیٹی نے مثال کے طور پر روئی کے پروجکٹ میں کپاس کی کاشت کی تقسیم، روئی کی دھنائی، کتائی اور کپڑا وغیرہ بننے کی مختلف ترکیبوں کے تعلیمی امکانات دکھائے ہیں، اور یہ دیکھ کر حیرت ہوتی ہے کہ اس میں تاریخ، جغرافیہ، سائنس، بلکہ ریاضی اور زبان کے معلموں کے لئے بھی کس قدر وسیع میدان موجود ہے۔ جغرافیہ داں دنیا کے ملکوں میں روئی کی تقسیم اس کی کاشت کے لئے مناسب آب وہوا۔ اس کی درآمد اور برآمد کپڑے کی صنعت کی مختلف صورتوں سے بحث کر سکتا ہے اس سلسلے میں صنعتی انقلاب کی طرف اشارہ کر سکتا ہے، روئی کے کاشتکاروں اور روئی کے ملوں کے مزدوروں کی معاشی حالت کا نقشہ کھینچ سکتا ہے۔ تاریخ کا معلم بچہ کو اس طرف توجہ دلا سکتا ہے کہ انسان نے اپنے آپ کو موسم کی تکلیفوں سے بچانے کے لئے کیا کیا طریقے اختیار کئے ہیں اور کپڑوں کو مفید اور خوشنما بنانے کی کوشش کو تمدن کی ترقی سے کیا تعلق ہے۔ اس میں شک نہیں کہ تاریخ کے مطالعہ کا یہ ایک تنگ نقطۂ نظر ہے۔ لیکن اسی کے ضمن میں دوسرے پہلوؤں پر نظر ڈال کر اس میں وسعت پیدا کی جا سکتی ہے۔ ہندوستان کی روئی کی صنعت کی نشو و نما، مغرب سے تجارت کا آغاز اور اس کی ترقی اور پھر ایسٹ انڈیا کمپنی کے زمانہ میں اس کا انحطاط۔ اس کے بعد کپڑوں کے کارخانوں کا قائم ہونا سدیشی کی تحریک وغیرہ اس موضوع میں ہندوستان کے معاشی نشیب و فراز کے مطالعہ کی کس قدر گنجائش ہے! اب اس پروجکٹ کو سائنس کے پہلو سے دیکھئے تو کپاس کی کاشت کی منزلیں بیج کا بویا جانا۔ پودے کا اگنا اور بڑھنا۔ اس میں پھول آنا۔ اور فصل کا تیار ہو کر کاٹا جانا ان کے سلسلے میں نباتیات، زراعت، طبعیات، کیمیا، حیوانیات وغیرہ عام سائنس کا پورا کورس ایک معقول اور دلچسپ بنیاد پر سکھایا جا سکتا ہے۔ چرخے کا "رومانی پہلو" اور وہ دیہاتی گیت جو کپاس کی کٹائی اور روئی کی کتائی اور بنائی کے وقت گائے جاتے ہیں جمالیاتی تربیت کا نقطۂ آغاز بن سکتے ہیں۔ اسی کے سلسلے میں حساب کے مختلف عمل آسانی سے سکھائے جا سکتے ہیں۔ غرض کسی کو یہ شکایت نہیں ہو سکتی کہ اس پروجکٹ کو چلانے سے بچے کو کافی اور مفید معلومات حاصل نہیں ہوتی۔ ظاہر

ہے کہ معلم کو اس طرز تعلیم میں وہ آسانی نہیں ہوگی جو درسی کتابوں کے پڑھانے اور صوری منطق کے طریقہ سے کام لینے میں ہوتی ہے۔ مگر اُسے وہ گُر ہاتھ آجائے گا جو اس سے کہیں زیادہ قابل قدر ہے کہ کیونکہ ذہنی قوتیں زندگی کی، علم عمل کا، منطق نفسیات کی تابع بنائے جاسکتی ہے۔

اسکیم کے اس پہلو پر کہ تعلیم اپنا خرچ آپ نکال لے بہت کچھ بحث ہوئی ہے اور اس کے متعلق بہت سے سوالات پوچھے جاتے ہیں کیا تعلیم کے لئے اپنا خرچ آپ نکالنا ممکن ہے؟ کبھی آجتک یہ ہوا بھی ہے؟ اگر ایسا ممکن بھی ہو تو کیا یہ کوئی اچھی بات ہے؟ اس کا یہ ضرر نتیجہ تو نہ ہوگا کہ ابتدا سے نفع کمانے کی خواہش بچوں کے کام کی محرک بن جائے گی؟ پہلے ہم آخری سوال کا جواب دیں گے اس لئے کہ یہ اخلاقی اہمیت رکھتا ہے۔ تنقید کرنیوالوں نے اس پر غور نہیں کیا کہ نفع کے لئے کام کرنا جب کہ یہ خودغرضی پر یا دوسروں کے کام سے فائدہ اٹھانے پر مبنی نہ ہو بلکہ اس کی غرض ایک بڑے قومی کام میں حصہ لینا ہو تو یہ ایک قابل تعریف چیز ہے آخر اس میں کیا برائی ہے کہ بچے اپنی تعلیم کے خرچ کا کچھ حصہ اپنی محنت سے ادا کریں۔ رہی یہ بات کہ یہ خیال قابل عمل ہے یا نہیں اس کے متعلق پورے وثوق کے ساتھ کچھ نہیں کہا جاسکتا جب تک کہ یہ واقعی ایک بڑے پیمانہ پر اس کا تجربہ نہ کیا جائے۔ بعض خاص اسکولوں میں یہ تجربہ کامیابی کے ساتھ کیا جاچکا ہے مگر ظاہر ہے کہ یہ اس بات کی ضمانت کے لئے کافی نہیں کہ پوری قومی تعلیم میں بھی یہ صورت کامیاب ہو سکے گی۔ مگر یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ اپنا خرچ آپ نکالنا یہاں ایک محدود معنی میں استعمال کیا گیا ہے۔ گاندھی جی نے معقول دلائل سے متاثر ہوکر اپنے پہلے خیال میں ترمیم کردی ہے۔ اور اب وہ صرف اتنا چاہتے ہیں۔ کہ ایک عرصہ کے بعد معلموں کی تنخواہ کا خرچ بچوں کے کام سے نکل آئے۔ دوسرے یکمشت اور ہموقت اخراجات حکومت کے ذمہ ہوں۔ ذاکرحسین کمیٹی نے اس مسئلے پر خصوصاً کتائی اور بنائی کے سلسلے میں اچھی طرح غور کیا ہے اور مزدوری کی موجودہ شرح کے مطابق یہ حساب لگایا ہے کہ اگر حکومت بچوں کے کام کی پیداوار کو خریدنے کی ذمہ داری لے لے تو خرچ کا بہت بڑا حصہ نکل سکتا ہے۔ بشرطیکہ تعلیم اور نگرانی صحیح طریقہ سے کی جائے۔ گاندھی جی نے اس شرط پر دو وجوہ سے زور دیا ہے۔ ایک یہ کہ جب تک مالی مشکلات کو دور کرنے کے لئے اس قسم کی کوئی تدبیر اختیار نہ کی جائے۔ سات سال کی مفت اور جبری ابتدائی تعلیم کا نظام قائم کرنا محض ایک خیالی چیز بن کر رہ جائے گی۔ البتہ اگر موقت اخراجات کے بڑے حصے کے

نکل آنے کی کوئی صورت پیدا ہو جائے تو حکومت اس اسکیم کو فوراً جاری کر سکتی ہے ۔ دوسرے وہ دستکاری کو محض ایک زائد مضمون کے طور پر سکھانا نہیں چاہتے ۔ بلکہ اسے معاشی طور پر نفع بخش بنانا چاہتے ہیں تاکہ طالب علم سات برس کی تعلیم ختم کرنے کے بعد اگر اس دستکاری کو پیشے کے طور پر اختیار کرے تو کم از کم پندرہ روپے ماہوار کما سکے ۔ یہ مقصد اس وقت تک حاصل نہیں ہو سکتا جب تک استادوں اور شاگردوں کے کام کی صحت اور عمدگی کو جانچنے کا کوئی مقررہ معیار نہ ہو ۔ کمیٹی کی رائے میں "بغیر اس قسم کی جانچ کے یہ خطرہ ہے کہ کام سست اور ڈھیلا پڑ جائے گا اور اس میں ذہنی اور اخلاقی حیثیت سے کوئی تعلیمی قدر باقی نہ رہے گی اگر دستکاری وغیرہ کی تعلیم پر جو وقتاً فوقتاً اسکولوں میں جاری کی گئی ہے نظر ڈالیں تو یہ بات بالکل صاف ہو جاتی ہے ۔" مگر دوسری طرف کمیٹی کو اس خطرہ کا بھی پورا احساس ہے کہ مبادا اس اسکیم کو عمل میں لاتے وقت اس کے معاشی پہلو پر اتنا زور دیا جائے کہ اس کا تعلیمی مقصد فوت ہو جائے ۔ استاد اپنی توجہ اور محنت بچوں سے زیادہ سے زیادہ مکانکی کام لینے پر صرف کر دیں اور دستکاری کے ذہنی، معاشرتی اور اخلاقی پہلو کو نظر انداز کر دیں معلموں کی تربیت اور نگرانی کرنے والے اسٹاف کی نگرانی میں بلکہ سارے تعلیمی نظام میں اس بات کی پوری احتیاط مدِ نظر رہنی چاہئے ۔ اس کے بعد کمیٹی کہتی ہے "ہم اس بات کو صاف کر دینا چاہتے ہیں کہ ہم بنیادی تعلیم کی اس سکیم کو بجائے خود اچھا سمجھتے ہیں ۔ اگر وہ اپنا خرچ کسی حد تک بھی نہ نکال سکے ۔ تب بھی اسے ایک معقول تعلیمی پالیسی اور قومی تعمیر کی ایک ضروری تدبیر سمجھ کر قبول کر لینا چاہیئے ۔ اگر جیسا کہ میں نے دکھایا ہے ۔ اس کے ذریعہ سے تعلیم کا تھوڑا بہت خرچ بھی نکل آئے تو اس کی تائید کی ایک مزید دلیل ہو گی ۔

اس سے انکار کرنا فضول ہے کہ اس اسکیم کو کامیاب بنانے میں بڑی بڑی مشکلیں پیش آئیں گی پہلی مشکل ایسے معلموں کی تربیت ہے جو اس نئی بنیادی تعلیم کے تصوّر کو اچھی طرح سمجھتے ہوں اور اس کے طریقۂ تعلیم کے ماہر ہوں ۔ پھر مناسب کتابیں مہیا کرنے کی دقت ہے ۔ پھر وہ مسائل ہیں کہ تعلیم کا معیار کیونکر اتنا بلند کیا جا سکتا ہے کہ سات سال میں بچوں کو وہ سب ضروری معلومات حاصل ہو جائے ۔ جو ایک جمہوری ریاست کے شہریوں کو درکار ہے اور موجودہ تعلیمی نظام کو مجوزہ نظام کی شکل میں لانے کے لئے کیا تدابیر اختیار کرنا پڑیں گی ؟ کمیٹی نے ان مسائل کو حل کرنے کے لئے مفید اشارات پیش کئے

ہیں۔ اور تعلیم کے اس نئے تصور کی تشکیل کی کوشش ہے جس کے مطابق اسکول کی بنا عمل اور اتحاد باہمی پر قائم ہوگی اور وہ بچوں کو خود زندگی کے ذریعے سے زندگی کے لئے تیار کرے گا۔ اس نے معلموں کی تربیت امتحانات، نگرانی، نصاب تعلیم اور دوسرے متعلقہ مسائل کے بارے میں اہم سفارشات کی ہیں۔ ہمیں اس سلسلے میں یہ یاد رکھنا چاہئے کہ بہت سی مشکلات، مثلاً بہتر استاد اور بہتر کتابیں فراہم کرنے اور معیار تعلیم کو بڑھانے کے مسائل اب بھی ہمیں درپیش ہیں خواہ ہم اس اسکیم کو اختیار کریں یا نہ کریں۔ صورت حال یہ نہیں ہے کہ ہم ایک اچھے خاصے نظام تعلیم کی جگہ خواہ مخواہ ایک بالکل نیا نظام جاری کرنا چاہتے ہیں بلکہ اصل میں ہم ایک فرسودہ اور بے جان تعلیم کو جو قومی زندگی کی ضرورتوں اور مصلحتوں سے کوئی تعلق نہیں رکھتی بدلنا چاہتے ہیں یہ مقصد اس قدر زبردست اور اہم ہے کہ اس کے لئے جس قدر کوشش اور روپیہ بھی صرف کیا جا سکے وہ کم ہے۔ اور ہمارے ذہنی جمود یا قدامت پسندی یا مالی احتیاط کو اس کی راہ میں حائل نہ ہونے دینا چاہئے۔

اس اسکیم پر مجموعی نظر ڈالتے وقت ہمیں یاد رکھنا چاہئے کہ مہاتما گاندھی پہلے شخص ہیں جنہوں نے ابتدائی تعلیم کے سات برس کے کورس کی حمایت کی ہے درآنحالیکہ محکمۂ تعلیم کے حکام ابھی تک یہی بحث کر رہے ہیں کہ چار سال کا کورس بہتر ہوگا یا پانچ سال کا۔ پھر ان کی جدت تخیل نے تعلیم کو دیہی زندگی اور کاروباری ضرورتوں سے وابستہ کر دیا ہے اور اس حقیقت کو محسوس کر لیا ہے کہ دستکاری ایک مکمل سماجی اور اخلاقی تعلیم کا ذریعہ بنائی جا سکتی ہے، انھوں نے "کتابی اسکولوں" کو بدل کر "کامی اسکول" بنانے اور بچوں کو خالص نظری اور انفعالی تعلیم کے بوجھ سے نجات دلانے کی ایک تدبیر بتائی ہے۔ انہوں نے اس امکان کی طرف توجہ دلائی ہے کہ اگر ہم میں اتنی سمجھ اور اتنا تخیل ہو تو ہم اسکول کے کام کے ذریعے سے بچوں کی تخلیقی قوتوں کو ابھار سکتے ہیں۔

اس کے علاوہ ان کی اسکیم نفسیاتی حیثیت سے بہت قابل قدر ہے۔ اس لئے کہ اس نے ملک کی تعلیم کے مسئلے کو ایک اور ہی سطح پر پہنچا دیا ہے۔ جہاں جزوی تبدیلیوں کی بحث باقی نہیں رہی۔ بلکہ ایک بالکل نئے نظام کا مسئلہ درپیش ہے جو ہماری قومی روح سے اور قومی مقاصد سے مناسبت رکھتا ہو۔ اس نئی تحریک کے لئے لوگوں کے جوش عمل اور جوش خدمت کو ابھارنا کہیں زیادہ آسان ہے۔ مگر اس مقصد میں کامیابی اس طرح حاصل نہیں ہوگی کہ اس اسکیم کی روح کو چھوڑ کر اس کے الفاظ پر حرف بحرف عمل کیا جائے۔ کمیٹی کی

رپورٹ میں یہ تسلیم کیا گیا ہے کہ اس کی ضمن میں بہت سے تعلیمی مسائل حل طلب ہیں جنہیں مخلصانہ اور منصفانہ تحقیق اور تجربے کے ذریعہ سے حل کرنا ہوگا۔ ہندوستان کے معلموں کے لئے صلائے عام ہے کہ وہ موجودہ عہد کے اس سب سے بڑے تعلیمی جہاد میں شامل ہوں اور اُسے انجام تک پہنچائیں۔

# غزل

(حضرت جگر مراد آبادی)

مۓ منصور پلا دے ساقی
نور ہی نور پلا دے ساقی

جامِ بلور پلا دے ساقی
چشم بد دور پلا دے ساقی

عمر بھر نام نہ لوں پینے کا
اتنی بھرپور پلا دے ساقی

تاکجا ہستیِ ناکام مری
شعلۂ طور پلا دے ساقی

تجھکو اپنی ہی تجلی کی قسم
ساغرِ نور پلا دے ساقی

مۓ ظاہر تو بہت کچھ پی لی
مۓ مستور پلا دے ساقی

تو تو ساقی ہے تجھے کام سے کام
میں بھی چور پلا دے ساقی

تشنہ کاموں سے اب انکار ہے کیوں
حسبِ دستور پلا دے ساقی

ساغرِ ظلمتِ غم میں بھر کر
بادۂ نور پلا دے ساقی

کہہ گیا کیا یہ سیہ مستی میں
شب دیجور پلا دے ساقی

مۓ گل رنگ کے جلوے کب تک
حاصلِ طور پلا دے ساقی

میں تو جب جانوں مری توبہ کے بعد
کرکے مجبور پلا دے ساقی

صبرِ ایوب کی تجھ کو سوگند
بیٹھے ہیں دور پلا دے ساقی

ساغرِ ہوش میں اب تو بھر کے
روحِ منصور پلا دے ساقی

تیری ہر شرط حقیقی و مجاز
مجھکو منظور پلا دے ساقی

جانے کیا شے وہ افق تاب ہوئی
میں ہوں مجبور پلا دے ساقی

۲ جنوری ۱۹۳۸ء

# معجم المصنفین

"معجم المصنفین" کے نام سے ایک جلیل القدر اور مہتم بالشان عربی کتاب مدت سے حیدرآباد میں زیر تالیف ہے۔ مولانا حیدر حسین صاحب شیخ الحدیث ندوۃ العلماء کے برادر محترم مولانا محمود حسن خاں صاحب مدظلہ نے اس عظیم الشان کام کی تکمیل کا بیڑا اٹھایا ہے۔ یہ کتاب ایک نہایت مستند اور ضخیم انسائیکلو پیڈیا کی صورت میں تالیف ہو رہی ہے اور دولت آصفیہ خلدہا اللہ تعالیٰ کی سرپرستی و کفالت میں یہ زبردست علمی کام سرانجام پا رہا ہے۔

یہ مضمون مولانا عبدالقدوس صاحب ہاشمی ندوی کے عربی مقالے کا ترجمہ ہے جو جمعیۃ دائرۃ المعارف حیدرآباد میں شیوخ و علمائے ازہر کی آمد کے موقع پر ان کے سامنے پڑھا گیا۔ مولانا عبدالقدوس صاحب کتاب مندرجہ عنوان کی تالیف میں مولانا محمود حسن صاحب کا دست راست ہیں۔ عربی ادب و انشاء پر آپ کو غیر معمولی عبور حاصل ہے۔ چونکہ آپ کے اس مقالے سے معجم المصنفین کی اہمیت اور اس کے تفصیلی حالات کے علاوہ اور بہت سی کارآمد معلومات حاصل ہوتی ہیں اسلئے اس کا ترجمہ قارئین کی نذر کیا جاتا ہے۔

---

صدر محترم و حاضرین کرام!

میں اس موقع پر کوئی تقریر کرنا یا مفصل علمی مقالہ پیش کرنا نہیں چاہتا بلکہ صرف اتنا چاہتا ہوں کہ دولت آصفیہ نے عربی زبان کی خدمت میں جو مساعی مبذول رکھی ہیں ان میں سے بعض سے آپ کو روشناس کراؤں۔ حقیقت یہ ہے کہ اس دولت ابد مدت نے انتہائی توجہ کے ساتھ اس زبان کی خدمت میں کما حقہ حصہ لیا ہے۔ جو حضارت اسلامیہ کے آغاز سے آج تک علمی زبان بنی ہوئی ہے۔ انہی مساعی مشکورہ میں کتاب معجم المصنفین کا نام سب سے زیادہ جلی اور نمایاں نظر آتا ہے جو ہنوز تنقیح و ترتیب کے منازل سے گزر رہی ہے۔ اب تک اس کی چار جلدیں شائع ہوئی ہیں اور باقی انشاء اللہ عنقریب شائع ہوں گی۔ یہ عظیم الشان کتاب تقریباً

بیس ہزار مطبوعہ صفحات میں ختم ہوگی۔ بلحاظ موضوع یہ اپنی نوعیت کی ایک ہی کتاب ہوگی۔ جس کی ضرورت وحاجت محتاج بیان نہیں۔ کوئی عالم جسے علم ومدنیت اسلامیہ کی تاریخ سے شغف ہو اس نوع کی کتاب سے بے نیاز نہیں رہ سکتا۔ جو اسلامی تمدن قرون ماضیہ میں انتہائی عروج حاصل کرچکا ہو۔ اور آج تک اسی آب وتاب کے ساتھ باقی ہو اس کی تاریخ کہاں تک اعتنا و التفات کی مستحق نہ ہوگی۔

جن لوگوں کو تاریخ تمدن وحضارت سے دلچسپی رہی ہے۔ خصوصاً اسلامی مدنیت اور زبان عربی کے ادب سے زیادہ تعلق رہا ہے ان سے یہ امر مخفی نہیں کہ مسلمانوں نے اپنی حکومت وسلطنت کا دائرہ وسیع ہونے کے بعد ہی علوم وفنون کی خدمت شروع کردی تھی۔ خود بھی کتابیں تالیف کیں اور یونان، فارس اور ہندوستان کے علمائے متقدمین کی کتابوں کے ترجمے بھی اپنی زبان میں کئے۔ بلاشبہ انہوں نے اپنی ان خدمات میں اتنی زیادہ ترقی کی کہ تمام پچھلی قوموں سے اس خصوصیت میں بڑھ گئے اور تالیف میں اتنا غلو کیا کہ بعض مولفین نے پانچسو تالیفوں سے زیادہ کتابیں اپنی یادگار چھوڑیں۔ اور بعض کی تالیفات کی تعداد تو اس سے بھی زیادہ ہے۔

یہ بات بالکل واضح ہے کہ دراصل تالیف کا کام عربی زبان میں قرآن کریم کے نزول کے بعد سے شروع ہوا ہے اور یہ قول کہ عربی میں سب سے پہلی کتاب جڑی بوٹیوں پر ایک یمنی شخص نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت سے پہلے لکھی تھی، افسانوں سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا۔ تاریخ آداب پر جس شخص کی نظر ہو وہ ہرگز اسے تسلیم کرنے پر آمادہ نہ ہوگا۔ حق یہ ہے کہ نزول قرآن سے قبل کوئی عربی کتاب موجود ہی نہ تھی اور اگر کہیں کچھ منتشر اور نامکمل اجزاء توریت وانجیل کے تراجم کے تھے بھی تو وہ اتنے غیر مرتب اور ناقص تھے کہ ان پر لفظ کتاب کا اطلاق ناممکن معلوم ہوتا ہے۔

دنیا کی ہر ترقی کرنیوالی قوم آغاز تالیف کے معاملہ میں مشترک نظر آتی ہے۔ اس نوع کی تمام اقوام میں دیکھا گیا ہے کہ سب سے پہلے آداب دین کی تدوین کی جاتی ہے۔ اس خصوص میں ہندوستانی، یونانی ایرانی اور مصری سب یکساں ہیں۔ چنانچہ ہند، یونان، فارس اور مصر قدیم میں سب سے پہلے وہی گیت جمع کئے گئے جو ان کے معبودوں کی تعریف میں گائے جاتے تھے۔ دینی آداب کے بعد علوم فلسفہ وغیرہ پر توجہ ہوئی۔ رہے عرب تو ان میں چونکہ عمرو بن لحی بانی بت پرستی کے ظہور کے بعد سے کوئی خاص مذہب نہ رہا

تھا۔ اس لئے ان کی کوئی تالیف بھی نہ تھی۔ مذہبی نہ فلسفیانہ۔

جب یونان کا دور اپنی تمام منازل عروج طے کر چکا۔ ایرانیوں اور سریانیوں کے علمی بازار بابل میں چلتے چلتے ماند پڑ گئے۔ علوم کی بھڑکتی ہوئی آگ فارس میں بجھ گئی تو قیاصرۂ روم کی باری آئی اور ملک طبیعیات ہندسہ، فلکیات، عنصریات، الہیات اور تمام علوم حکمت و فلسفہ کا مرکز بن گیا۔ اس کے بعد دولت اسلامیہ کا دور آیا۔ زمانہ نے اپنی فطری گردش کے مطابق پلٹا کھایا اور ساری دنیا خدا کے نور سے جگمگا اٹھی۔ اس دور کے ابتدا میں مسلمانوں کی توجہ تبلیغ کی طرف بہت زیادہ تھی۔ ان کے سینے امہات علوم اور اصول معارف کے خزینے بنے ہوئے تھے۔ اللہ کی کتاب ان کے ہاتھوں میں تھی۔ اس لئے شروع شروع میں ان کے لئے کوئی صحیفہ مرتب ہوا نہ کوئی کتاب۔ چھوٹے اپنے بڑوں سے سیکھتے اور علوم حاصل کرتے۔ اور یہی وہ طریقہ تھا جسے روایت و حدیث کا طریقہ کہا جاتا ہے۔ وہ اسی طرح روایت و سماعت سے تلقین و تعلیم کا فرض پورا کرتے اور رجال و رواۃ حدیث کے جو حالات معلوم ہوتے انھیں ازبر کرتے۔ مگر اسی کے ساتھ وہ تدوین و تالیف کے کام میں تعنن اور تنوع سے بھی کام لیتے جاتے تھے۔ ان کی توجہات مختلف علوم میں تصنیف کی طرف بھی مبذول ہو گئی تھیں۔ آہستہ آہستہ ان کے علوم کے مجموعے بہت بڑھ گئے اور کتابوں کی اتنی کثرت ہو گئی کہ اگر کوئی گننا چاہے تو ان کا شمار نا ممکن ہے۔ اسی زمانہ سے روایت کا رواج کم ہوا اور سابقہ طریقہ سے حدیث بیان کرنے کے ابواب تقریباً بند ہو گئے۔ یہ صورت تیسری صدی کے اواخر میں رونما ہوئی اور حدیث، فقہ، تفسیر، اصول فقہ، رجال، عقائد، کلام، معانی اور بیان کو علوم اسلامیہ کے نام سے موسوم کیا گیا۔ اور غالباً صرف و نحو کو بھی انہی کی ایک شاخ قرار دیا گیا۔

اسی طرح جب اللہ نے ممالک و بلاد کے خزانے مسلمانوں کے لئے کھول دیئے تو ان کی توجہ علوم فلسفہ و حکمت کی طرف مبذول ہوئی۔ انہوں نے خود ان علموں کو حاصل کیا اور سُریانی، رومی، ایرانی اور ہندوستانی زبانوں سے ان علموں کی کتابوں کے ترجمے کئے۔ تحقیقات سے معلوم ہوا کہ فلسفہ کی کتابیں یونانی سے عربی میں دوسری زبانوں کے واسطے سے ترجمہ ہوئی ہیں اور جو براہ راست یونانی زبان سے لی گئی ہیں، ان کی تعداد بہت کم ہے۔ غرض مسلمانوں کی علمی مساعی سے یونان، بابل اور فارس وغیرہ کے علوم سے کوئی علم ایسا باقی نہ رہا جس کی کتاب عربی میں ترجمہ نہ

ہوگئی ہو۔ نہ اس نوع کی کوئی کتاب ایسی بچی جس کی ان کے یہاں نقل نہ کی گئی ہو۔ یہ سب کچھ بلاد مشرق میں خلفائے عباسیہ کے زمانہ میں اور بلاد مغرب میں خلفائے امویہ کے عہد میں ظہور پذیر ہوا۔ اور سچ تو یہ ہے کہ اگر یہ لوگ نہ ہوتے تو علوم اوائل سب کے سب ضائع ہو جاتے۔

امریکی مستشرق ایڈورڈ کتاب اکتفاء القنوع میں لکھتا ہے

"عربوں نے علوم ریاضی کی نہایت مکمل خدمت کی ہے۔ اگر عرب نہ ہوتے تو ریاضیات میں یونانیوں کی بہت سی تصانیف ضائع ہو جاتیں۔ ان کی بدولت یہ تصانیف عربی زبان میں محفوظ ہیں گو ان کی یونانی اصل مفقود ہو چکی ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ عبداللہ بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس ابو جعفر دوسرے عباسی خلیفہ نے علوم ریاضی وغیرہ کے احیا کا کام شروع کیا اور اپنی وسیع مملکت میں مترجم علماء کی خدمات حاصل کیں۔ جنھوں نے خلیفہ کے لئے ہندوستانی، سریانی، فارسی اور یونانی تصانیف کے ترجمے کئے۔ اس کے بعد دوسرے خلفاء خصوصاً ہارون رشید اور اس کے بیٹے مامون الرشید نے بھی اس کی پیروی کی۔"

اس طریق عمل نے علمائے مسلمین کو علوم اسلامیہ اور علوم اوائل کا مجمع البحرین بنا دیا۔ تصانیف کی تعداد بہت بڑھ گئی۔ کتابوں اور تالیفوں کے ناموں میں اشتباہ ہونے لگا۔ مولفین اور مصنفین کے القاب و اسماء میں بھی خلط ملط ہونے کا اندیشہ بڑھ گیا اور تو اور ارباب تصانیف کی ایک جماعت تک اس اندیشہ کی زد میں آگئی۔ مثلاً رسائل اخوان الصفاء فلاسفہ کی ایک جماعت کے مرتب کئے ہوئے ہیں اور حکیم مجریطی نے بھی ایک کتاب اخوان الصفاء کے نام سے تصنیف کی ہے۔ ان دونوں میں جو امتیاز ہے علماء سے مخفی نہیں۔

کتابوں کے ناموں میں تو اس حد تک مشابہت پیدا ہو گئی کہ کوئی کتاب ایسی نہیں ملتی جس کی ہمنام دوسری موجود نہ ہو یا ایک کا نام بعض اجزا میں دوسرے کا شریک نہ ہو۔ کتاب الاشباہ والنظائر مولفہ ابن نجیم المصری المتوفی ۹۷۰ھ فقہ حنفی کی وسیع کتابوں میں ہے۔ اس کے مقابل اسی موضوع پر طوری الحنفی کی ایک کتاب بھی اسی نام سے موجود ہے۔ ساتھ ہی شیخ صدر الدین محمد بن عمر عرف ابن الوکیل شافعی المتوفی ۷۱۶ھ کی کتاب فقہ شافعی میں اسی نام سے موسوم ہے۔ ان کے علاوہ نحو میں علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ کی کتاب کا بھی یہی نام ہے۔ خود کتاب کشف الظنون جو کتب وفنون کے اسماء میں تمیز قائم کرنے کے لئے تالیف کی گئی ہے

اس کا نام بھی تشابہہ سے محفوظ نہ رہ سکا۔ اس نام کی ایک مشہور کتاب حاجی خلیفہ رومی کی ہے جسکا نام کشف الظنون عن اسامی الکتب والفنون ہے۔ دوسری کشف الظنون عن الشروح والمتون ابراہیم مصری کی ہے۔ تیسری کشف الظنون فی تحقیق الفنون ایک شام کے عالم کی لکھی ہوئی ہے۔

اسی پر مولفین کے اسمار والقاب اور انساب کو قیاس کیا جاسکتا ہے۔ چنانچہ ابن اثیر کے نام سے علمار کی ایک جماعت موجود ہے۔ ملاحظہ ہو۔

| | | |
|---|---|---|
| ابن اثیر | صاحب "النہایۃ" لغات حدیث میں | یہ تینوں جزیرہ کے علمار سے ہیں۔ |
| ابن اثیر | صاحب "الکامل" تاریخ میں | |
| ابن اثیر | صاحب "المثل السائر" | |

ابن اثیر عقائد کی ایک کتاب کے مصنف ہیں اور یہ یمن کے علمار سے تھے۔

یہی حال "ابن جریر" کا ہے۔ ایک ابوجعفر محمد بن جریر طبری ہیں جو ائمہ اہل سنت میں مذہب جریرین کے امام اور تاریخ وتفسیر وغیرہ کی مشہور کتابوں کے مصنف ہیں۔ دوسرے ابوجعفر محمد بن جریر طبری جو نہ صرف پہلے کے ہمنام بلکہ ہم نسب بھی ہیں فرقہ شیعہ کے ایک عالم اور ان کی مذہبی تصنیفات کے مصنف ہیں۔

اسی طرح لفظ "یہودی" کو لیجئے تو ایک یہودی طبیب باشندہ بغداد کتاب الطب النبوی کے مصنف ہیں اور دوسرے علمائے بغداد میں یہودی کے نام سے مشہور ہیں۔ یہ بغداد کے محلہ "یہودیہ" میں رہتے تھے مذہباً یہودی نہ تھے بلکہ مسلمان عالم تھے۔

جب مشابہت اس نوبت کو پہنچ گئی تو مصنفین اور تصانیف کے حالات کا علم ضروری ٹھہرا۔ اگر یہ علم نہ ہو تو ظاہر ہے کہ کتابوں کے حوالے میں بڑی غلطیاں واقع ہوں۔

تالیف وتصنیف کی کثرت ہونے پر علمار کو ضرورت محسوس ہوئی کہ ایک ایسی فہرست وضع کیجائے جس سے کتابوں کے منہ پر جو پردہ پڑا ہوا ہے۔ اٹھایا جاسکے۔ اور شیخ محمد ابن اسحاق ندیم بغدادی المتوفی ۳۸۵ھ نے اس موضوع پر اپنی مشہور کتاب تالیف کی اور اپنی کتاب کو علمار کے طبقات کے مطابق ترتیب دیا۔ پھر شیخ الطائفۂ امامیہ ابوجعفر طوسی المتوفی ۴۶۰ھ نے ایک کتاب لکھی وہ بھی ابن الندیم کی کتاب کی

طرح ہے۔ مگر یہ دونوں کتابیں پیاسے کے لئے پانی کا ایک قطرہ کا حکم رکھتی ہیں۔ ان کتابوں کے بعد صدیوں تک علماء کو اس موضوع پر کوئی تیسری کتاب نہ ملی۔ اس کے بعد مولی طاش کبری زادہ رومی متوفی ۹۶۲ھ کا زمانہ آیا۔ اور اس نے اپنی مسموعات و مقروآت (سنی اور پڑھی ہوئی کتابوں) کو ایک کتاب میں جمع کر کے اس کا نام مفتاح السعادۃ رکھا۔ اس کے بعد حاجی خلیفہ رومی متوفی ۱۰۶۸ھ نے اپنی مشہور کتاب کشف الظنون عن اسامی الکتب والفنون تالیف کی جسے ابراہیم کی کتاب سے اضافے کرنے کے بعد طبع کیا گیا اور یہ کتاب مشرق و مغرب کے علماء میں مشہور ہو گئی۔

مصنفین کا حال یہ ہے کہ لوگوں نے قرون اولیٰ میں مولفین کے حالات ترتیب دے اور اس موضوع پر سب سے پہلے تصنیف کرنے والے کا نام جہاں تک معلوم ہو سکا۔ شیخ مورخ احمد بن ابی طاہر طیفور بغدادی متوفی ۲۸۰ھ ہے۔ اور اس تصنیف کا نام "اخبار المولفین" ہے یہ کتاب متوسط حجم کی ہے۔ بڑی چھوٹی مصنفین وغیرہ کے حال میں یہ پہلی تالیف ہے۔ اس میں بیشتر حالات انہیں علماء کے ہیں جو عراق و حجاز میں یا ان سے قریب کے مواضع میں پیدا ہوئے۔ احمد بن ابی طاہر کے بعد اس خصوص میں شیخ علامہ ابوالحسن علی بن انجب بغدادی متوفی ۶۷۴ھ کا نام آتا ہے جنکی کتاب (اخبار المصنفین) چھ جلدوں میں ہے۔ اس میں علوم و فنون میں تصنیف و تالیف کا کام کرنیوالے کثیر التعداد اشخاص کے حالات بڑی محنت سے جمع کئے ہیں۔ مگر افسوس ہے کہ یہ جلدیں نایاب ہو چکی ہیں اور اب کسی ملک میں نہیں پائی جاتیں۔ اور اگر پائی بھی جائیں تو ظاہر ہے کہ زمانہ کی ترقی اور مولفین مابعد کے تسلسل سے ناقص رہیں گی۔ ان میں ان مولفین کے حالات نہ مل سکیں گے جو اس کتاب کی تالیف کے بعد ہوئے۔

تراجم رجال کی جو کتابیں ہمارے سامنے ہیں وہ سب بہت مختصر اور کسی ایک فرقہ یا ایک شہر کے باشندوں کے حالات یا ایک عہد کے حالات تک محدود ہیں۔ ان میں یہ ممکن نہیں کہ کوئی طالب تحقیق ہندوستان اور ماوراء النہر وغیرہ عجمی و مشرقی ممالک کے علماء کا حال پڑھ سکے۔ کیونکہ عربی زبان میں طبقات کی موجودہ کتابیں جو علمی زبانوں میں سب سے زیادہ عام ہیں، ان کے حالات سے خالی ہیں۔ ان کے سوانح صرف کتابوں میں یا شعرائے عجم کے تذکروں یا صوفیوں کے مکتوب وغیرہ میں ملتے ہیں۔ بلاشبہ اس قسم کی کتابوں کے دور دراز

مقامات کے عربی بولنے یا عربی علوم سے شغف رکھنے والے۔ مثلاً یورپ و ایشیا کے بہت سے ممالک کے علمار خاطر خواہ فائدہ نہیں اٹھا سکتے۔

عہد حاضر کے علما نے بھی تراجم رجال پر کتابیں تصنیف کی ہیں۔ مگر یا تو انھوں نے اپنی کتابوں کی بنار مشہور لوگوں کے ناموں پر رکھی ہے اور ان کی تصانیف وغیرہ کا اعتبار نہیں کیا ہے۔ اس لئے بسا اوقات ان مشہور لوگوں کا حال تو ان کتابوں میں ملجاتا ہے۔ جو دوسرے اعتبارات سے اہمیت رکھتے ہیں۔ مگر ان اشخاص کا نہیں ملتا جنہوں نے اپنی پاکیزہ زندگی کی یادگار کسی عربی کتاب یا رسالے کی شکل میں چھوڑی۔ اس کی مثال خیر الدین زرکلی کی قاموس الاعلام یا کتاب المشاہیر وغیرہ ہیں یا صرف مطبوعہ تصنیفات کے ذکر پر اکتفا کیا ہے۔ جوامر کی مصنف ایڈ ورڈ کی کتاب اکتفار القنوع کا حال ہے۔ یا یوسف الیان سرکس دمشقی کی کتاب معجم المطبوعات اور جامع التصانیف الحدیثۃ وغیرہ کا۔

ان کتابوں کے مفید ہونے میں کلام نہیں لیکن ان سے مقصود پورا نہیں ہوتا۔ اس کے علاوہ یہ کتابیں اپنے موضوع پر حاوی نہیں ہیں۔ مثلاً ان میں ایسی تمام تصانیف اور مصنفین کو چھوڑ دیا گیا ہے۔ جو بلادِ عجم و ہند میں ہوئے ہیں۔ ان میں ایسی کتابوں کے نام نہ ملیں گے جو طہران، بوشہر اور شیراز کے مطابع سے عربی زبان میں شائع ہوئی ہیں۔ رہیں یورپ کے علمار کی کتابیں جو اس موضوع پر لکھی گئی ہیں تو وہ زیادہ تر آداب لغت عربی کی تاریخ پر مبنی ہیں مصنفین کے حالات پر نہیں۔ بچھ وہ خود عربی زبان سے ماخوذ ہیں جن میں ایشیا کے مشرقی ملکوں اور ماوراءالنہر کے عالموں کا کوئی حال نہیں ملتا۔ جیسے پروفیسر بروکلمان جرمنی مستشرق کی تاریخ آداب اللغۃ العربیہ ہے۔ یہ اگرچہ بہت سے مصنفین اور تصنیفات کی جامع ہے تاہم اس میں بہت سے مولفین اور تالیفات کا تذکرہ درج ہونے سے رہ گیا ہے۔ مزید براں اس کتاب میں متعدد مواقع پر کتب تراجم کے اصلی ماخذ تک رسائی نہ ہونے اور فارسی میں کم لیاقت ہونے کی وجہ سے پروفیسر موصوف کو دھوکا بھی ہوا ہے۔

جب صورت حال یہ ہو تو ظاہر ہے کہ علمار اور عربی کتب کے متعلق تحقیق کرنے والے طلبار کو ایک ایسی کتاب کی کتنی سخت ضرورت ہوگی۔ جو اپنے موضوع پر حاوی اور متعلقہ مقاصد کو پورا کر سکتی ہو مقام

شکر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے عربی زبان سے شغف رکھنے والے اشخاص پر احسان فرمایا اور علامہ محمود حسن خانصاحب ٹونکی مدظلہ نے اس معرکہ آرا کتاب کی تالیف فرمائی جو تمام مذکورہ بالا مقاصد کی جامع ہے۔ مولانا زاد بقاءہ نے کتاب کے لئے مواد حاصل کرنے کی غرض سے دور دراز ملکوں کا سفر کیا۔ شام، عراق اور دیار مصر وغیرہ کی سیاحت کی۔ جہاں عربی، فارسی کی قلمی اور نادر کتابوں کے خزانے محفوظ تھے۔ اور اس خصوص میں ناقابل بیان زحمت اٹھا کر اپنی کتاب میں تقریباً ڈیڑھ ہزار کتابوں کا خلاصہ درج فرمایا۔ اب خدا کے فضل وکرم سے یہ کتاب اتنی جامع اور حاوی کتاب ہوگئی کہ اس سے زیادہ کسی کے تصور میں نہیں آسکتی۔ یہ بات دوسری ہے کہ کسی کو استقصائے کامل کا دعوے مناسب نہیں اور خدا نے ہر عالم کے مقابلہ میں ایک اس سے بڑا عالم پیدا کیا ہے۔

معجم المصنفین میں ایسے دو ہزار اشخاص کا تذکرہ ہے جنکا نام "احمد" ہے۔ جب صرف احمد نام کے دو ہزار لوگوں کا ذکر ایک کتاب میں ہو تو یہ قیاس کیا جا سکتا ہے کہ اس کتاب کی ضخامت اور وسعت کا اندازہ کیا ہوگا۔ خلاصہ یہ کہ یہ کتاب تقریباً چالیس ہزار مصنفین کے تذکرے، ان کے حالات کی تحقیق، سنین وفات اور ان کی اولاد وغیرہ کے ذکر پر مشتمل ہے۔ جس میں ان کے انساب، القاب اور تصنیفات وغیرہ کی نسبت جتنے شبہات ہو سکتے ہیں، رفع کر دیئے گئے ہیں۔ اس کتاب میں ہر ایسے شخص کا ذکر مل سکتا ہے۔ جس نے آغاز عہد تالیف سے کر ۱۳۵۰ھ تک عربی میں کوئی تصنیف چھوڑی ہے۔ مگر استقصائے کامل انسان کی طاقت سے باہر ہے۔ خدا قابل احترام مولف کو عمر مدید ارزانی فرمائے آج آپ رجال وطبقات کے علم میں علماء کے رئیس اعظم ہیں۔ آپ کی عمر ستر سے تجاوز کر چکی ہے۔ اور آپ نے اپنی تمام عمر حالات کے جمع کرنے اور ان کی تنقیح وتنقید کرنے میں صرف فرمادی اور نقاد محققین کے مسلک پر کتاب مرتب فرمائی۔ آپ جس کتاب سے اخذ کرتے ہیں، پہلے اس سے مصنف کی حالات درج کرتے ہیں۔ پھر ان کتابوں کا ذکر کرتے ہیں جو اس کے مورخ میں مختلف نظر آتی ہیں۔ پھر اسی باب میں اپنی رائے لکھتے ہیں۔ آخر میں اس کی تصانیف گنواتے اور ان فہرستوں اور کتابوں کے نام درج کرتے ہیں جن سے یہ معلومات اخذ کی ہیں۔ اس بنا پر یہ کتاب ان مصنفین کے تراجم میں جو عربی زبان میں کوئی یادگار چھوڑ گئے ہیں۔ سب سے زیادہ وسیع کتاب اور نہایت عظیم الشان دائرۃ المعارف ہے۔

اس کتاب کے مسودات حروف معجمہ کی ترتیب سے آخر اسمار تک مکمل ہو چکے ہیں۔ یعنی "یونس"

کے نام تک۔ یہ کتاب جب مکمل طور پر طبع ہوگی تو بیس ہزار صفحات پر ختم ہوگی۔ ابتک چار جلدیں چھپی ہیں جن کے صفحات کا مجموعہ (۱۴۰۰) ہے۔ پہلی جلد مقدمہ اور علوم عربیہ کی تقسیم پر مشتمل ہے۔ دوسری میں ائمہ و فقہائے اربعہ کے حالات ہیں۔ تیسری اور چوتھی میں صرف ان مصنفین کا تذکرہ ہے جنمیں سے ہر ایک کا نام ابراہیم ہے۔ بیضات تقریباً چار ہزار صفحے کے تیار ہیں اور باقی تصحیح و تنقیح کی منزل سے گزر رہے ہیں۔

جب مذکورہ بالا چاروں جلدیں شائع ہوئیں تو علماء اور مستشرقین نے ان کو نظر قبول و استحسان سے دیکھا۔ ان کی بہت تعریف کی اور ان کے متعلق ملاحظات و شذرات لکھے اور سب نے بالاتفاق یہ رائے ظاہر کی کہ یہ کتاب اس موضوع پر سب سے زیادہ جامع اور بہترین کتاب ہے۔ تعریف کرنے والے حضرات میں علامہ سید سلیمان ندوی، مشہور جرمنی مستشرق سالم کرنکوی اور شیخ محمد صالح مکی وغیرہ شامل ہیں۔ بہت سے یورپین اصحاب نے تو اس جیسی وسیع کتاب کے ایک شخص کے ہاتھوں مرتب ہونے کو ناممکن قرار دیا ہے اور اس واقعہ کو عجائب زمانہ میں شمار کیا ہے۔

مصنف علام کو اس زبردست مجموعہ کی تالیف کا خیال کس طرح آیا اور ایک شخص تذکرہ و تراجم کے موضوع پر ایسی دائرۃ المعارف مرتب کرنے میں کیونکر کامیاب ہوا۔ اس کی تشریح خود مولف کے الفاظ میں سن لیجئے۔ مولف دام ظلہٗ مقدمۂ کتاب میں لکھتے ہیں۔

"میں اپنی طالب علمی کے زمانہ ہی سے ان علما کے حالات معلوم کرتا رہتا تھا جنہوں نے مختلف علوم میں تصنیف و تالیف کی۔ اور ان مشہور ائمہ کے تذکرے لکھتا رہتا تھا جن کے آثار علوم و فنون میں ملتے ہیں۔ اسی طرح مختلف بیاضوں میں لکھتے لکھتے مصنفین و مولفین کے حالات پر ایک مختصر سا تذکرہ جمع ہو گیا۔ پھر گردش زمانہ سے مجھے کچھ مدت تک علم و علماء کے مذاکرے سے دستکش ہونا پڑا۔ اور جو کچھ میں نے لکھا تھا وہ بھی نظری ہو گیا اس کے بعد اللہ نے مجھ پر کرم فرمایا اور اپنی ضرورت و شوق کی بنا پر ابنائے دنیا سے علیحدگی اختیار کر سکا۔ میں نے موقع کو غنیمت جانا اور کتاب سے شغل رکھنے کو کسبِ معاش کے مشغلے پر ترجیح دی۔ یکایک مجھے یہ بات سوجھی کہ جو مسودہ میں نے شروع میں جمع کرتے کرتے چھوڑ دیا ہے۔ اسے مکمل کر لوں۔ کیونکہ اہل علم کو پڑھنے سے زیادہ اس قسم کی کتاب کی ضرورت ہے کہ اس کتاب کا نفع زیادہ عام ہے۔ اسلئے میں نے اس کام کے پورا

کرنے کا عزم کیا اور اللہ پر بھروسہ کیا۔ لیکن حالات مصنفین کا موضوع ان کی کثرت کی وجہ سے بہت وسیع تھا اور کسی ایک شہر یا گروہ یا صدی کے ساتھ مخصوص نہ تھا۔ پھر ان کے حالات کے ماخذ یعنی ان اصحاب کی تاریخ کے مجموعے جنہیں علماء کے مختلف گروہوں نے تصنیف کیا ہے موضوع کے غیر عام ہونے کی وجہ سے اس مقصد کے لئے کفایت نہ کرتے تھے۔ مثلاً ان کتابوں میں سے بعض صرف نویں یا دسویں صدی وغیرہ کے مشاہیر: اعیان کے ذکر تک محدود ہیں یا بعض مخصوص طبقات مثلاً طبقات حنفیہ، شافعیہ، مالکیہ، یا طبقات محدثین قراء اطباء، نحویین وغیرہ کے حالات پر منحصر ہیں۔ بعض امرائے ملک کے لئے مخصوص ہیں بعض میں صرف ایک شہر کے لوگوں کا ذکر ہے، مثلاً شام، مصر یا حلب یا اندلس وغیرہ، اس لئے اس کتاب کے بہت سے ابواب واصول قرار دے کر اسے متفرق ضخیم وقصیر تصنیفات وتالیفات سے مرتب کرنا ضروری تھا۔ اللہ نے اپنے فضل سے مجھے اپنے شہر میں کتب خانہ پر تصرف عطا فرمایا اور میں نے اہتمام والتزام کے ساتھ کام شروع کر دیا۔ پھر اسی مقصد سے بلاد بعیدہ کا سفر کیا اور انکے علمی خزانوں سے مستفید ہو کر اس مسودہ کی تکمیل میں منہمک ہوا"۔

ان مسودات کی تنقیح وترتیب میں ایک معین اور اس مسودہ کی سرگذشت سے مطلع ہونے کے اعتبار سے میں آپ کی معلومات میں اتنا اضافہ اور کرنا چاہتا ہوں کہ جس وقت حضرت مولف اپنے مسودات کو مکمل فرما چکے تھے اس وقت آپکو دولت آصفیہ نے جو ہندوستان کی اسلامی سلطنتوں کی واحد یادگار اور ہندوستان کی اسلامی حضارت کا مرکز ہے آپ کو اپنے پایۂ تخت حیدر آباد میں بلایا اور نواب عماد الملک ناظم تعلیمات نے جو خود ایک منتخب وممتاز عالم تھے اور عربی زبان کی خدمت پر بہت زیادہ توجہ فرماتے تھے۔ آپ کو باصرار تمام آمادہ کیا کہ آپ اپنے اس زبردست کام کو دولت آصفیہ کی اعانت سے تکمیل کو پہنچائیں۔ چنانچہ اب یہ کتاب اسی بابرکت حکومت کی مالی مدد اور مادی ومعنوی مساعدت سے طبع ہو رہی ہے۔ ابتک اس کام کیلئے ضروری اخراجات کئے جا چکے ہیں اور آئندہ بھی باقی اجزاء اسی سرکار ابد قرار کے مصارف سے طبع ہونگے۔ دعاء ہے کہ اللہ تعالیٰ عربی لغت وآداب کے تمام محبوں کو اس کتاب سے مستفید فرمائے۔

از مولانا عبد القدوس صاحب ہاشمی ندوی
مرسلہ جناب محمد زکریا صاحب مائل۔

# یومِ اقبال

گذشتہ زمانوں میں بالعموم اہل کمال کو ان کے کمال کی داد ان کی زندگیوں میں نہیں ملتی تھی۔ بلکہ مرنے کے بعد جبکہ وہ اس دنیا کو چھوڑ کر چلے جاتے ان کا نام روشن ہوتا تھا۔ عرفی نے اسی کا ماتم کرتے ہوئے کہا ہے۔

چہ دل کشا بدازیم کہ بعد ازین گویند　　　کہ بودہ است فلاں دام اسمہ استاد

ازینکہ بعد بریدن تمام شانہ شود　　　گرہ کشادہ نگردد زطرۂ شمشاد

لیکن آج ذرائع اسحاق و اتصال اسقدر بڑھ گئے ہیں کہ ساری دنیا بمنزلہ ایک گھر کے ہوگئی ہے۔ اور جو کمال کسی میں ہوتا ہے فوراً ہی لوگ اس کا اعتراف کرتے ہیں۔ ڈاکٹر سر اقبال کے اشعار کی محبوبیت اور مقبولیت نہ صرف ہندوستان بلکہ دیگر اسلامی ممالک تک بھی پہنچ چکی ہے۔ اور ہر پڑھے لکھے مسلمان کے دل میں ان کی عزت اور عظمت جاگزیں ہے۔ یہی وجہ ہے کہ "دی انٹر کالجیٹ مسلم برد رہوڈ" نے اس سال کے آغاز میں ۹ جنوری کو "اقبال ڈے" منانے کا فیصلہ کیا تاکہ دنیائے اسلام کے اس عظیم الشان شاعر کے حضور میں وہ اپنی طرف سے عقیدت کا نذرانہ اور تحسین کا خراج پیش کرے۔ ان طلبار نے مجھے بھی اس جلسہ میں مدعو کیا اور نہایت اصرار کے ساتھ۔ اس لئے میں ۹ جنوری کو دہلی سے لاہور پہنچا۔ دن صرف ایک تھا اور پڑھنے والے۔ بولنے والے نظمیں اور مضامین سنانے والے بہت۔ یعنی تقریباً تین سو کی تعداد میں۔ اس وجہ سے پروگرام بہت طویل ہوگیا تھا۔ اور تین تین گھنٹے کی تین نشستیں صبح ۹ ½ بجے سے رات کے ۹ ½ بجے تک رکھی گئی تھیں۔ پہلی نشست میں مسٹر گوکل چند نارنگ صدر جلسہ تھے۔ ہمارا دہلوی قافلہ ذرا دیر سے پہنچا تھا اس لئے ہم اس نشست کے آخر میں شریک ہو سکے۔ اور بعض مقالات اور نظمیں سننے سے محروم رہے۔ دوسری نشست ڈیڑھ بجے زیر صدارت شیخ عبد القادر صاحب ممبر انڈیا کونسل منعقد ہوئی۔ اس میں متعدد مقالے نہایت عمدہ تھے۔ خاصکر خواجہ غلام السیدین صاحب ایم۔ اے پرنسپل ٹریننگ کالج

لالچ اور عربوں کے غصے نے آخرکار فلسطین کو بھڑوں کا چھتہ بنا دیا ہے۔ لیکن برطانیہ کے لئے بھی اپنے خاص عہدے سے عزت کے ساتھ دست بردار ہونا مشکل ہو گیا ہے۔ نہر سوئز کی حفاظت کے لئے لازمی ہے کہ مشرقی بحر روم میں ایک فوجی اور بحری مرکز ہو، اور یہ مرکز اسی وقت کارآمد ہو سکتا ہے جب اس کی پشت اور بازو مارنے کا امکان نہ ہو۔ پھر موصل سے تیل کا جو پائپ آتا ہے وہ فلسطین سے گذرتا ہے، اور حال میں جو خبریں آئی ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ عربوں نے اس پائپ میں سوراخ کرنے کی نئی اور کارگر ترکیبیں نکالی ہیں۔ یہ بھی سننے میں آیا ہے کہ وہی عرب جنھیں کرنل لارنس نے ترکوں کے بنائے ہوئے پل پٹریاں اور سڑکیں توڑنا سکھایا تھا اب نئی حکومت کے بنائے ہوئے پلوں اور پٹریوں پر ہاتھ صاف کر رہے ہیں اور بیس برس سے زیادہ بیکار رہنے کے باوجود ان کے ہاتھ میں پہلے کی سی صفائی باقی ہے۔ اب برطانیہ کو مجبور ہو کر مصر سے فوج کو بلانا پڑا ہے، اور شاید یہ سوچا گیا ہے کہ عربوں کے ہر گاؤں اور ہر محلے کی اس طرح ناکہ بندی کی جائے کہ ان کا کوئی رہنے والا تشدد کی جرأت نہ کر سکے اور نہ کسی باغی کو پناہ دی جا سکے۔ اب سیاست نے گویا تلوار میان سے نکال لی ہے اور دیکھنا یہ ہے کہ مخالفوں کی گردن اس کا لوہا مانتی ہے یا نہیں۔

فلسطین میں پنچ بننے کی کوشش کا جو نتیجہ ہوا ہے اس سے برطانوی سیاست کو سبق لینا چاہئے تھا لیکن اس کے بجائے ایک برطانوی مدبر کو چکوسلوواکیا بھیجا گیا ہے کہ وہ حکومت اور جرمن اقلیت کے جھگڑے کو چکائے ابھی تو سب برطانیہ کی انسانی ہمدردی اور صلح پسندی کی داد دے رہے ہیں لیکن سیاست کی یہ گتھی لارڈ رنسی من کے سلجھائے نہ سلجھے گی۔ جرمن اس کی پوری کوشش کریں گے کہ لارڈ رنسی من ایک سنگین بنا کر چکوسلوواکیا کے سیاسی جسم میں بھونکیں، انھوں نے برطانیہ کی اس نئی چال کی داد دینے کے ساتھ اس قانون کی مخالفت شروع کر دی ہے جو ابھی چکوسلوواکیا کی مجلس میں منظور ہوا ہے اور جس سے اقلیتوں کو خارجی سیاست، فوج اور قومی مالیات کے سوا ہر معاملے میں سوراج کے اختیارات دیدئے گئے ہیں۔ ہٹلر کو ان اختیارات کی آڑ میں بہت کچھ کرنے کا موقعہ ملے گا، لیکن اگر برطانیہ کے ذریعہ سے یہ اختیارات بڑھا دئے جائیں تو اور بھی اچھا ہے، ہٹلر خوش تو

بہر حال تب ہی ہوگا جب سرحد سے چکوسلواکیا کی سرکاری فوج ہٹانے اور حملہ کے لئے رستہ صاف کرنے کی صورت نکل آئے، پہلے وار کے خالی جانے سے اس کی سیاست کو خاصا صدمہ پہنچا ہے اور اب وہ نہیں چاہتا کہ ناکامیابی کا کوئی اندیشہ باقی رہے۔

واقف کار لوگ کہتے ہیں کہ برطانیہ کے میدان میں آ جانے سے عالم گیر جنگ کا خطرہ روز بروز کم ہوتا جا رہا ہے۔ مسولینی کا دیوالہ نکل گیا ہے، ہسپانیہ کی جنگ اب واقعی خانہ جنگی ہوگئی ہے اور اس کا خوف نہیں رہا ہے کہ وہاں سے چنگاریاں اڑ کر آگ کو ادھر ادھر پھیلائیں گی۔ جاپان شل ہو گیا ہے، ایسا شل کہ برطانیہ چین کو تجارتی قرضہ دینے کے مسئلہ پر غور کیا جا رہا ہے اور جاپانی مدبر اس پر برہم ہونے کی بجائے برطانیہ سے دوستانہ تعلقات بڑھانے کا ارادہ ظاہر کر رہے ہیں۔ ادھر مانچوکو کی سرحد پر روس سے جو چھیڑ چھاڑ سات آٹھ مہینے سے جاری تھی وہ اب ایک باقاعدہ جنگ بنی جا رہی ہے اور معلوم نہیں یہ چنگاری اسی جگہ پڑی پڑی بجھ جائیگی یا اڑ کر کہیں اور پہنچے گی۔ جاپانی اس وقت روس سے لڑنا نہیں چاہتے اگرچہ وہ اپنے بیانات کے مطابق، ہر مقابلے میں روسی فوج کو بھگا دیتے ہیں اور اسے وہ بھگاتے بھگاتے ماسکو تک پہنچا دیں تو کوئی تعجب نہ ہوگا۔ لیکن چین فتح کئے بغیر ان کے لئے ایسے محاذ پر لڑنا جو ملک سے بہت قریب ہے ان کے لئے ایک مصیبت ہوگی اور وہ اس میں بہت نقصان اٹھائیں گے۔ ادھر چینی ہیں کہ ہارتے چلے جا رہے ہیں اور ہار نہیں مانتے۔ جاپانی فوجیں ہانکاؤ کو گھیر رہی ہیں اور اس کے باوجود انھیں پورا یقین ہے کہ فتح انھیں کی ہوگی۔ کوئی ایک مہینہ پہلے ان کی فوجیں سیلاب سے فائدہ اٹھا کر صوبہ شانسی میں گھس گئی تھیں، وہاں سے جاپانی کہتے ہیں وہ نکال دی گئیں، مگر اب کہیں سے اسی طرح کی بے سر و سامان فوجیں مانچوکو میں پہنچ گئی ہیں اور وہاں کی جاپانی فوج اور آبادی کو پریشان کر رکھا ہے۔ ایسی حالت میں اگر روس نے طاقت آزمائی کی ٹھان لی تو جاپان چست ہو جائیگا یا اسے کوئی بہانہ کر کے اکھاڑے کو چھوڑنا پڑیگا، جو شکست کی ذلت اٹھانے سے بھی زیادہ ناگوار اور نقصان دہ ہوگا جاپان کے لئے امید کی صورت یہی ہے کہ روس کے ڈر سے معاملے کو آگے نہ بڑھنے

دے اور جاپان کو عزت کے ساتھ صلح کر لینے کا موقع دے روس ایشیا میں اُلجھ گیا تو پھر چکوسلو واکیا کی خیر نہیں اور چکوسلو واکیا پر قبضہ ہو گیا تو جرمنی کے لئے دو نکھی کیا چوکھی لڑنا بھی ایسا آسان ہو جائے کہ یورپ کی ہر ریاست کو اس سے دبنا پڑ یگا، اور کمیونزم سے یورپ میں جو عام نفرت ہے اس سے فائدہ اُٹھا کر ہٹلر نے اوکرائن کے زرخیز اور کم آباد صوبے پر ہاتھ مارا تو روس کے لئے اسے بچانا بہت مشکل ہو جائیگا۔ مگر دوسری طرف وقت کی مصلحت سٹالن کو ایک مختصر سی جنگ پر آمادہ بھی کر سکتی ہے سوشلزم کے اصولوں اور اس کے پیدا کئے ہوئے حوصلوں سے قومی تعمیر کا بہت کچھ کام لیا جا چکا ہے اب جوش دلانے کی اور تدبیروں کی بھی ضرورت ہے جن میں جنگ سے بہتر کوئی نہیں۔ یہ روسیوں کے قومی جذبے کو بیدار کرے گی۔ پچھلے دو سال میں بڑے بڑے لیڈروں اور فوجی افسروں کو سزائیں دینے سے جو کچھ بے چینی پیدا ہوئی ہے اسے دور کرے گی اور روس کے نئے حاکم طبقے کا تسلط مکمل ہو جائیگا۔ اس سے اسٹالن کا اپنا اثر بھی بڑھیگا اور وہ تمام صنعتی منصوبے جو ابھی پورے نہیں ہوئے ہیں تکمیل کو پہنچ جائیں گے۔ یہ تھوڑے ہی دنوں میں معلوم ہو جائیگا کہ اسٹالن نے کیا طے کیا ہے اور اسی کے فیصلے کے مطابق ہٹلر کا رویہ بھی بدلے گا اس کا بہر حال کوئی اندیشہ نہیں ہے کہ دنیا ایک حالت پر قائم رہیگی ؎

# تعلیمی دنیا

(جناب عبدالغفور صاحب لکچرر ٹریننگ کالج علیگڈھ)

رسالہ نیو ایرا (New Era) جون میں تعلیمی دنیا کا نہایت بلند پایہ مجلہ ہے محمد مجیب صاحب پروفیسر جامعہ ملیہ کی قلم سے ایک مضمون جامعہ پر نکلا ہے۔ یہ مضمون اڈیٹر نیو ایرا کی درخواست پر لکھا گیا تھا نیو ایرا درحقیقت نیو ایجوکیشن فیلوشپ کا انگریزی ماہنامہ ہے اور اس کی اڈیٹر مس بیٹریس انسر ہیں جنھوں نے اس تعلیمی انجمن کی بنیاد ڈالی۔ پچھلے موسم سرما میں جب فیلوشپ کے بین الاقوامی وفد نے ہندوستان کا دورہ کیا تھا تو انھیں بعض اداروں میں وہ بلند اصول جاری و ساری نظر آئے جن کے لئے نیو ایجوکیشن فیلوشپ آغاز کار ہی سے علمی اور ذہنی جہاد کر رہی ہے۔ ان میں سب سے ممتاز مثال جامعہ ملیہ کی تھی۔ اسی بنا پر اڈیٹر نے ادارہ کے ایک رکن سے درخواست کی کہ وہ علمی دنیا کو اس شاندار تجربہ سے روشناس کرادیں۔ اسی نمبر میں خواجہ غلام السیدین صاحب کے قلم سے ایک مضمون ٹریننگ کالج علی گڈھ پر بھی نکلا ہے۔

---

نیو ایرا کے اسی نمبر میں پروفیسر پیر لووے ڈائرکٹر ژی آن ژاک روسو انسٹیوٹ فور ایجوکیشن سائنس جنیوا نے مقالہ افتتاحیہ لکھا ہے جس میں انھوں نے تعلیمی ہندوستان کے مخصوص مسائل پر پرمغز انداز میں نقد و تبصرہ کیا ہے۔

ان کے خیال میں ہندوستان کی بہترین درسگاہوں میں بچوں کی نشو و نما کے مادی اور روحانی دونو پہلو پیش نظر رکھے جاتے ہیں اور اس لئے ملک کے مفید ترین ادارے تعلیم کو زراعت و صنعت سے ملانے کی کوشش کر رہے ہیں۔

پروفیسر موصوف وارد ھا اسکیم کے اپنا خرچ آپ اٹھانے کے اصول پر یقین نہیں رکھتے تاہم

انھیں امید واثق ہے کہ واردھا کی تعلیمی کانفرنس ہندوستانی دیہی مدارس کی تاریخ میں ایک قابل یادگار کارنامہ ہوگی۔

ایک طرف تو دیہی اسکولوں کی انتہائی غربت اور ناداری انھیں فرانس کے زمانۂ قبلِ انقلاب کی یاد دلاتی ہے دوسری طرف انھیں ہندوستان کے بعض ترقی یافتہ ادارے مثلاً ٹریننگ کالج علی گڈھ وغیرہ انکے بہترین تعلیمی انسٹیٹیوٹ کے پہلو بہ پہلو نظر آتے ہیں۔ آخر میں انھوں نے اس خوشگوار مثال کا ذکر کیا ہے جو تعلیمی ہندوستان قومیت اور بین الاقوامیت کے صحیح اور متوازن امتزاج کے سلسلے میں دنیا کے سامنے پیش کرتا ہے۔ یعنی ہندوستان میں جذبۂ قومیت کا خمیر نفرت اور جنگ سے نہیں بنا ہے [۱]

ہندی۔ اُردو۔ ہندوستانی | انٹر یونیورسٹی بورڈ کے پچھلے اجلاس میں مسئلہ زبان پر کئی ایک دلچسپ تجویزیں منظور کی گئی تھیں اول یہ کہ ہندوستانی زبانوں کو ورنیکلر کی بجائے ماڈرن انڈین لینگویج لکھا اور بولا جائے۔ ورنیکلر کے لغوی معنی غلاموں اور ادنیٰ طبقہ کی زبان ہوتے ہیں۔ نئی اصطلاح سے ان زبانوں کو ہماری تعلیمی اور سماجی زندگی میں وہ اہمیت حاصل ہو جائیگی جو ان کا پیدائشی حق ہے۔

اس سے زیادہ دلچسپ اردو اور ہندی کی بحث تھی۔ بورڈ نے تجویز منظور کی کہ ان اداروں میں جہاں ہندوستانی زبانیں اختیاری مضمون کے طور پر لی جاتی ہیں اردو کو بھی اختیاری مضامین کے زمرے میں شمار کیا جائے۔ اس کے علاوہ یونیورسٹیوں سے استصواب رائے کیا گیا تھا کہ آیا اردو پڑھنے والوں کے لئے ہندی کا جاننا لازمی اور ہندی کے متعلمین کے لئے اردو زبان سے واقفیت ضروری قرار دی جائے یا نہیں۔

---

[۱] بنگال کا برت آچاری نوجوان قسم کھاتا ہے کہ وہ بنگال کی خدمت کریگا۔ بھارت ورش کے لئے قربانی کرے گا۔ اور بھارت کے ساتھ ساتھ دنیائے انسان کے لئے بھی جاں نثاری کا ثبوت دیگا پروفیسر موصوف اہل مغرب سے دریافت کرتے ہیں کہ یورپ کے سکاؤٹ یہ قسم کب کھائیں گے؟

نیز اردو اور ہندی کے طلبا پر دیوناگری اور اردو رسم الخط کا جاننا فرض قرار دیا جائے یا نہیں۔

اس ضمن میں مختلف یونیورسٹیوں کے جوابات ان کے ارباب اختیار کے نقطۂ نگاہ اور اس ملک کے طبقہ کی ذہنیت پر جن کی تعلیمی ضروریات کو وہ پورا کر رہی ہیں عجب دلچسپ روشنی ڈالتے ہیں علی گڈھ یونیورسٹی نے دونو تجاویز سے اتفاق کیا۔ ہند و یونیورسٹی بنارس نے دوسری تجویز کو منظور کرنے سے معذوری کا اظہار کیا ہے۔ ان کے خیال میں دونو زبانوں کا جاننا طلبا پر ناقابل برداشت بوجھ ہوگا۔ اردو کو اختیاری مضمون بنانے کے سلسلے میں انھوں نے وعدہ کیا کہ جب مالی حالات اجازت دیں گے تو ہم بخوشی اس اصول کو عملی صورت دینے کی کوشش کریں گے۔

اس کے برعکس ڈھاکہ یونیورسٹی نے جو مشرقی بنگال کی مسلمان آبادی کے لئے قائم کی گئی تھی اور جس میں مسلمان طلبار کی زبردست اکثریت تعلیم پاتی ہے تجویز کیا کہ بی اے کے امتحان میں جو طلبا اردو اختیاری طور پر لینگے انھیں دیوناگری رسم الخط کا جاننا بھی ضروری ہوگا۔

ناگپور یونیورسٹی کی رائے میں طلبار کے لئے دونو رسم التحریر سے واقفیت کی شرط اسکول کی ہائی جماعتوں ہی سے عاید کر دینا چاہیئے۔

یوپی میں دونو رسم الخط مدرسوں میں پڑھائے جاتے ہیں اس لئے الہ آباد یونیورسٹی کی رائے میں اسے دوبارہ کالج کے درجوں میں رائج کرنا غیر ضروری ہوگا۔ پنجاب اور میسور نے دونو تجاویز سے اتفاق رائے ظاہر کیا۔

مندرجہ بالا آرا کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ تمام ہندوستانی یونیورسٹیاں ماسوا بنارس اس بنیادی اصول پر متفق ہیں کہ طلبار کو دونو رسم الخط جاننا ضروری ہیں۔

انٹر یونیورسٹی بورڈ کے استفسارات نے ہمیں مسئلہ زبان کے اہم موضوع پر بڑی مفید معلومات بہم پہنچائی ہیں ہمیں امید ہے کہ وہ رسم الخط کے علاوہ دونوں زبانوں کی لغت کے مسئلہ پر بھی ایک لمحۂ فکر یہ صرف کریں گے۔ اور ملک کے مقتدر ماہرین تعلیم اور تعلیمی اداروں کے ارباب اختیار سے یہ دریافت کرنے کی کوشش کریں گے کہ سنسکرت آمیز ہندی اور عربی نما اردو کے درمیان میں بڑھتی ہوئی

خلیج کو پاٹنے کی کہاں تک کوشش کرنا چاہیئے ۔ آیا اس میں کامیابی ہو سکتی ہے ۔ اگر اس کا جواب اثبات میں ہو تو اس کے لئے کیا ذرائع اور وسائل اختیار کئے جائیں۔

پنجاب یونیورسٹی میں پہلی مرتبہ ہندوستانی وائس چانسلر مقرر ہو رہا ہے ۔ اب تک پنجاب میں یہ عہدہ حکومت کے انگریز وزیر مال یا وزیر داخلہ وغیرہ کا حق سمجھا گیا تھا ۔ شاید تعلیم کو اتنا غیر ضروری خیال کیا جاتا تھا کہ اتنے بڑے تعلیمی ادارے کے انتظام کے لئے ایک بے حد مصروف سرکاری ملازم کے فالتو اوقات کو کافی سمجھ لیا گیا تھا ۔ ہندوستان میں یونیورسٹیوں کے نظام پر حکومت کے ضبط اور اثر کو لارڈ کرزن کے ایکٹ یونیورسٹی ۱۹۰۴ء نے مضبوط کیا ۔ اس آہنی گرفت کو کلکتہ یونیورسٹی کمیشن کی تجاویز نے ایک حد تک ہلکا کر دیا اور جو یونیورسٹیاں کمیشن کے اصولوں کے مطابق کھولی گئیں ان میں ملک کے مختلف ادبی ۔ معاشی ۔ کاروباری گروہوں اور اعلیٰ پیشوں کی نمائندگی کا خاص لحاظ رکھا گیا ۔ یونیورسٹیوں کی انتظامیہ انجمنوں اور اعلیٰ عہدہ داروں کے لئے نامزدگی کے بجائے انتخاب کا اصول تسلیم کر لیا گیا ۔ لیکن اس کے باوجود بعض یونیورسٹیاں پرانے نظام پر ہی قائم رہیں اور ان میں سے پنجاب یونیورسٹی پر سرکاری اثر سب سے زیادہ غالب رہا ۔ شکر کا مقام ہے کہ اب یہ ادارہ بھی دوسری ترقی پذیر یونیورسٹیوں کی پیروی کرنے کی کوشش کر رہا ہے ۔

---

جرمنی یونیورسٹیوں میں نازی حکومت کے زمانے سے طلبا کی تعداد برابر گھٹتی چلی جا رہی ہے ، ۱۹۳۲ء میں تمام یونیورسٹیوں میں طلبا کی تعداد ایک لاکھ سولہ ہزار تھی ۔ ۱۹۳۶ء میں سرسٹھ ہزار رہ گئی ۔ حکومت کے معترضین اس کے کئی وجوہات بیان کرتے ہیں ۔ بعض تو قابل یہودی علما کے اخراج کو اس کمی کا بڑا سبب بتاتے ہیں ، بعض کا خیال ہے کہ جرمنی میں بالعموم علمی تحقیقات اور تدریس کا معیار گھٹتا چلا جا رہا ہے ، درحقیقت اس کی ایک معقول وجہ یہ بھی ہے کہ علمی اداروں ۔ اخبارات ۔ سٹیج ، سینما ان تمام ذرائع و وسائل کو جو عوام کی تعلیم و تربیت کا باعث ہو سکتے ہیں سیاسی مقاصد کے لئے استعمال کیا جا رہا ہے ، جب ہم مختلف مضامین کے طلبا کے اعداد و شمار پر غور کرتے ہیں تو بے حد دلچسپ انکشافات

ہوتے ہیں۔ مثلاً علم زراعت۔ علم کیمیا اور متعلقہ مضامین کے طلبا کی تعداد میں کوئی خاص کمی واقع نہیں ہوئی۔ مگر السنۂ جدیدہ کے پڑھنے والوں کی تعداد میں حیرت انگیز کمی ہو گئی۔ ۱۹۳۲ء میں ان زبانوں کے متعلمین کی تعداد ۹۸۵۴ تھی ۱۹۳۶ء میں ۲۴۸۰ رہ گئی۔ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ شاید جرمنی قوم نئی نسل میں بین الاقوامی نقطۂ نگاہ اور رواداری پیدا نہیں کرنا چاہتی۔

---

ریورنڈ سی۔ ایف اینڈریوز نے ہندوستانی کے مسئلہ پر لیڈر میں مضامین کا ایک سلسلہ لکھا ہے جس میں انھوں نے اس گتھی کو بے تعصبی اور فراخدلی سے سلجھانے کی کوشش کی ہے۔ ان کے خیال میں آزاد ہندوستان کی زبان ہندوستانی ہوگی جو سنسکرت آمیز ہندی اور عربی نما اردو کے بین بین ہوگی۔ اردو زبان کے ان معترضین کے لئے جو اس کی فارسی لغت پر اعتراض کرتے ہیں انھوں نے ماہرین علم اللغت کی علمی کاوشوں سے مثالیں لے کر ثابت کیا ہے کہ فارسی اور سنسکرت کا ماخذ ایک ہی ہے۔ دو نو آرین بہنیں ہیں اور اگر ان دونوں سے نئی ہندوستانی زبان کی تعمیر میں امداد لی جائے تو کوئی وجہ تصادم یا مخاصمت نہ ہونا چاہیئے۔

---

لکھنؤ یونیورسٹی کے طلبا نے پچھلے دنوں سماجی خدمت اور دیہات سدھار کے سلسلے میں مفید کام کرنے کا ارادہ کیا تھا۔ اس تحریک کو منظم شکل دینے کے لئے انھوں نے انجمن امداد دیہات کی بنیاد ڈالی ہے۔ یہ انجمن خالصتہً سماجی خدمت کے لئے ہوگی اور اس میں کوئی فرقہ وار یا سیاسی رنگ نہ ہوگا۔ ممبروں کے لئے حاضری لازمی ہوگی اور جو ممبر تین مرتبہ سے زیادہ غیر حاضر رہیگا اسے انجمن سے خارج کر دیا جائیگا۔ ممبر ہونے کی شرائط یہ ہونگی:۔ ہر ممبر کو اس کام کے لئے خاص تربیت حاصل کرنا ہوگی۔ تہواری چھٹیوں اور موسم گرما کی تعطیلات میں ہر ہفتہ کم ازکم تین گھنٹے اس کے لئے وقف کر دینا ہوں گے۔ تربیت کے دوران میں طلبا، تین تین چار چار کی ٹولیوں میں گرد و نواح کے دیہات کا دورہ کیا کریں گے اور اس کام کے لئے تجربہ حاصل کریں گے اور دیہاتیوں سے

تعلقات پیدا کرنے کی کوشش کریں گے۔ اس تربیت کے بعد انکی سرگرمیوں کا مرکز انکا اپنا گاؤں ہوگا۔ جہاں وہ دیہاتی اساتذہ۔ نمبردار۔ مقامی مکھیا وغیرہ سے مل کر دیہات سدھار کا کام جاری رکھیں گے۔

ہندوستانی یونیورسٹیوں میں خدمت خلق کی یہ پہلی آواز اٹھی ہے اور ہمیں امید ہے ملک کے طلبا اس کا پورے جوش سے خیر مقدم کریں گے ہماری یونیورسٹیاں اور کالج جہالت اور بے علمی کے اتھاہ سمندر میں چند جزیروں کے مانند ہیں جن میں ان کے گرد چھائی ہوئی تاریکی کم کرنے کے لئے ایک روشنی کا مینار تک نہیں ہے۔ مغرب میں اوکسفورڈ اور کیمبرج جیسی یونیورسٹیاں بھی جنھیں ہم استعماری اور سرمایہ داری تعلیم کا گڑھ سمجھتے ہیں (University Settlement) جیسی مفید عام تحریک جاری کر دیتی ہیں۔ اور کولمبیا (جنوبی امریکہ) جیسے غیر معروف اور پس ماندہ ملکوں کے بچے بھی جب تھکے ماندے مدرسوں سے واپس جاتے ہیں تو راتوں کو گھر کے بڈھوں اور نوجوانوں کو تعلیم دیتے ہیں۔ آج ضرورت ہے کہ ہمارے کالج اور مدرسے اس بڑھتی ہوئی خلیج کو پاٹنے کی کوشش کریں جو تعلیمی مدرسہ اور سماج کے درمیان پیدا ہوگئی ہے اور علم کی برقی حرارت صرف مدرسے کی چاردیواری کے اندر ہی دلوں کو نہ گرمائے بلکہ ملک و قوم کو بھی حیاتِ جدید کی امنگوں سے مرتعش کردے۔

---

ڈاکٹر سبرائن وزیر تعلیم مدارس کے صاحبزادے مسٹر کمار منگلم کیمبرج یونین کے صدر منتخب کئے گئے ہیں۔ کمار منگلم صاحب اس سے پیشتر ہندوستان میں فیڈریشن آف انڈین سٹوڈنٹ سوسائیٹیز کے سکرٹری تھے اور ہندوستانی طلبا کی تنظیمی اور سماجی سرگرمیوں میں دلچسپی لیتے رہے ہیں۔ آپ پہلے ہندوستانی ہیں جنھیں اس معزز عہدہ کے لئے منتخب کیا گیا ہے۔ اوکسفورڈ یونین میں باوجود جامعہ کی معروف قدامت پسندی کے ہندوستانی طلبا اکثر یونین کے صدر اور سکرٹری چنے گئے مگر کیمبرج میں یہ اپنی نوعیت کا پہلا انتخاب ہے کیمبرج یونیورسٹی کے طلبا بین الاقوامی رواداری کے اس مظاہرہ پر قابل مبارکباد ہیں۔

---

مسٹر جان سارجنٹ ہندوستان کے نئے تعلیمی کمشنر مقرر ہوئے ہیں جو اس سے پیشتر کاؤنٹی آف ایسکس کے ڈائرکٹر تعلیمات تھے۔ اس تقرر پر اخباروں میں کچھ نکتہ چینی بھی ہوئی اور یہ امر بہت سے اصحاب کو گراں گذرا کہ ہندوستان کے بہت سے ذی قدر اصحاب کو چھوڑ کر ایک غیر ملکی ماہر تعلیم کا انتخاب کیوں کیا گیا۔ یہ امر قابل تسلیم ہے کہ صاحب موصوف کا تجربہ اور انکی ذاتی قابلیت انہیں اس ممتاز عہدے کی ہر طرح اہل بناتی ہے۔ تاہم کیا یہ ضروری نہیں ہے کہ ہندوستان کے محکمہ تعلیم کے سب سے بڑے عہدہ دار کا ملک کی سماجی۔ اقتصادی۔ کلچرل اور روحانی زندگی سے ایک گہرا رشتہ ہو۔ اور وہ ملک کی تعلیمی ضروریات کو اس کے سیاسی اور سوشل حالات سے منطبق کر سکے۔ آج تک تعلیمی کمشنر محض پنشن خوار ڈائرکٹر تعلیمات ہوتے رہے ہیں جو اپنی عمر کا بہترین حصہ کسی صوبے کے تعلیمی محکمہ میں گزار آئے اور آخری عمر میں انھیں تعلیمی کمشنر کا عہدہ بطور انعام دیا گیا تھا۔

---

اس لئے وہ عمر اور صحت کے لحاظ سے بالعموم اس قابل نہ ہوتے تھے کہ ایسے اہم عہدہ کے فرائض تسلی بخش طریق پر انجام دے سکیں۔ اور اگر یہ کہا جائے کہ اس عہدہ دار کا فرض انصرام امور نہیں بلکہ ایک مجموعی تعلیمی لائحہ عمل کی تشکیل دینا ہے تو اس مقصد کے لئے بھی ایسا انتخاب موزوں نہیں ہو سکتا۔ وہ لوگ جو عمر بھر دفتری کاروبار کی الجھنوں میں پڑے رہے اور جنھوں نے محکمہ تعلیم میں رہ کر بھی دوسرے محکموں کی استبدادی ذہنیت پیدا کر لی وہ نئی نسلوں اور حیرت انگیز سرعت کے ساتھ بدلتے ہوئے ماحول کے لئے کیا نئی تعلیمی فضا پیدا کریں گے؟ ہم سمجھتے ہیں کہ یہ نیا تقرر کم از کم اس نقص سے ضرور پاک ہوگا۔

---

پچھلے دنوں انگلستان کے ۱۰۰ اساتذہ جو ملک کے ہر حصے سے آئے تھے ہمبرگ کو روانہ ہو گئے ہیں امسال اس جگہ ایک بین الاقوامی اخوت اور برادری کا کیمپ منعقد ہو رہا ہے جس میں فرانس بلجیم۔ ہالینڈ۔ امریکہ اور زیکوسلاواکیا کے نمایندے شرکت کر رہے ہیں۔

---

آل انڈیا ریڈیو نے اپنے پروگرام میں تعلیمی سکشن بڑھانے کا ارادہ کیا ہے۔ دہلی اسٹیشن کے ارباب اختیار اس اقدام پر قابل مبارکباد ہیں۔ متمدن ممالک میں ریڈیو تعلیمی ذرائع میں ممتاز حیثیت پا چکا ہے بعض ملکوں میں ریڈیو کے ذریعہ باقاعدہ سبق دئے جاتے ہیں۔ ملک کے متعدد لیڈر۔ ادیب اور شاعر ریڈیو پر اپنا کلام سناتے ہیں اور بچوں کی دنیا کو اس خوشگوار حقیقت کا احساس دلاتے ہیں کہ وہ سب بڑے اور چھوٹے ایک ہی انسانی برادری میں منسلک ہیں۔

تعلیمی سکشن کی ترقی کے لئے ضرورت ہے کہ معلمین تعلیمی دنیا اور ریڈیو کے ارباب اختیار کے مابین کامل یکجہتی اور اتحاد عمل ہو۔ ریڈیو کی مختصر سی زندگی میں یہ امر پایۂ ثبوت کو پہنچ چکا ہے کہ ماہرین تعلیم اور اساتذہ ریڈیو کے سلسلے میں بہترین خدمات انجام دے سکتے ہیں۔

بی۔ بی۔ سی کے خبروں کے اڈیٹر لندن یونیورسٹی کے ایک سابق پروفیسر ہیں۔ اور ڈاکٹر اوگلوی جو بی۔ بی۔ سی کے نئے ڈائرکٹر جنرل مقرر ہوئے ہیں وہ بھی اوکسفورڈ اور بلفاسٹ میں معلمی کر چکے ہیں بہرحال تعلیمی سکشن کے لئے ضروری ہوگا کہ اسے حکومت ہند کے محکمہ ریڈیو کی ایک دفتری شاخ سمجھنے کی بجائے ایک مشاورتی کمیٹی کے سپرد کیا جائے جس میں اساتذہ۔ ماہرین تعلیم۔ ماہرین نفسیات وغیرہ کی پوری نمائندگی ہو۔

---

## تعزیت

ہمارے خاص کرم فرما جناب محمد اسمٰعیل شریف صاحب بی اے دسینئر اسسٹنٹ کمشنر واسپشل مجسٹریٹ واونگر۔ میسور کے ہم زلف اور جامعہ کے ہمدرد حضرت پیر سید شاہ محی الدین صاحب قادری کی وفات ہم سب کے لئے غم ناک ہے۔ خدا مرحوم کو فردوس بریں میں جگہ دے اور متعلقین کو صبر جمیل کی توفیق بخشے۔

(مدیر)

# مطبوعات انجمن ترقی اردو (ہند)

| نام کتاب | مجلد | غیر مجلد |
|---|---|---|
| فلسفۂ تعلیم | عا ر | ۱۲ر |
| القول الاظہر | عہ ر | ہر |
| رہنمایان ہند | عا ر | عہر |
| امرائے ہنود | ہے ر | سے ر |
| القمر | عہ ر | ار |
| تاریخ تمدن حصہ اول | عا ر | عہر |
| تاریخ تمدن حصہ دوم | عا ر | عہر |
| فلسفۂ جذبات | عا ر | عہر |
| البیرونی | عا ر | عہر |
| دریائے لطافت | سے ر | عہر |
| طبقات الارض | عا ر | عہر |
| مشاہیر یونان و روما حصہ اول | للعہ ر | سے ر |
| مشاہیر یونان و روما حصہ دوم | سے ر | عہر |
| اسباق النحو حصہ اول | ۔ | ہر |
| اسباق النحو حصہ دوم | ۔ | ہر |
| علم المعیشت | ہے ر | ہے ر |
| تاریخ اخلاق یورپ حصہ اول | سے ر | عہر |
| تاریخ اخلاق یورپ حصہ دوم | عہر | عا ر |
| تاریخ یونان قدیم | عا ر | ۔ |
| نکات الشعراء | ہر | عہر |
| وضع اصطلاحات | ہے ر | ہے ر |
| بجلی کے کرشمے | ۱۲ر | عہر |
| تاریخ ملل قدیمہ | ۱۲ر | ۔ |
| محاسن کلام غالب | عہ | ۱۰ر |
| قواعد اردو | عہر | عا ر |
| تذکرہ شعرائے اردو | ۱۲ر | عہر |
| جاپان اور اس کا تعلیمی نظم و نسق | سے ر | عہر |
| تاریخ ہند ہاشمی | ۔ | عہر |
| مثنوی خواب و خیال | عہر | عہ |
| کلیات ولی | صہ | للعہ |
| چمنستان شعراء | صہر | للعہ |
| ذکر میر | ۔ | عا ر |

المشتہر: مظفر حسین شمیم مہتمم انجمن ترقی اردو (ہند) اورنگ آباد دکن

صحافت کے ذریعے سے

ہندوستانی ذہنیت میں زبردست انقلاب پیدا کرنے کی اردو زبان میں پہلی کوشش

# کلیم دہلی

زیر ادارت:۔ شاعر انقلاب حضرت جوش ملیح آبادی

ہر صاحب عقل ہندوستانی کو جو اس دور کے رجحانات سے واقف ہے۔ اس امر کا شدید احساس ہے کہ ہندوستان کو اس وقت ذہنی انقلاب کی فوری ضرورت ہے اگر آپ کو اس مقصد عظیم سے ہمدردی ہے تو "کلیم" کی خریداری منظور فرما کر ملک کے ارباب فکر کا ہاتھ بٹائیے اور سنجیدہ علمی اور ادبی مضامین کے دوش بدوش "کلیم" میں وہ سب کچھ ہوگا جسے رومان اور رنگینی کے نام سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

علاوہ ازیں شاعر انقلاب کا تازہ بہ تازہ کلام بھی ہر ماہ بالالتزام شایع ہوتا ہے۔

عمدہ تصاویر سے مزین۔ کتابت و طباعت دیدہ زیب، رنگین سرورق۔

سالانہ چندہ چھ روپئے (۶) ششماہی تین روپئے آٹھ آنے

نمونہ کے پرچہ کے لئے ۹؍ کے ٹکٹ آنا ضروری ہیں۔

منیجر "کلیم" ہم جانتی نواس دریا گنج دہلی

روزنامہ

# ندیم بھوپال

(وسط ہند)

وسط ہند کا واحد روزنامہ۔ رائے عامہ کا صحیح ترجمان۔ ریاستہائے ہند کی بہترین مفاد کا

# محافظ

ریاستوں کی رعایا کے جائز حقوق اور اصلاح و ترقی کا علم بردار

اخبار جو وسط اگست ۱۹۳۴ء سے بھوپال سے شائع ہو رہا ہے

چندہ سالانہ :- بارہ روپئے　　ششماہی :- سات روپئے

سہ ماہی :- چار روپئے　　فی پرچہ :- دو پیسہ

مشتہرین کے لئے خاص مراعات　　نیوز ایجنٹس کے لئے معقول کمیشن

منیجر اخبار روزنامہ "ندیم" بھوپال



## ہندوستان

کی سب فرموں میں سب سے زیادہ اچھا اور سستا چشمہ کا ہر قسم کا سامان ہمارے ہاں مل سکتا ہے، تھوک فروشی کے علاوہ ڈاکٹروں کے نسخے بھی بارعایت اور حسن وخوبی سے تیار کئے جاتے ہیں۔ بیوپاریوں اور ڈاکٹروں کیلئے خاص رعایت ہے۔ فہرست آرڈر آنے پر فوراً ارسال کی جاتی ہے۔

**ایسٹرن آپٹیکل کمپنی رجسٹرڈ بمبئی نمبر ۲ ہول سیل آپٹیشن**

اینڈ ڈائرکٹ امپورٹس ۳۲۳ و ۳۲۵ عبدالرحمن سٹریٹ بمبئی نمبر ۳

برانچ آفس:- ایسٹرن آپٹیکل کمپنی ۱۴۹ بوبازار کلکتہ

---

پھر نہ کہنا ہمیں خبر نہ ہوئی

## مشہور رسالہ نیرنگ خیال

صرف دو روپیہ سالانہ چندہ

میں سال بھر کے لئے آج ہی ایک کارڈ لکھ کر جاری کرا لیجئے۔ ورنہ پھر یہ موقع ہاتھ نہیں آئیگا۔ جہاں نیرنگ خیال کی خوبیوں میں اضافہ کیا گیا ہے وہاں اس کے چندہ میں بھاری تخفیف کی گئی ہے۔ اس سے فائدہ اٹھانا آپکا کام ہے۔

نیرنگ خیال کی اشاعت بیس ہزار تک پہنچانے کیلئے یہ اقدام کیا گیا ہے اس وقت ہندوستان کا ایک بہترین رسالہ کم از کم قیمت میں آپ کو پیش کیا جا رہا ہے۔ ہر ماہ ۱۰۰ صفحہ حجم اور ۱۲ تصاویر دی جائیں گی۔ جو ہندوستان کے چھ روپے سالانہ چندہ والے رسالے بھی پیش نہیں کر سکتے۔ بذریعہ منی آرڈر دو روپے۔ بذریعہ وی پی دو روپے پانچ آنے

**مینیجر نیرنگ خیال بیڈن روڈ، لاہور**

# شاہکار (گورکھپور)

۱۹۳۱ء سے اُردو ادب کی خدمت میں ہر ایثار اور قربانی سے کام لے رہا ہے

دنیا معترف ہے کہ شاہکار کا سالنامہ جنوری ۱۹۴۰ء آپ اپنی نظیر تھا ایسا بلند معیار، ٹھوس مضمونوں، دلچسپ افسانوں اور بے مثال نظموں کا مصور رسالہ تین روپیہ سالانہ چندے میں مشکل سے مل سکتا ہے۔

آپکو حیرت ہوگی کہ سالنامہ کے علاوہ گذشتہ جولائی میں عظیم الشان مصور خاص نمبر کی پہلی جلد تقریباً دو سو صفحات میں جدید اُردو شاعری کے متعلق شائع ہوئی ہے اس کے مطالعہ کے بعد "جدید اُردو شاعری" کا دنیا کو صحیح اندازہ ہوسکتا ہے۔ حالی اور آزاد سے لیکر آج تک کے نوجوان مشاہیر شعراء تک ہر ایک کے حالات اور کلام کے مختصر نمونے تنقید کی روشنی میں ملاحظہ فرمائیے۔

**دوسری جلد** اور زیادہ آب و تاب سے عنقریب شائع ہونیوالی ہے۔ شعراء کو صلائے عام ہے کہ اپنی مجموعہ کلام (اگر شائع نہ ہوا ہو) تو غیر مطبوعہ نظموں (یا غزلوں) کے ساتھ مختصر حالات اور عکسی تصویر جلد عنایت کریں۔ تصویروں کی اشاعت کے متعلق مفصل حالات جوابی خط لکھ کر دریافت فرمانا چاہیے۔

**مضامین نگار حضرات** سے درخواست ہے کہ مشاہیر شعراء کے متعلق مضامین اور اپنی تصویر جلد عنایت کریں۔ مضامین نگار حضرات کی خدمت میں رسالہ بلا معاوضہ حاضر کیا جاتا ہے۔

**خریداری کے خواہشمندوں** سے درخواست ہے کہ تین روپیہ آج ہی ارسال فرمائیے ورنہ ہزاروں کی تعداد میں چھپنے کے باوجود پہلی جلد ختم ہو جائیگی اور پھر افسوس ہوگا۔ سالانہ خریداری کی صورت میں سالنامہ اور خاص نمبر مفت پیش کئے جاتے ہیں۔

**صاحبانِ اشتہار** کو بھی اس نادر موقع سے فائدہ اٹھانا چاہئے۔ شرح اشتہارات کیلئے مہتمم اشتہارات سے خط و کتابت کیجئے۔

**حدیثِ حُسن** ملک کے مشہور ناظم، شاعر شباب حضرت فطرت واسطی کی پچاس ولولہ انگیز نظموں کا خوبصورت مجموعہ ہے۔ جس کی ہر نظم عصر جدید کی غیر فانی شاعری اور روانی جذبات کا معیاری نمونہ ہے۔ قیمت علاوہ محصول عہ

**منیجر شاہکار بکڈپو گورکھپور**

# سلسلہ منتخباتِ نظم اُردو

## ۱۔ معارف ملت ۲۔ جذبات فطرت ۳۔ مناظر قدرت

مرتبہ

پروفیسر محمد الیاس برنی صاحب ایم۔اے۔ ال ال بی (علیگ)

وہ حضرات جنھوں نے اردو شاعری کی ساری کائنات محض حسن و عشق اور گل و بلبل کی پرانی داستان سمجھ رکھی ہے اس سلسلہ انتخاب کو ملاحظہ فرمائیں تو انھیں معلوم ہوگا کہ انگریزی کی جن نیچرل نظموں پر وہ سر دُھنتے ہیں اُن کی ہم پلہ نظمیں خود اُن کی زبان میں موجود ہیں شعر و سخن کے چمن کھلے ہوئے ہیں جن کے رنگ و بو سے دل و دماغ بلکہ روح کو تفریح ہوتی ہے۔

معارف ملت (چار حصے)

جلد اول۔ حمد، نعت، مناجات اور معرفت کی نظمیں قیمت عمر

جلد دوم۔ مسلمانوں کے ماضی حال اور مستقبل کی تصویریں۔ قیمت عہ

جلد سوم۔ ہندوستان کی متحدہ قومیت کے متعلق شعرا کا دلپذیر کلام قیمت عمر

جلد چہارم۔ اخلاق و حکمت کے انمول موتی۔ قیمت عمر

جذبات فطرت (چار حصے)

جلد اول۔ میر و سودا کے کلام کا انتخاب قیمت عہ

جلد دوم۔ غالب، ذوق، ظفر اور حسرت موہانی کے کلام کا انتخاب قیمت عہ

جلد سوم۔ تقریباً تیس قدیم، مستند اور باکمال شعرا کے کلام کا انتخاب قیمت عہ

جلد چہارم۔ تقریباً ساٹھ جدید شعراء کے کلام کا دلکش انتخاب قیمت عمر

مناظر قدرت (چار حصے)

جلد اول۔ متعلق اوقات یعنی صبح شام، دن رات برسات اور بہار کے دلکش مناظر۔ قیمت صہ

جلد دوم۔ متعلق مقامات یعنی آسمان، زمین، پہاڑ جنگل اور عمارات کی صاف ستھری تصویریں قیمت عمر

جلد سوم۔ متعلق نباتات و حیوانات یعنی پھول پھل کیڑے پتنگے اور چرندوں پرندوں کا مطالعہ و مشاہدہ۔ قیمت صہ

جلد چہارم۔ متعلق عمرانیات یعنی ہندوستان کا تمدن، رسم و رواج، عید، تیوہار اور میلے ٹھیلوں کے دلچسپ حالات۔ قیمت عمر

# مطبوعات جامعہ عثمانیہ

مکتبہ جامعہ کو حال ہی میں بہت سی ایسی کتابوں کی سول ایجنسی حاصل ہو گئی ہے جو اب تک دوسرے ناشروں کے یہاں سے شائع ہوا کرتی تھیں۔ ان میں مطبوعات جامعہ عثمانیہ بھی شامل ہیں جو ہمیں تمام شمالی ہندوستان کے لئے سول ایجنسی پر ملی ہیں۔

جامعہ عثمانیہ کی کتابیں اب تک ایک خاص حلقے تک محدود تھیں اور ان کی قیمتیں بھی اتنی زیادہ تھیں کہ عام شائقین بہ مشکل خرید سکتے تھے۔

امید ہے کہ ارباب ذوق اور تاجران کتب ہم سے یا ہماری شاخ مکتبہ جامعہ ریلوے روڈ لاہور سے مکمل فہرست طلب فرما کر ممنون کریں گے۔

مکتبہ جامعہ

دہلی۔ نئی دہلی۔ لاہور

# شعلۂ طور

(طبع ثانی)

شاعرِ فطرت حضرت جگر مرادآبادی کے دیوان "شعلۂ طور" کے دوسرے ایڈیشن میں ترتیب بالکل نئی رکھی گئی ہے جس سے کتاب کی حیثیت بہت بڑھ گئی ہے، اس کے علاوہ اس ایڈیشن میں بہت کچھ تازہ کلام بھی شامل کر دیا گیا ہے۔

طبع ثانی کتابت و طباعت کی جاذبیت، جدتِ ترتیب، صحت و صفائی اور بعض دیگر خصوصیات کے لحاظ سے یہ بالکل نئی کتاب ہے۔

قیمت ۔ عہ/

مکتبہ جامعہ

دہلی ، نئی دہلی ، لاہور

بسم اللہ

# جامعہ


زیرِ ادارت:۔ ڈاکٹر سید عابد حسین ایم اے۔ پی ایچ۔ ڈی

| جلد ۲۹ | مارچ ۱۹۳۸ء | نمبر ۳ |
|---|---|---|


## فہرست مضامین


| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | وردھا کی تعلیمی اسکیم | ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب ایم اے پی ایچ۔ ڈی | ۲۲۵ |
| ۲ | ہندوستان میں بے روزگاری کا مسئلہ | پروفیسر محمد عاقل صاحب ایم۔ اے (علیگ) | ۲۴۳ |
| ۳ | جگر پارے | جگر مرادآبادی | ۲۵۲ |
| ۴ | مولوی نذیر احمد | جناب بشیر احمد صاحب انصاری بی اے جامعہ | ۲۵۳ |
| ۵ | حیات نو | جناب شیر محمد اختر صاحب | ۲۷۳ |
| ۶ | جگر پارے | جگر مرادآبادی | ۲۹۲ |
| ۷ | مسلم عوام کی تعلیم | جناب مولوی محب اللہ صاحب ندوی | ۲۹۳ |
| ۸ | یارانِ نجد سے خطاب | جناب آل احمد صاحب سرور ایم۔ اے | ۳۰۲ |
| ۹ | رفتار عالم | | |
| | ہندوستان | (ر۔ ر) | ۳۰۳ |
| | ممالک غیر | (م۔ م) | ۳۰۷ |
| ۱۰ | تعلیمی دنیا | جناب عبدالغفور صاحب ایم۔ اے | ۳۱۶ |



سالانہ صہ ر — فی پرچہ ۸ ر

# وردھا کی تعلیمی اسکیم

وردھا کانفرنس نے جو کمیٹی مقرر کی تھی اسے شائع ہوئے دو مہینے ہو چکے ہیں اور ہر طرف سے اُس پر بحث و تنقید کی جا چکی ہے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ رپورٹ کو بہت کم لوگوں نے پڑھا ہے جو اعتراضات ہوئے ہیں ان میں اختلاف رائے سے زیادہ شبہات کا اظہار کیا گیا ہے بعض کو دیکھ کر تو یہ خیال ہوتا ہے کہ گاندھی جی نے حسب معمول سونے والوں کو ٹھنڈے پانی سے چھینٹے دے کر جگا دیا ہے اور ان لوگوں کو جو شکایت ہے وہ اصل میں پانی سے نہیں بلکہ پانی چھینکنے والے سے ہے۔ بعض اعتراضات تعلیم کے علاوہ غلط مفہوم پر مبنی ہیں بعض "جدیدیت" کے زعم باطل پر اور بعض گاندھی جی کے مفروضہ مقصد پر۔

اس لئے اعتراضات کا جواب دینے میں ہمیں ابتدا اُن شبہات سے کرنا چاہیے جو "جدید" یا "ترقی یافتہ" ہندوستانی گاندھی جی کے ہر کام کے بارے میں رکھتے ہیں، ان حضرات کی طرف سے کوئی وقیع اعتراضات نہیں کئے جاتے کہ ان کا جواب دیا جائے۔ انھیں جو خواہ مخواہ کے شبہے ہیں۔ ان کے مقابلے میں تو یہی کہا جا سکتا ہے کہ ہم گاندھی جی کے مجوزہ نظام تعلیم کے بنیادی اصولوں کو بالکل صحیح سمجھتے ہیں۔ انہی نے ہمارے ملک میں پہلی بار اس حقیقت کو محسوس کیا کہ ایک ایسا نظام تعلیم جو دستکاری پر مبنی ہو۔ قومیت کی تعمیر میں بہت بڑی قدر و قیمت رکھتا ہے اور انہی میں یہ ہمت تھی کہ اس اسکیم کو ایک فوری مقصد کے طور پر ملک کے سامنے پیش کر دے، ورنہ یہ ہوتا کہ ماہرین تعلیم سالہا سال تک اس کا پرچار کرتے رہتے لیکن کسی کو اتنی جرأت نہ ہوتی کہ اسے عمل میں لانے کے لئے پہلا قدم اٹھائے۔ دستکاری کے ذریعہ تعلیم دینے کی تجویز کو لوگ محض اس وجہ سے کہ اس کی ابتدا گاندھی جی نے کی ہے لوگ جو معنی چاہیں پہنائیں لیکن "ترقی پسند" نقادوں سے یہ التجا کرنا بیجا نہ ہوگا

کہ شخصیت سے قطع نظر کرکے بجائے خود اس تجویز پر غور کریں، باوجود قدامت پسند ہونے کے کبھی کبھی گاندھی جی "جدید" چیزوں کی حمایت کرسکتے ہیں۔ اور کرتے ہیں۔ بچوں کو دستکاری یعنی باضابطہ اور بامقصد عمل کے ذریعے سے تعلیم دینا اصل میں کوئی جدید چیز نہیں بلکہ ایک بہت قدیم چیز ہے، ابتدا سے تعلیم اسی ڈھرے پر چلتی رہی ہے انفعالی کتابی تعلیم نوعِ انسانی کی تاریخ کا ایک ضمنی اور مختصر دور ہے۔ تعلیم کے اصل اصول کو لوگ تھوڑے دنوں کے لئے بھول گئے تھے۔ اور اب وہ رفتہ رفتہ انھیں یاد آرہا ہے۔ تمام دنیا کے ترقی پسند مدرسوں میں اس پر زور دیا جارہا ہے۔ اس نظام تعلیم کو جو ہندوستان میں رائج ہے۔ دنیا دقیانوسی اور فرسودہ سمجھ کر چھوڑ رہی ہے، گاندھی جی کی جدتِ فکر ہمارے جدت پسندوں سے کہیں آگے بڑھ گئی ہے۔ اگر یہ حضرات جو دورِ حاضرہ کے پرستار ہیں، جدید خیالات اور رجحانات سے واقف ہوتے تو وہ گاندھی جی وسعت نظر کی داد دیتے اور ان پر یہ شبہہ نہ کرتے کہ وہ انھیں اپنا عہد زریں کا تخیل قبول کرنے پر مجبور کررہے ہیں۔

اب ہم اِن در پردہ شبہات کو چھوڑ کر اُن صریحی اعتراضات سے بحث کرتے ہیں جو اس اسکیم پر کئے گئے ہیں۔ دستکاری کے ذریعے سے تعلیم دینے پر عام اعتراض یہ ہے کہ ہماری قوم کو جو تھوڑا سا موقع "تہذیبی تعلیم" پانے کا اس وقت حاصل ہے وہ اس کی وجہ سے جاتا رہے گا۔ یہ اعتراض زیادہ تر ان لوگوں کی طرف سے ہوتا ہے جنھوں نے انگلستان کی یونیورسٹیوں میں وہ لبرل تعلیم پائی ہے، جسے ہندوستان کے نظام تعلیم نے بھی اپنا نصب العین بنالیا ہے، اربابِ نظر پر روشن ہے کہ ہمارا موجودہ نظام تعلیم اپنے مقصد کے حاصل کرنے میں قطعاً ناکام رہا ہے۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ اس کے نصب العین اور طریق تعلیم میں کوئی بنیادی خرابی ہے۔ شخصی کارکردگی اور اجتماعی افادے کے لحاظ سے ہماری "لبرل" یا "تہذیبی" تعلیم سرے سے تعلیم ہی نہیں کہی جاسکتی۔

ذہنی تہذیب کوئی خارجی چیز نہیں یہ اصل میں ہمارے اندرونی ارتقا کا نام ہے، اس ذہنی نشوونما کے عمل یعنی عمل تعلیم کا بنیادی اصول یہ ہے کہ فرد کے ذہن کی تہذیب صرف انہی چیزوں کے ذریعے سے حاصل ہوسکتی ہے، جو اپنی ماہیت کے لحاظ سے اس منزل ارتقا سے پوری طرح یا بڑی حد تک مطابق ہو۔ جہاں تک کہ فرد پہنچ چکا ہے۔ ذہن کو تہذیب صرف اسی صفت کے پیدا کرنے سے حاصل ہے جو اس کی

وضع خصوصی سے مناسبت رکھتی ہے

جس وقت فرد کے ذہن میں تفریق پیدا ہو جائے اس وقت یہ ضروری ہے کہ اُسے اس پیشے کی تعلیم دی جائے۔ جو اُسے آئندہ زندگی میں اختیار کرنا ہے، اس منزل پر پہنچ کر جو عموماً تیرہ[۱۳] چودہ[۱۴] برس کی عمر میں آتی ہے۔ پیشے کی تعلیم شروع ہو جانا چاہیئے اور کوئی تعلیم تعلیم نہیں کہی جا سکتی۔ عام یا تہذیبی تعلیم بھی صرف پیشے ہی کی تعلیم کے ذریعے سے ممکن ہے۔ جو فرد نظری طبیعت رکھتا ہو۔ اس کے لئے اپنی قوم یا کل نوع انسانی کے تہذیبی خزانے کی کنجی نظری تعلیم کے سوا اور کوئی چیز نہیں لیکن اگر کسی عملی طبیعت کے نوجوان کو جو کسی خاص صفت سے مناسبت رکھتا ہے۔ اس کی مرضی کے خلاف نظری یا جمالی تعلیم دی جائے تو اس پر تہذیبی زندگی کا دروازہ ہرگز نہیں کھل سکتا۔ اس کے لئے اس دروازہ کی کنجی صرف صنعت ہے۔ جو لوگ عام تعلیم اور تہذیبی تعلیم کا کلمہ پڑھتے ہیں وہ غالباً تعلیم کے اٹل اصول سے واقف نہیں۔

معلّم کی اور اس سماج کی جو اپنے بچے کو بڑے پیمانے پر تعلیم دینا چاہتی ہے۔ خوش قسمتی ہے کہ ایک خاص ذہنی صنعت تیرہ[۱۳]، چودہ[۱۴] سال کی عمر سے پہلے قریب قریب سب بچوں میں پائی جاتی ہے۔ اسی صنعت کے ذریعے سے حقیقی تعلیم ممکن ہے۔

علمی تحقیقات سے اور روزمرّہ کے مشاہدے سے یہ بات قطعی طور پر ثابت ہو گئی ہے کہ بارہ[۱۲]، تیرہ[۱۳] سال کی عمر سے پہلے بچوں کے رجحانات زیادہ تر عملی ہوتے ہیں۔ وہ اپنے ہاتھوں کے ذریعہ سے سوچتے ہیں اور کرنے کے ذریعے سے سیکھتے ہیں۔ گویا وہ نوع انسانی کی تاریخ کو دوہراتے ہیں۔ اس لئے کہ حقیقت میں دماغ کا کام رفتہ رفتہ ہاتھ ہی کے کام سے پیدا ہوا ہے، ہاتھ کا کام نہ صرف کُل فنون کی بلکہ کل علوم کی بھی بنیاد ہے۔ صحیح نظری دلچسپیاں علمی دلچسپیوں سے پیدا ہوئی ہیں اس لئے کوئی تعجب نہیں کہ بچوں کو جبلی طور پر ہاتھ کے کام کا شوق ہوتا ہے۔ اس لئے یہ ضروری ہے کہ کوئی مفید ہاتھ کا کام یعنی کوئی صنعت بچے کی تعلیم کا مرکز قرار دی جائے۔ میرے خیال میں صرف یہی طریقہ ہے جس سے انھیں تعلیم دی جا سکتی ہے۔ جس سے انھیں اپنے معاشرتی اور طبیعی ماحول

کی صحیح قدر وقیمت کا علم یعنی "تہذیب" حاصل ہوسکتی ہے۔ ہمیں اپنے آپ کو اس خیال سے دھوکا نہیں دینا چاہیئے کہ بچوں کے فطری تخلیقی جوش کو دبا کر اور انھیں اس پر مجبور کرکے کہ مقطع بن کر بیٹھیں اور چپ چاپ کتاب پڑھتے رہیں ہم انھیں "عام تہذیب" سے مالامال کر رہے ہیں یا ان کی ذہنی اور جسمانی قوتوں کو نشو ونما دے رہے ہیں۔ سچ پوچھئے تو ہم خواہ نیک نیتی سے کیوں نہ ہو ان کی باڑھ کو روک رہے ہیں۔

اس بحث کو زیادہ طول دینے سے کوئی فائدہ نہیں اس لئے کہ خوش قسمتی سے ہمارے اکثر نقادوں نے اس بات کو تسلیم کرلیا ہے لیکن ان میں سے اکثر شدّت سے یہ اعتراض کرتے ہیں کہ اس وردھا اسکیم میں مفید دستکاری پر ضرورت سے زیادہ زور دیا جاتا ہے بعض کہتے ہیں کہ یہ محض مکانکی کام ہو کر رہ جائے گا جس سے بچوں کی طبیعت اُکتا جائے گی بعض کا قول ہے کہ یہ بچوں کی محنت سے ناجائز فائدہ اٹھانے کی بدترین صورت ہے۔ اکثر لوگ اس تجویز سے خفا ہیں کہ تعلیم اپنا خرچ آپ نکالے۔ میں ان سب حضرات کو یقین دلاتا ہوں کہ وردھا کمیٹی کی رپورٹ لکھتے وقت یہ شبہات اور اندیشے ہمارے پیش نظر تھے۔ بہت سوچ سمجھ کر ہم ان نتائج پر پہنچے ہیں۔ ہم یہ جانتے تھے کہ دستکاری میں یہ صلاحیت موجود ہے کہ وہ محض مکانکی کام بن کر رہ جائے۔ ہمیں اس خطرے کا بھی احساس تھا کہ دستکاری کے معاشی پہلو پر زیادہ زور دینے سے اس کے تعلیمی مقصد کو نقصان پہنچے گا۔ اگر ہمارے نقاد رپورٹ کو زیادہ غور سے پڑھتے تو وہ ہم پر یہ الزام نہ رکھتے کہ رپورٹ لکھنے والوں نے ان چیزوں سے لاپروائی برتی ہے۔ باوجود ان سب خطروں کے ہمیں یہ گوارا نہ ہوا کہ ان سے ڈر کر ہم اس طریقے کو چھوڑ دیں جس کے سوا بچوں کی تعلیم کا کوئی اور طریقہ نہیں۔ خطرے ہر کام میں ہوتے ہیں اور انھیں برداشت کرنا پڑتا ہے۔ اگر ہم ایسی سلامتی چاہتے ہیں جس میں کوئی خطرہ نہ ہو۔ تو اس کے یہ معنی ہیں کہ کچھ نہ کریں اور ہاتھ پر ہاتھ رکھے بیٹھے رہیں۔ اگرچہ اس میں بھی شبہ ہے کہ اس طرح ہم سلامت رہ سکیں گے۔

مکانکی کام کے خطروں کو ہم سب جانتے ہیں لیکن ہمیں یہ نہیں بھولنا چاہیئے کہ کوئی قابل قدر تخلیق بغیر اس مکانکی مہارت کے ممکن نہیں ہے جو ضبط اور صبر کے ساتھ کوشش کرنے سے حاصل

کی گئی ہو۔ اور علم صرف ہمارے ذاتی تجربہ ہی سے نہیں بلکہ پچھلی نسلوں کے مجموعی تجربے سے بھی حاصل ہوتا ہے۔ اچھے اسکول میں کسی نہ کسی حد تک مکانکی کام کا ہونا بھی ضروری ہے۔ لکھائی پڑھائی اور ریاضی کے استاد اس حقیقت سے انکار نہیں کر سکتے۔

اب رہی یہ بات کہ تعلیم اپنا خرچ آپ نکالے تو اس رپورٹ کے لکھنے والوں نے صاف صاف کہہ دیا ہے کہ "بنیادی تعلیم کی جو تجویز مجمل طور پر وردھا کانفرنس میں پیش کی گئی تھی اور جس کی تفصیل یہاں کی گئی ہے بجائے خود ایک اچھی چیز ہے اگر وہ اپنا خرچ مطلق نہ نکال سکے تب اُسے ایک معقول تعلیمی پالیسی اور تعمیر قومیت کی ایک ضروری تجویز سمجھکر اختیار کرنا چاہئیے"۔ یہ بات اس سے زیادہ صاف الفاظ میں نہیں کہی جا سکتی۔ اگر لوگ نفع بخش دستکاری کو ایک تعلیمی اسکیم کا مرکز بنانا چاہتے ہیں اور پھر اس پر اصرار کرتے ہیں کہ اس سے کوئی نفع نہ ہو تو وہ خود دیکھ سکتے ہیں کہ اس میں صریحی تناقض پایا جاتا ہے۔ نفع بخش کام اگر معقول طریقے سے کیا جائے تو اس سے نفع ہونا لازمی ہے لیکن ہمارے نقادوں کو یہ ضد ہے کہ اس سے نفع نہ ہونے پائے۔

میرے خیال میں نفع بخش کام پر زور دینے میں یہ مصلحت ہے کہ تعلیم محض سطحی بن کر نہ رہ جائے۔ لوگ اکثر "خود روفعالیت" "آزاد عمل" "بے قید نشو و نما" اور اس قسم کے چلتے فقروں سے دھوکا کھا جاتے ہیں۔ مجھے بچوں کی تعلیم سے اتنا تعلق رہا ہے کہ میں "خود رو فعالیت" کی اہمیت کو نظر انداز نہیں کر سکتا مگر اسی تعلق سے مجھے یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ صرف وہی مشاغل صحیح معنوں میں تعلیمی ہو سکتے ہیں جو ایک معروضی مقصد رکھتے ہیں کسی شغل کے تعلیمی پہلو کا یہ تقاضا ہے کہ معروض جس قدر کو ظاہر کرتا ہے اس کا پورا پورا احترام کیا جائے اور اسے حاصل کرنے کی پوری کوشش کی جائے، معروضیت ہر سچے تعلیمی عمل کی خصوصیت ہے محض تفریحی فعالیت جو محض بے مقصد ہو یا اس کے مقصد کا تعین نہ کیا جائے تعلیمی معنی میں فعالیت نہیں کہی جا سکتی، اس میں شک نہیں کہ کھیل بھی ذہنی نشو و نما کے عمل میں ایک جگہ رکھتا ہے لیکن اسکول محض طفلانہ کھیل اور حقیقی تعلیم کے کام کی بیچ کی کڑی ہے۔ اسکول کے تعلیمی مشاغل ایسے ہونا چاہئیں جو بچے میں معروضی طرز پیدا کریں، اور اُسے قائم رکھیں۔ بچے کا کام ایسا ہو جو اس لحاظ سے جانچا جا سکے کہ وہ اپنے مقصد میں کس حد تک کامیاب ہوا ہے۔ یہ تنقید ذاتی عمل اور صنعتی میں کام میں ہو سکتی ہے۔ اس

لئے یہ اسکول کی تعلیم کا نہایت موثر ذریعہ سمجھا جا سکتا ہے۔ پس جب معروضیت ہر سچے تعلیمی کام کی خاص صفت قرار پائی تو کمیٹی کی اس تجویز سے ڈرنے کی کیا وجہ ہے کہ طلبا، کے کام میں خوبی اور صحت پیدا کرنے کے لئے کوئی ایسا معیار ہونا چاہیئے۔ جس سے ہم اسے آسانی سے ناپ سکیں۔ اچھی تعلیم محض اس وجہ سے بُری نہیں کہی جا سکتی کہ بغیر اپنے بنیادی اصولوں کو ترک کئے بلکہ ان پر زور دیتے ہوئے وہ غرض کا ایک بڑا حصہ بھی نکال لیتی ہے، اور طلبا میں یہ اخلاقی احساس پیدا کرتی ہے کہ وہ قومی تعلیم کے عظیم الشان کام میں ذاتی طور پر شریک ہے۔

بہت سے لوگوں نے اس تجویز کو پسند نہیں کیا ہے کہ جبری تعلیم سات برس کی عمر پوری ہونے پر شروع کی جائے۔ ہمارے نقاد بہت خفا ہیں کہ رپورٹ کے لکھنے والوں نے سات سال سے پہلے کی عمر کو کافی اہمیت نہیں دی یہ لکھنے والوں کے ساتھ صریحی بے انصافی ہے۔ نقادوں کو یہ بات پیش نظر رکھنا چاہیئے کہ رپورٹ میں سات سال کا نصاب تجویز کیا گیا ہے۔ ہم یہ چاہتے ہیں کہ بارہویں اور چودہویں سال کے درمیان بچے تربیت اور نگرانی میں رکھے جائیں۔ اسی زمانے میں ان کے قوائے ذہنی میں تفریق شروع ہوتی ہے۔ اسی وقت انھیں آئندہ تعلیم اور پیشے کے متعلق مفید مشورہ دیا جا سکتا ہے۔ اِسی وقت ان کے عنفوان شباب کے رجحانات اور دلچسپیوں پر اثر ڈالا جا سکتا ہے۔ اگر مندرجہ بالا مصلحتوں سے طلبا، کو کم سے کم چودہ سال کی عمر تک اسکول میں رکھنا ہے تو پانچ سال سے تعلیم شروع کرنے کے یہ معنی ہوں گے کہ انھیں ۹ سال تک مفت تعلیم دی جائے اور یہ موجودہ حالات میں ناممکن ہے، میری ذاتی رائے یہ ہے کہ اگر ہم ہندوستان کے ہر لڑکے اور ہر لڑکی کے لئے نو سال کی مفت تعلیم کا انتظام کر بھی سکیں۔ تب بھی یہ بہتر ہوگا۔ کہ طلبا، سات سے سولہ برس کی عمر تک سرکاری سکولوں میں رکھے جائیں۔ اس سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا کہ پانچ سے سات تک کی عمر بہت اہم ہے۔ (عمر کا ایسا کونسا حصہ ہے جو اہم نہ ہو) لیکن غالباً شہریت کی تعلیم کے لئے چودہ سے سولہ تک کی عمر اس سے بھی زیادہ ہے۔ نقادوں کو یہ بھی ملحوظ رکھنا چاہیئے کہ رپورٹ میں اس بات کی طرف اشارہ کیا گیا ہے کہ جب حالات اجازت دیں تو حکومت کو مدرسہ کے داخلے سے قبل نہ صرف پانچ برس

بلکہ اس سے کم عمر کے بچوں کی تعلیم کا بھی انتظام کرنا چاہئیے۔ مجھے یقین ہے کہ ہمارے نقاد پانچ برس سے پہلے کی عمر کو غیر اہم نہیں سمجھتے ہوں گے۔

لیکن اگر ہم قبل مدرسی تعلیم کا ذکر نہ بھی کرتے تب بھی نقادوں کے لطف و کرم کا یہ تقاضا تھا۔ کہ وہ ہمیں موردالزام نہ ٹھہراتے۔ ایک یہی کیا اور بہت سی چیزیں ہیں جن کا رپورٹ میں ذکر کیا گیا۔ ہمارے نقاد اچھی طرح جانتے ہیں کہ کمیٹی تعلیم کی قاموس لکھنے کے لئے مقرر نہیں کی گئی۔ اس رپورٹ سے جو چار ہفتے کی مختصر مدت میں لکھی گئی یہ توقع نہیں کی جا سکتی کہ اس میں کل "رطب و یابس" تعلیمی مسائل موجود ہوں کمیٹی کے ممبر دوسرے تعلیمی معاملات میں بھی اپنی رائے رکھتے ہیں اور مجھے یقین ہے کہ جب وقت آئے گا تو وہ اُسے ظاہر بھی کریں گے لیکن رپورٹ کے لکھنے میں وہ اُن حدود کے پابند تھے جو ان کے لئے مقرر کی گئی تھیں۔

اس کے بعد تقسیم اوقات کی باری آتی ہے۔ ہمارے نقاد طیش میں آ کر پکار اُٹھتے ہیں "ساٹھ فیصدی صرف دستکاری کے لئے اور چالیس فیصدی تعلیم کے لئے"۔ مجھے اعتراف ہے کہ رپورٹ کے لکھنے والوں کے وہم و خیال میں بھی یہ نہ تھا کہ دستکاری اور تعلیم ایک دوسرے کے حریف ہیں، وہ تو یہ سمجھتے تھے۔ کہ دستکاری سے تعلیم حاصل ہو گی۔ یہی ان کی ساری اسکیم کی بنیاد ہے۔ وہ عملِ تعلیم کو ایک قدر سالم سمجھتے ہیں جو وقت ہاتھ کے کام کے لئے ہے اور جو دماغ کے کام کے لئے ہے یہ سب تعلیم ہی کے لئے رکھا گیا ہے۔ لیکن ہمارے نقادوں کے پیش نظر علیحدہ علیحدہ مضمون ہیں۔ میں ان کی الجھنوں کو سمجھتا ہوں لیکن میں چاہتا ہوں۔ وہ ذرا صبر سے کام لیں۔ ہم نے سات سال کے مقاصد تفصیل سے بیان کر دیئے ہیں اگر ان کو ان مقاصد سے اختلاف ہو تو اعتراض ان پر کرنا چاہئیے نہ کہ تقسیم اوقات پر۔ اگر انہیں مقاصد سے اتفاق ہو اور پھر بھی وہ یہ سمجھتے ہوں کہ ان کو حاصل کرنے کے لئے جتنا وقت مقرر کیا گیا ہے۔ اس کے اندازہ میں غلطی ہوئی ہے تو انھیں اس کا ثبوت دینا چاہیئے۔ محض دعوے سے کسی بات کی تائید یا تردید نہیں ہو سکتی۔ کمیٹی نے اس قسم کا کوئی دعویٰ نہیں کیا ہے۔ اس نے صاف طور پر ظاہر کر دیا ہے کہ اگر بنیادی دستکاری بُنائی اور کتائی نہیں

بلکہ کچھ اور ہو تو نصاب کے مختلف حصوں کی تقسیم اوقات بدلی جاسکتی ہے۔ بہرحال اندازہ میں اگر کوئی غلطی ہے تو اسے عملی طور پر دکھانا چاہیئے۔ مجھے امید ہے کہ کچھ عرصے کے بعد چند صوبوں میں اسکیم کا عملی تجربہ اس حد تک ہو چکے گا کہ ان جزئیات میں تغیر تبدل کیا جاسکے۔

رپورٹ کے لکھنے والوں کو اول سے آخر تک اپنی کوتاہیوں کا احساس تھا اور انھیں بڑی خوشی ہوگی اگر دانشمندی اور ہمدردی سے عمل کرنے کے بعد موجودہ اسکیم میں اصلاح و ترمیم کی جاسکے۔ لیکن یہ مجھے یقین ہے اور ان سب اعتراضات نے جواب تک اس اسکیم پر کیے گئے ہیں۔ میرے اس یقین کو متزلزل نہیں کیا ہے کہ اس اسکیم کے بنیادی اصول معقول اور ناقابل اعتراض ہیں۔ انھیں ایک روز ضرور عمل میں لانا پڑے گا۔ اور ان کی مخالفت خواہ جس طرف سے بھی ہو۔ ناکام رہے گی۔ جب یہ اصول دل سے تسلیم کرلئے جائیں گے۔ تو ہندوستان کی تعلیم میں اور قومی زندگی میں ایک نئے دور کا آغاز ہوگا۔

# ہندوستان میں بے روزگاری کا مسئلہ

ہندوستان میں بے روزگاری کا مسئلہ جس شکل میں پایا جاتا ہے، وہ کئی باتوں کی وجہ سے مغربی ملکوں کے مسئلہ سے مختلف ہے۔ اس کی اول وجہ تو یہ ہے کہ یہاں کی کثیر آبادی کا پیشہ زراعت ہے۔ کاشتکاروں کی جوت میں جو رقبے ہیں وہ بہت مختصر ہیں اور ویسے بھی زراعت کے پیشے کو چونکہ موسمی حالات کا پابند بننا پڑتا ہے، اس لئے ہندوستان کے اکثر کاشتکاروں کو سال کا خاصا بڑا حصہ یعنی ملک کے مختلف علاقوں میں پانچ سے نو مہینہ تک بے کاری میں صرف کرنا پڑتا ہے۔ اور اس زمانہ میں ان کے لئے کسی ضمنی پیشہ کے فراہم کرنے کی ضرورت بہت زیادہ محسوس کی جاتی ہے۔ پھر وقتاً فوقتاً مونسون کے دھوکہ دے جانے کی وجہ سے خشک سالی یا قحط سالی بھی پیدا ہوتی رہتی ہے۔ جس کی وجہ سے تمام بارانی علاقوں کی کاشت کا سلسلہ مسدود ہو جاتا ہے اور بہت بڑے پیمانہ پر بے روزگاری پیدا ہو جاتی ہے۔ ہندوستان میں بے روزگاری کی قسم اپنے نتائج کے لحاظ سے سب سے زیادہ وسیع اور ہولناک ہوتی ہے۔

زراعت کے علاوہ جب اور دوسرے پیشوں کی طرف توجہ کی جاتی ہے تو دو قسم کی اور بے روزگاریاں نظر آتی ہیں۔ ایک تو وہ بے روزگاری ہے جو ہاتھ کا سخت کام کرنے والوں میں پائی جاتی ہے۔ اور دوسری وہ جو دماغی یا محرری یا ہاتھ کا ہلکا کام کرنے والے لوگوں میں پائی جاتی ہے۔ اول الذکر صنعتی مزدوروں کا جہاں تک تعلق ہے ان کی بے روزگاری کے مسئلہ نے ابھی تک ہندوستان میں مغربی ملکوں کی طرح بہت زیادہ اہمیت حاصل نہیں کی ہے۔ ہندوستان صنعتی حیثیت سے پس ماندہ ہے۔ اس کی صنعتیں ابھی ابتدائی منزل میں ہیں۔ جو جدید صنعتیں موجود ہیں ان پر ضرور عالمگیر کساد بازاری کا اثر پڑا ہے اور صنعتی شہروں میں اس کی وجہ سے خاصی بے روزگاری پائی جاتی ہے۔ کچھ کارخانے بند ہو گئے ہیں۔ کچھ کام کرنے والے لوگوں کی تخفیف بھی کر دی گئی ہے۔ اور بہت سے ماہر اور غیر ماہر مزدور بے کار ہیں

لیکن ایسے لوگوں کی مجموعی تعداد زیادہ نہیں ہے۔ اور چونکہ ہمارے صنعتی مزدوروں کا تعلق دیہات اور زراعت کے کام سے باقی رہتا ہے، اس لیے جب کبھی شہروں میں بے روزگاری پیدا ہوتی ہے تو وہ اپنے دیہات کے گھروں کو واپس چلے جاتے ہیں اور زراعت کے کام میں دوبارہ لگ جاتے ہیں۔ اور ان کی بے روزگاری کی وجہ سے جو بھی مصیبت اور پریشانی پیدا ہوتی ہے۔ اس کا خمیازہ شہروں کو نہیں بلکہ دیہاتوں کو ہی بھگتنا پڑتا ہے، اور شہر کے لوگ تنگی اور افلاس کے بھیانک مناظر دیکھنے سے محفوظ رہتے ہیں۔

فیکٹریوں کے علاوہ دستکاروں اور ذاتی طور پر کام کرنے والوں میں بھی بے روزگاری پائی جاتی ہے۔ ہندوستان میں جو سیاسی تجارتی اور صنعتی انقلاب ہوا ہے اور جس کا سلسلہ ابھی تک جاری ہے۔ اس کا نقصان اس طبقہ کو سب سے زیادہ اٹھانا پڑا ہے۔ فیکٹری کے بنے ہوئے سستے مال نے ان کے روزگار کو ختم کر دیا ہے۔ بہت سی صنعتیں مٹ چکی ہیں اور جو باقی ہیں وہ مٹتی جا رہی ہیں۔ جہاں کہیں دستکاری کا یہ طبقہ ابھی تک باقی ہے عام طور پر تباہ حالی کا شکار ہے۔ ورنہ اس طبقہ کے لوگوں نے بھی زراعت ہی کے پیشہ میں آکر پناہ لی ہے اور دیہات کی بے روزگاری کے مسئلہ کو اور بھی زیادہ پیچیدہ بنا دیا ہے۔

اس لئے آخری تجزیہ کے بعد ہندوستان کی بے روزگاری کے مسئلہ کو دو اہم عنوانوں کے تحت جمع کیا جا سکتا ہے۔

(۱) دیہی بے روزگاری اور
(۲) طبقۂ متوسط کی بے روزگاری۔

جہاں تک پہلے عنوان کا تعلق ہے وہ ہندوستان کے افلاس کے عام مسئلہ سے تعلق رکھتا ہے، اور اس کے حل کرنے کے لئے قومی تعمیر کے نہایت ہمہ گیر کاموں کو ہاتھ میں لینا پڑے گا۔ جن میں سے چند مثال کے طور پر ذیل میں درج کیے جاتے ہیں:-

زراعت و صنعت کے پیشوں میں توازن پیدا کرنے کے لئے بڑے پیمانہ کی صنعتوں اور دیہی صنعتوں کو ترقی دینا اور اس مقصد کیلئے صنعتی تحفظ کی پالیسی اختیار کرنا۔ بنک کاری کو ترقی دینا۔ منصوبہ کے مطابق معاشی زندگی کی تشکیل کرنا۔ تعلیمی نظام کی اصلاح کرنا۔ صنعتی تحقیقات کی حوصلہ افزائی کرنا۔ مال کے فروخت

رنے کے طریقوں کی اصلاح کرنا فنی مشورے امداد اور حکومت کی سرپرستی حاصل کرنا۔ زراعت کی ترقی کے سلسلہ میں نفع بخش یا حفاظتی نہریں تعمیر کرنا۔ کنوئیں یا تالاب بنانا۔ امداد باہمی کی انجمنیں قائم کرنا۔ پختہ سڑکیں اور پل بنانا۔ جنگلات کے محکمہ کی پالیسی مقرر کرتے وقت کاشتکاروں کی ہمدردی کے پہلو کو سامنے رکھنا دیہات کے انتظام و انصرام میں دیہات کی فلاح و بہبود کو ہی مقدم سمجھنا۔ لگان۔ مالگزاری اور زمین کے عام مسئلہ کو حل کرنے کے لئے حکومت کی موجودہ پالیسی میں ایسی بنیادی تبدیلی کرنا جس سے کاشتکاروں کو اپنی پیداوار کے زیادہ سے زیادہ حصہ زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھانے کا موقع مل سکے۔ کاشتکاروں کو ساہوکاروں کے پنجے سے چھڑانا۔ ان کے قرض کے بوجھ کو ہلکا کرنا اور آئندہ کے لئے ان کی مالی ضرورتوں کو پورا کرنے کے لیئے مناسب انتظام کرنا۔ زراعتی محکمہ کی طرف سے زراعت کی ترقی کیلئے فنی معلومات بہم پہنچانا مناسب بیج، مناسب کھاد، مناسب اوزار، مناسب مویشی فراہم کرنا۔ زراعت کے ساتھ ضمنی پیشوں کو ترقی دینا اور زراعتی مال کے فروخت کرنے کیلئے سہولتیں بہم پہنچانا۔ زراعت پیشہ آبادی کے معیار زندگی کو بلند کرنا۔ انکی نگاہ میں وسعت انکے حوصلوں میں بلندی اور ان میں قدامت پرستی کی جگہ اصلاح پسندی کا جذبہ پیدا کرنا۔ انکے رقبہ زیر کاشت کو متحد اور وسیع کرنا۔ آبادی کے اضافہ کی رفتار میں کمی کرانا۔ غرضکہ ایسے اور سینکڑوں کام ہیں جنکا اختیار کرنا ملک کے افلاس کے عام مسئلہ کو حل کرنے کیلئے ضروری ہے اور اس کے ساتھ ملک کی مستقل یا نیم مستقل بے روزگاری کے مسئلہ کا حل بھی وابستہ ہے۔

اب رہی تعلیمیافتہ طبقہ یا متوسط طبقہ کی بے روزگاری سو ہر چند یہ بھی ملک کے عام مسئلہ افلاس سے متعلق ہے اور عام افلاس کے دور کرنے کی کوششوں سے یقیناً اسکو بھی بہت بڑی حد تک حل کیا جاسکتا ہے۔ کیونکہ جو لوگ دماغی قابلیت رکھتے ہیں انہی سے ملک کے تعمیری اور تنظیمی کاموں میں مدد لی جاسکتی ہے۔ اور اسطرح انکے لئے روزگار کی بہت سی نئی راہیں نکل سکتی ہیں لیکن چونکہ تعلیمیافتہ طبقہ نے تعلیم کے جس نظام کے ماتحت تعلیم پائی ہے۔ اس کے پیش نظر ملک کی اصلاح و ترقی کا مقصد نہیں تھا۔ اس لیئے اس نظام نے بہت سے ایسے غیر موزوں لوگ پیدا کر دیئے ہیں جو غالباً اس کام میں لگنے کی اہلیت نہیں رکھتے اور تعلیم یافتہ طبقہ کی بے روزگاری کا مسئلہ دراصل انہی مجبوروں اور معذوروں کا مسئلہ ہے جنکی عمر کے بہترین سال ایک غیر ضروری

اور ناموزوں تعلیم کے حاصل کرنے میں صرف ہوئے ہیں اور جواب نہ اپنے کام کے رہے ہیں نہ ملک وقوم کے کام کے تعلیمی نظام کی ہر منزل میں جس بنیادی اصلاح کی ضرورت ہے وہ تو مسلم ہے ہی لیکن ان بے بسوں کے ساتھ ہمدردی کرنا بھی سوسائٹی کا فرض ہے۔ کیونکہ ان میں سے بہت سے اپنی کسی ذاتی خرابی کی وجہ سے اپنی موجودہ قابل رحم حالت میں مبتلا نہیں ہیں بلکہ جماعت کی ستم ظریفیوں کا شکار ہیں۔ ایسی درسگاہیں اور یونیورسٹیاں موجود تھیں جن کو تعلیم دینے کے لئے سرکار کی طرف سے پروانے ملے ہوئے تھے جنھیں سرکار، ریاستوں اور رئیسوں سے مالی امداد ملتی تھی جن کا جماعت میں ساکھ اور اعتبار تھا اور جن میں تعلیم حاصل کرنا عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا۔ ان درسگاہوں کو ملک کے نوجوانوں اور ان کے والدین نے تعلیم کے لیے منتخب کیا۔ ملک کے نوجوانوں نے اپنا روپیہ اور اپنی زندگی کا نہایت قیمتی زمانہ صرف کرنے کے بعد ان کی سندیں حاصل کیں یعنی جو جو یونیورسٹی والوں نے کہا اس کی پابندی اس طرح پر کی جو خود یونیورسٹی والوں کو قابل اطمینان معلوم ہوئی۔ ان کے والدین نے سخت ایثار کئے۔ اپنا پیٹ کاٹ کر، اپنی ذات پر مصیبتیں جھیل کر اپنی اولاد کی تعلیم میں بے دریغ روپیہ اس امید کے ساتھ لگایا کہ وہ ان کے لئے اور ان کے خاندان کے لیے کارآمد ثابت ہوگی لیکن جب یہ سب کچھ کیا جا چکا اور ان کے لگائے ہوئے پودے کے پھلنے پھولنے کا وقت آیا تو معلوم ہوا کہ یہ بے برگ وبار درخت ہے۔ نہ خود اپنے وجود کو قائم رکھ سکتا ہے نہ دوسروں کو سایہ اور آرام پہنچا سکتا ہے۔ اس سے والدین اور خاندان والوں کو جو مایوسی ہوتی ہے اس کا اندازہ کرنا چاہیئے اور خود اس بدنصیب کی ذہنی الجھنوں کا بھی کرنا چاہیئے۔ جسے جماعت نے اپنی تنگ نظری اور ناعاقبت اندیشیوں کی وجہ سے اس حالت پر پہنچا دیا ہمیں ہرگز اس بات پر تعجب نہ کرنا چاہیئے۔ اگر ایسا شخص جماعت کے موجودہ نظام کے خلاف جس میں لوگوں کی زندگیوں کے ساتھ اس طرح کا مذاق کیا جاتا ہے۔ بغاوت کرنے پر آمادہ ہو جاتا ہے۔ ایسے شخص کے لئے انقلابی بن جانا اور دہشت انگیزی کو اپنا پیشہ بنا لینا بالکل قابل معافی ہے۔ جماعت کا ایسا نظام جو افراد کی قدر وقیمت کو نہیں سمجھتا اور ان کی فلاح وبہبود کی طرف سے مجرمانہ غفلت سے کام لیتا ہے۔ ہرگز افراد کی وفاداری کا مطالبہ نہیں کرسکتا۔ تعلیم کے منتظمین اپنے ذاتی عروج، جاہ پسندی اور عیش پرستی میں اس قدر محو ہیں خطاب

حاصل کرنے، اخباروں میں اپنی قصیدہ خوانی کرانے اور اعلیٰ مرتبوں پر پہنچنے کا انھیں اتنا لالچ ہے کہ وہ سب کام اپنی ذاتی شہرت کے لئے کرتے ہیں۔ چالبازیوں اور مکاریوں سے کام لیتے ہیں اور نئی نسل کی مشکلات کا ایمانداری کے ساتھ کوئی حل نہیں سوچتے۔ زمانہ کے بدلے ہوئے حالات کے مطابق کوئی مناسب منصوبہ نہیں بناتے اور ریتہ مار کر نہ خود کام کرتے ہیں اور نہ دوسروں سے کام لینا جانتے ہیں۔ ساری ذمہ داری مدرسوں کے منتظموں کی ہے۔ سزا کے اگر مستحق ہیں تو یہ لوگ ہیں۔ بدنصیب تعلیمیافتہ بے روزگاروں کے ساتھ ہمدردی کرنا چاہیئے اور ان کی رہنمائی کرنا چاہیئے تاکہ جس طرح بھی ہو سکے وہ اپنی زندگی کو کچھ نہ کچھ کارآمد بنا سکیں۔

میں ابھی کہہ چکا ہوں کہ تعلیمیافتہ بے روزگاروں کا مسئلہ اہل لوگوں کی بے روزگاری کا مسئلہ نہیں ہے بلکہ نااہلوں کی بے روزگاری کا مسئلہ ہے۔ اپنی توقعات میں ناکام اور اپنی جگہ پر ٹھیک نہ بیٹھنے والوں کا مسئلہ ہے ورنہ تعلیمیافتہ لوگوں کی مانگ ملک میں اسوقت جتنی زیادہ ہے اتنی پہلے کبھی نہیں تھی۔ ہمارے ملک میں تعلیمیافتہ لوگوں کا قحط ہے تعلیمیافتہ طبقہ ملک کا دل و دماغ ہوتا ہے۔ جب یہ اعضائے رئیسہ سالم اور تندرست ہوتے ہیں، اسوقت جسم کے تحفظ، بقا اور ترقی کی توقع قائم کی جا سکتی ہے، ورنہ جسم کا کمزور اور فنا ہونا لازمی ہے۔

ہندوستان میں قدرتی وسائل دولت غیر محدود مقدار میں موجود ہیں، مزدوروں کی بھی کثرت ہے سرمایہ کی بھی کمی نہیں ہے ضرورت ماہر اور تعلیمیافتہ مزدوروں اور منتظموں یعنی صنعتی رہنماؤں کی ہے۔ جو پیدائش دولت کے مختلف کاموں کو نفع بخش طریقہ پر تنظیم دے سکیں تنظیم تنظیم تنظیم۔ یہ وقت کی پکار ہے سائنس اور ایجاد و اختراع نے قدرتی وسائل دولت کو منظم کرنے کے جو ڈھنگ دریافت کرلیے ہیں ان کے بعد آبادی کے کسی فرد کا خوش حالی سے محروم رہنا تعلیمیافتہ طبقہ کی کوتاہی اور فرض ناشناسی کی دلیل ہے۔ دنیا کے ذرہ ذرہ نے دولت کو اگلنا شروع کر دیا ہے۔ مناسب طریقوں کو اختیار کرکے مختلف قسم کی مٹیوں سے لوہا، فولاد، تانبا، پیتل، ٹین، شیشہ، چینی مٹی اور مختلف دھاتیں اور ان کی مصنوعات تیار کی جا سکتی ہیں مٹیوں کے ملانے سے ایسے مسالے بنائے جا سکتے ہیں جن سے نہایت مضبوط

سے ان کی وزارت کی حمایت کرتے ہیں، اور اس طرح کا احسان لینا انھیں گوارا نہ ہوا۔ انھوں نے صاف صاف کہدیا کہ وہ ایسی وزارت نہیں چاہتے جو سوشلسٹ حضرات کے کرم پر گذر کرتی ہو، اور ان کی وزارت کے سوشلسٹ اراکین نے استعفا دیدیا یعنی وزارت ٹوٹ گئی، یا یوں کہئے کہ دوسرا جنم لینے کی خاطر موسیو شوتان نے خودکشی کرلی۔

سرمایہ دار اور بہت سے قدامت پسند چاہتے بھی تھے کہ وہ اس طرح خودکشی کریں، اور ان کی خواہش کا یہی ایک سبب نہیں تھا کہ حکومت مزدوروں کو ان کا حق دینا چاہتی تھی۔ پچھلے سال فرانس میں دو اطالوی قتل ہوئے، اور یہ جرم سیاسی معلوم ہوتا تھا۔ پھر ستمبر میں ایک بڑے دفتر میں بم پھٹنے کی واردات بھی ہوئی، شوتان کے سابق وزیر داخلہ، موسیو دوموآ نے تحقیقات شروع کرائی، اور ایسی مستعدی سے کہ کئی جگہ مختلف قسم کے سامان جنگ کے گودام ڈھونڈ نکالے۔ اور سراغ رسانی نے معاملے کو فرانس کے باہر اٹلی کی خفیہ وحشت انگیز فاشسٹ جماعتوں تک پہنچادیا۔ یہی زمانہ نیون کانفرنس کا تھا۔ جب شوتان وزارت ہسپانیہ کے معاملے میں ذرا سختی کرنے یعنی باغیوں کی علانیہ مخالفت کرنے کا ارادہ رکھتی تھی، بڑے سرمایہ دار، جو سوشلسٹ جماعت کے اثر کو بڑھنے نہیں دینا چاہتے، اور اکثر قدامت پسند جنھیں فاشزم، پرولتاری حکومت سے زیادہ قابل برداشت معلوم ہوتی ہے۔ سمجھ گئے کہ اگر ذرا اور ڈھیل دی گئی تو بڑا نقصان ہوجائیگا فرنیک ذرا سا گرادینا اور رہل چل میں وزارت کا تختہ پلٹ دینا تو بائیں ہاتھ کا کھیل تھا۔

جرمنی جرمنی کی داخلی سیاست کا رنگ دو واقعات سے ظاہر ہوتا ہے۔ جن کا بھید ابھی تک پورا پورا کھلا نہیں ہے۔ ان میں سے ایک تو وزیر مال اور سرکاری بینک کے صدر ڈاکٹر شاخت کا استعفیٰ ہے جو انھوں نے پچھلے نومبر میں داخل کیا اور دوسرا موقعہ جنرل بلومبرگ کی معزولی اور ہٹلر کا محکمہ فوج کو براہ راست اپنے ماتحت کرلینا ہے۔ ڈاکٹر شاخت نے اتنی مدت سے جرمنی کی مالیات کو سنبھالے رکھا ہے اور ایسی قابلیت کے آدمی ہیں کہ ان کی علیحدگی سے یقیناً جرمنی کی تجارت کو نقصان پہنچے گا۔ لیکن نازی لیڈر اس نقصان سے ڈرنے کی جگہ اس بات پر خوش ہیں کہ اب ملک کی معاشی پالیسی بالکل ان

کے ہاتھ میں آگئی ہے۔ بڑے سرمایہ دار اس پر کہاں تک مطمئن یا خفا ہیں۔ اس کا اندازہ ابھی نہیں کیا جا سکتا یہ تو آہستہ آہستہ ظاہر ہوگا۔ مالیات کی طرح فوج پر نازیوں کا پورا قبضہ ہو گیا ہے۔ اور اس معاملے میں فوج کی رائے معلوم نہیں ہو سکی ہے۔ نازی حکومت نے پروپگنڈا اور سنسرشپ کا ایسا مکمل انتظام کیا ہے کہ مخالفت کا پتہ نہیں اسی طرح چلے گا۔ جیسے شب برات کا آتشبازی سے۔

معاشی پالیسی میں دو رائیں تھیں۔ ایک ڈاکٹر شاخت کی تھی کہ صنعت کو جہاں تک ہو سکے سہارا دیا جائے اور موجودہ صورت حال میں بیرونی تجارت کو بڑھانے کی جو تدبیریں بھی ہو سکیں اختیار کیجائیں لیکن کاروبار اپنی اور برائی ضرورت کو سمجھنے اور کمی کو پورا کرنے سے بڑھتا ہے، اور نازی فلسفہ سیاست میں اصل چیز یہ ہے کہ قوم اپنی تمام ضروریات پوری کر سکے، اور ایسے خام مال کے لئے کسی دوسرے کے دست نگر نہ ہو۔ جس کے بغیر لڑائی جاری نہیں رکھی جا سکتی۔ نازی مدبر ڈاکٹر شاخت کے مقابلے میں دوسری رائے پر عمل کر رہے ہیں۔ جو چار سال کے منصوبے کے نام سے مشہور ہے۔ اس کا مقصد یہ ہے کہ جرمنی کی جنگی تنظیم مکمل کی جائے، اور ترقی میں جو رکاوٹیں کمزوری اور صلح پسندی نے ڈالی ہیں وہ دور کی جائیں۔ اس تنظیم نے ایک سامان جنگ، جہاز، ہوائی جہاز، آب دوز، سڑکیں اور فوج کے متعلق اور تمام چیزیں تیار کرنے میں اتنا سرمایہ لگایا ہے کہ کاروباری زندگی میں چہل پہل نظر آنے لگی ہے لیکن اس تنظیم سے اصل دولت میں اضافہ نہیں ہوتا، جرمنی میں اسوقت خاصی گرانی ہے اس لئے کہ باہر سے اناج وغیرہ جیسی ضرورت کی چیزیں کم آتی ہیں اور حکومت کا قرضہ برابر بڑھتا چلا جا رہا ہے۔ ابھی تک نازی پروپگنڈا لوگوں سے کہلوا رہا ہے کہ "ہمیں توپیں چاہئیں، مکھن نہیں چاہیئے"۔ اور جب مکھن کے خیال سے لوگوں کے منہ میں پانی آنے لگتا ہے تو پروپگنڈا ذرا شدید کر دیا جاتا ہے۔ دیکھنا یہ ہے کہ اس طرح کب تک کام چل سکے گا۔

محکمۂ فوج میں جو انقلاب ہوا ہے۔ اس کا ملک کے مستقبل پر شاید اتنا اثر نہ ہو جتنا کہ نازیوں کی معاشی پالیسی کا۔ ایک زمانہ تھا جب فوج خاص قیصر کے ماتحت تھی اور جرمن چانسلر کو بھی اس کے معاملات میں دخل دینے کی مجال نہ تھی۔ جنگ کے بعد جو انقلاب ہوا اس نے فوج کی

سیاسی حیثیت بہت گھٹا دی اور صلحنامہ ورسائی نے اس کی تعداد اتنی کم کردی کہ وہ بڑا مرتبہ رکھنے کا دعویٰ بھی نہیں کرسکتی تھی۔ اندرونی سیاست میں پھر بھی کسی پارٹی کے لئے فوج کو اپنے ساتھ ملا لینا بڑی کامیابی تھی۔ اور فوج کی مخالفت یعنی ان عہدہ داروں کی جو فوج میں ہر دلعزیز سمجھے جاتے تھے۔ ایک بڑی رکاوٹ تھی۔ لیکن ۱۹۳۵ء میں ہٹلر نے فوجی خدمت جبری کردی، اور اب فوج بھی اس حد تک ان تحریکوں کے اثر میں آگئی ہے جو ملک میں پھیلی ہوئی ہیں کہ اسے اپنی الگ رائے رکھنے والی جماعت سمجھنا صحیح نہ ہوگا۔ اصل میں ہٹلر نے اپنے لئے اسی وقت میدان صاف کرلیا تھا جب ۱۹۳۴ء میں فون شلائشر قتل ہوا۔ ہٹلر کے سپہ سالار بن جانے اور ایک کمیٹی کے ذریعے سے فوج کا انتظام کرنے کے یہ معنی ہیں کہ اختلاف رائے کی جو ذراسی گنجائش تھی وہ بھی اب نہ رہی ہے،

**جرمنی۔ آسٹریا اور اٹلی** جب سے روم برلن اور لندن پیرس سیاست کے دو محور بنے ہیں۔ ہر فریق اس کوشش میں لگ رہا ہے کہ اپنی رفتار کی تعداد اور اپنی کفالتی معاشی خودمختاری کا حلقہ بڑھائے، اٹلی کو حبش کی جنگ کے دوران میں بندشوں کا جو تجربہ ہوا اسکے بعد سے اس نے جنوب مشرقی یورپ میں اپنی پالیسی بدل دی اور پرانی عداوتوں کو مٹا کر اب یوگوسلاویا سے صلح کرلی ہے کہ جنگ کے وقت دشمن پشت پر حملہ نہ کرسکیں۔ اور خام مال اور خصوصاً اناج کی کمی اٹلی کو بے دست وپا نہ کردے۔ یوگوسلاویا سے اس طرح کی مفاہمت ممکن نہ تھی۔ جب تک کہ جرمنی کو اس کے معاوضے میں کچھ دے کر راضی نہ کیا جائے۔ کیونکہ جرمنی کو وہی ضرورتیں جو اٹلی کی ہیں، جنوب مشرقی یورپ کی سیاست میں الجھائے رہتی ہیں۔ اور جرمنی نے حبش اور ہسپانیہ کی جنگ میں اٹلی کا ہمدرد اور حامی بن کر معاوضہ وصول کرنے کا حق بھی حاصل کرلیا تھا۔ اسی سبب سے اٹلی نے جرمنی کو اختیار دے دیا ہے کہ آسٹریا کی سیاست کو اپنے اثر میں لائے۔

ہٹلر اور آسٹریا کے چانسلر ڈاکٹر شُشنگ کی حال میں جو ملاقات ہوئی اس میں مسولینی کا ہاتھ تھا، اور صرف اسی قدر نہیں کہ اس نے ٹیلیفون کے ذریعے سے ملاقات طے کرائی پچھلے سال اپریل میں ڈاکٹر شُشنگ نے یہ دیکھ کر کہ ہٹلر کو بہت ڈھیل دی جارہی ہے مسولینی سے ملاقات کرکے

اسے اپنی پالیسی کا حامی بنانے کی کوشش کی تھی جس کا مقصد یہ تھا کہ آسٹریا کو ایک طرف نازیوں اور دوسری طرف ان فرقوں سے بچایا جائے جو ہاپسبرگ خاندان کی حکومت دوبارہ قائم کرنا چاہتے تھے۔ اس ملاقات اور گفتگو کا کوئی نتیجہ نہ نکلا۔ اور اس وقت ہٹلر سے جو ملاقات ہوئی اس میں جرمن فوج اور ان مسلح سپاہیوں کا جو کہا جاتا ہے ڈاکٹر شُشنگ کو گھیرے کھڑے تھے جتنا دباؤ پڑا اتنا ہی اثر مسولینی کی سرد مہری کا تھا۔

مضمون لکھنے کے وقت تک ان مطالبات کی تفصیل معلوم نہیں ہوئی جو ہٹلر نے منظور کرائے ہیں، لیکن اس میں تو کوئی شک نہیں کہ آسٹریا کی حکومت پر نازیوں کا قبضہ ہو جائے گا۔ اور وہ موقع کو دیکھ کر جرمنی اور آسٹریا کو ایک قوم، ایک ملک، اور ایک مورچہ، بنانے کی تمام تدبیریں کرینگے، اس کا یورپ کی سیاست پر کیا اثر پڑے گا؟ انگلستان اور فرانس یہ کہیں گے کہ معاہدوں اور خصوصاً سٹریزا میں ۱۹۳۴ء میں جو محاذ بنا تھا اس کے رو سے وہ آسٹریا کا الگ وجود قائم رکھنے کا وعدہ کر چکے ہیں اور اب تک جو کچھ حال کھلا ہے اس سے خیال ہوتا ہے کہ وہ یہی رویہ اختیار کریں گے لیکن جرمنی اور آسٹریا کے مل جانے سے ان کا کوئی فوری نقصان نہیں جو انھیں اس پر آمادہ کرے کہ بات کو لڑائی تک پہنچائیں۔ جرمنی کی اس چال سے چکوسلواکیا بے شک گھر جاتا ہے، اور اس سے بھی انگلستان اور فرانس کا پرانا عہد و پیمان ہے۔ لیکن چکوسلواکیا رہا تو کیا فائدہ اور نہ رہا تو کیا نقصان؟ جمہوری حکومت، آزادی، خود مختاری، یہ جمہوریت کے جلوس میں نکالنے کے لئے بڑے شاندار جھنڈے ہیں لیکن لڑائی اور پروپگینڈا میں بڑا فرق ہے خصوصاً جب لڑائی صرف کسی دوسرے کی خاطر ہو۔ برطانوی اور فرانسیسی مدبر جہاں یہ سوچیں گے کہ چکوسلواکیا اور آسٹریا کے جرمنی میں فنا ہو جانے سے ان کی ناک کٹے گی۔ وہاں وہ یہ بھی سوچیں گے کہ جرمنی سے لڑائی مول لی جا سکتی ہے یا نہیں۔ اور جرمنی کے حوصلے ادھر پورے ہوئے تو عالم گیر جنگ بیس پچیس برس کے لئے ٹل سکتی ہے یا نہیں۔

بہرحال لیگ پر کمزوروں کو اعتبار نہیں رہا ہے۔ وسطا اور جنوب مشرقی یورپ کی ریاستیں

اس پر بھروسا کرنے کی جگہ اپنے درمیان اتحاد اور اشتراک عمل کی تدبیریں سوچنے پر مجبور ہو گئی ہیں۔ اگر ان تمام ریاستوں میں ایک نازی پارٹی نہ ہوتی اور جرمنی یا اٹلی کی سرپرستی اسے ریاست کے اندر ریاست اور قوم کے اندر قوم نہ بنا دیتی تو امن اور ترقی کی یہ صورت لیگ جیسے ڈھونگ سے بہتر ہی ہوتی لیکن حال یہ ہے کہ سیاست اور معیشت میں جو قدم وہ رکھتی ہیں وہ فاشسٹ سیاست کے جال میں پڑتا ہے اور ہر قدم ان کے پاؤں کے لئے ایک نئی زنجیر بن جاتا ہے۔ ان ریاستوں کی آزادی اور خود مختاری کا اگر اب کوئی سہارا رہ گیا ہے تو جرمنی اور اٹلی کی رقابت ہے۔ ان کے بچنے کی امید انھیں کی کھٹ پٹ میں ہے۔

جرمنی اور اٹلی کی سیاست کا برطانیہ پر یہ اثر ہوا ہے کہ مسٹر ایڈن کو استعفیٰ دینا پڑا۔ اب ہم دیکھیں گے کہ برطانیہ لیگ اور بین الاقوامی قانون جمہوریت اور اخلاق کا پردہ پھاڑ کر انگریزی سیاست بے حجاب ہو جائے گی۔ اور فاشسٹ ریاستوں کے ساتھ مل کر اپنی حفاظت اور ترقی کی تدبیریں کرے گی۔ جب عدالت اور قید خانہ کا ڈر نہ ہو تو مجرم ہونا تھانے دار ہونے سے واقعی بہتر ہے۔

لیگ کا سرپرست اور بین الاقوامی معاہدوں اور اخلاقی اصولوں کا محافظ ہونے۔ یا یوں کہئے سمجھے جانے۔ کے سبب سے حبش کے معاملے میں انگلستان بہت نقصان میں رہا۔ اور اگرچہ چین کے مسئلے میں ویسی غلطیاں نہیں کی گئیں۔ لیکن وہاں جاپان کی بے باکی اور ادھر بحر روم میں اٹلی کے تیغ جھاڑ کر پیچھے پڑ جانے سے برطانوی تجارت اور سرمایہ کو خاصا صدمہ پہنچا۔ اب جو ظاہر ہو گیا ہے کہ اٹلی اور جرمنی مل کر ایک دوسرے کے فائدے کی صورتیں نکال رہے ہیں، اور انھیں زیادہ کامیابی ہوئی تو ان کا اتحاد بہت پختہ ہو جائیگا۔ تو برطانوی مدبروں نے اپنا رویہ بدلنے کا ارادہ کر لیا ہے۔ پچھلے سال ہمارے سابق وائسرائے لارڈ ہیلیفکس، جن کا معمولاً اللہ والوں میں شمار ہوتا ہے۔ جرمنی بھیجے گئے تھے کہ لین دین کی بنا پر کوئی سمجھوتا ہو سکے تو کریں اور جرمنی اور اٹلی کی دوستی میں رخنہ ڈالیں۔ اس کی کوئی صورت نہ نکلی۔ اور ادھر اٹلی ہر معاملے پر گفتگو کرنے پر تیار تھا۔ اس لئے کہ اس کی دھونس آگے نہیں چلتی اور برطانیہ نے آبرو کی خاطر اور زیادہ نقصان اٹھانا نہیں چاہا۔ مسولینی کا مطالبہ تھا کہ ایڈن کو درمیان سے ہٹاؤ تو بات چیت شروع ہو۔

اور اب کئی مہینے بچکچانے اور بغلیں جھانکنے کے بعد وزیر اعظم کو اس کا موقع ملا ہے کہ مسٹر اِیڈن کا استعفیٰ منظور کریں اور برطانیہ کے خلوص کا ثبوت دیں۔

برطانیہ اور اٹلی کے درمیان کئی جھگڑے ہیں جنھیں چکانے سے دونوں کا فائدہ ہوگا۔ برطانیہ اٹلی کا حبش پر قبضہ تسلیم کرے گا۔ اٹلی انگریزوں کو اس کا موقع دے گا کہ حبش میں اپنا سرمایہ لگائیں۔ ریڈیو پر اٹلی جو پروپگینڈا برطانیہ کے خلاف مشرق قریب کے ملکوں میں کر رہا ہے وہ بند ہو جائے گا۔ انگریز نہر سوئیز کو اٹلی والوں کے لئے محفوظ کر دیں گے۔ اور اٹلی والوں کو اطمینان ہو جائے گا کہ مالٹا میں انگریزوں کی بحری اور ہوائی قوت کا کوئی بڑا مرکز نہ بنے گا۔ اسی طرح ہسپانیہ میں دونوں فرینکو سے سمجھوتا کریں گے جنوبی ہسپانیہ کے جزیرے اطالوی قبضے میں نہ آئیں گے اور ہسپانیہ اور شمالی افریقہ کی تجارت انگریزوں کے ہاتھ سے نہ جائے گی۔

اٹلی اور انگلستان کے درمیان سمجھوتا ہونے کے معنی یہ ہیں کہ چکوسلوواکیا، پولینڈ اور روس کی سرحد کو محفوظ رکھنے کا ذمہ انگلستان کے سر سے ہٹا۔ اور اسے اس طرح فاشسٹ قوتوں سے ملتے ہوئے دیکھ کر ناممکن ہے کہ فرانس بھی ایسا ہی رنگ اختیار نہ کرے۔ اب فرانس اور بلجیم کا سہارا ہٹلر کے وعدے اور جرمنی کی دوستی ہوگی۔ باقی ملکوں کا اللہ مالک ہے۔

---

# تعلیمی دُنیا

## واردھا تعلیمی رپورٹ پر تبصرے

ایجوکیشنل انڈیا۔ مسولی پٹم ۔ اس رپورٹ نے ان بنیادی اصلاحات اور تبدیلیوں کو جو تعلیمی نظام کی بہتری کے لئے ضروری ہیں۔ بے حد مفید اور مدلل طریق سے واضح کر دیا ہے ۔کمیٹی ان افراد پر مشتمل تھی جو اپنے علمی رتبے اور علمی تجربے کے لحاظ سے اس موضوع پر ایک ماہر کی حیثیت سے رائے دے سکتے ہیں ۔خوش قسمتی سے کمیٹی کو صدر ایسا ماہر تعلیم ملا جو ہر لحاظ سے اس معزز جگہ کو پُر کرنے کے قابل تھا۔ رپورٹ اپنا خرچ آپ اٹھانے والی تعلیمی تجویز کی بہترین ماہرانہ علمی تفسیر ہے۔ رپورٹ نے ایک قیمتی خدمت یہ انجام دی ہے کہ اس سے بنیادی اور اہم عنصر کی غیر ضروری اور فروعی چیزوں سے تمیز ہوگئی ۔ ہمیں یقین ہے کہ یہ رپورٹ تمام صوبوں میں نئے تعلیمی ڈھانچے کو تیار کرنے کے لئے علمی بنیاد کا کام دے گی ۔ رپورٹ کے مرکزی اصول حقیقت اور بصیرت پر مبنی ہیں اور ہم وثوق سے کہہ سکتے ہیں کہ کانگریسی کیا تمام صوبوں بلکہ ہندوستانی ریاستوں میں بھی اس رپورٹ کا تعلیمی نظریوں اور عمل پر گہرا اثر پڑے گا ۔

آخر میں ایڈیٹر نے قارئین سے درخواست کی ہے کہ وہ رپورٹ کا بہ نظر غور مطالعہ کریں اور اس کی حمایت میں حتی الوسع تبلیغ اور پرچار کریں تاکہ اس تجویز پر جلد سے جلد عملدرآمد ہو جائے ۔

ہندو مدراس میں ایک استاد کی قلم سے ۔ وردھا تعلیمی رپورٹ کے شائع ہونے سے ہمارے ملک کی تعلیمی تاریخ میں ایک نئے دور کا آغاز ہوگیا ہے ۔ ذاکر حسین رپورٹ قومی ترقی کی شاہراہ پر وہ خطرے کا نشان ہے جو موجودہ ضرر رساں تعلیم کی حدبندی کرتا ہے ۔ اور ایک حد تک اپنا

خرچ آپ برداشت کرنے والی تجویز کی طرف راہنمائی کرتا ہے۔ جسکی بنیاد پیداواری اصول پر قائم ہے اور جس کا مطمع نظر بچے کی مکمل ہستی یعنی اس کے جسم اور ذہن دونوں کی تربیت ہے۔ اپنے مقاصد اور طریق عمل کے لحاظ سے رپورٹ ہندوستانی تعلیم کے احیار کی علمبردار ہے۔

**ریکٹر لارن زلیاکس** - ملک کی ابتدائی تعلیم کے معیار کو اونچا کرنے کے لئے زبردست جہاد کی ضرورت ہے اور میرے خیال میں وردھا اسکیم اس مقصد کے لئے ایک مجاہدانہ اور قابل تعریف اقدام ہے۔ یہ تجویز ایک ایسی ہستی کی طرف سے پیش کی گئی ہے۔ جس میں ایسے مجاہدانہ ارادوں کو عملی شکل میں لانے کا جذبہ پیدا کرنے کی صلاحیت بدرجہ اتم موجود ہے۔

**ڈاکٹر ٹیگور** - حال میں مہاتما گاندھی نے اپنی توجہ تعلیم عامہ کے مسئلہ پر مرکوز کردی ہے۔ اور ہمیں امید ہے کہ اس سے مستقبل قریب میں ہی شاندار نتائج پیدا ہوں گے۔ دنیا میں کوئی فرد غریبوں کے بچوں سے مہاتماجی سے زیادہ محبت نہیں کرتا۔ اور ہمیں یقین ہے کہ جب اس تجویز پر عمل شروع ہو جائے گا تو ہمیں اس عملی بزرگ کی قابلیت کا جنکا عمل قول سے ہمیشہ بڑھ کر رہتا ہے، ایک نیا ثبوت ملیگا۔

**آل انڈیا ایجوکیشنل کانفرنس** نے ایک سب کمیٹی متعین کی ہے جو واردھا رپورٹ پر غور وخوص کرنے کے بعد اپنی رائے کانفرنس کے سامنے پیش کرے گی۔ ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب کو اس کمیٹی میں شمولیت کے لئے دعوت دی گئی ہے۔

**مرکزی تعلیمی مشاورتی بورڈ** نے پچھلے اجلاس میں وردھا رپورٹ پر بحث وتمحیص کے بعد فیصلہ کیا کہ تعلیمی ماہرین کی ایک کمیٹی مقرر کی جائے۔ جو اس کا ملک کی تعلیمی ضرورت کے نقطۂ نگاہ سے مطالعہ کرے۔ کمیٹی میں ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب اور ڈاکٹر ضیارالدین صاحب بھی شامل ہیں۔

---

حکومت بہار کی طرف سے ہندوستانی زبان کے مسئلہ پر تحقیقات کرنے کے لئے ایک کمیٹی بنائی گئی ہے جس میں ڈاکٹر عابد حسین صاحب اور خواجہ غلام السیدین صاحب شامل ہیں کمیٹی کا اہم مقصد ہندوستان کے لئے ایک قومی زبان کے مسئلہ پر غور وفکر کرنا اور اس کے متعلق مناسب

تجاویز پیش کرتا ہیں۔

**اسپین کی تعلیمی فوج**۔ بہت سے لوگوں کو یہ سنکر تعجب ہوگا کہ ہسپانیہ کے میدان کارزار میں خندقوں کے اندر بھی تعلیم اور تعلّم کا کام جاری ہے۔ اس کا آغاز بعض لکھے پڑھے سپاہیوں نے کیا۔ جنھوں نے اپنے ناخواندہ بھائیوں کو اخبارات کے ذریعہ سے تعلیم دینا شروع کی۔ اسکے بعد کمسٹریٹ کے محکمے نے اس کام کو اپنے ہاتھ میں لے کر اور بھی ترقی دی۔ پھر ہسپانیہ کی تعلیمی فیڈریشن نے محاذ جنگ پر ۲۵۰ مدرسے کھول دیئے۔ بالآخر اس کی پوری ذمہ داری وزارت معارف نے اپنے سر لے لی۔ آج ملیشیا (Militia) کی ایک خاص فوج منظم ہوچکی ہے۔ جس میں نوسو ابتدائی اور ثانوی مدارس کے اساتذہ قانون۔ تجارتی و صنعتی مضامین کے سند یافتہ اور ماہرین شامل ہیں۔ ان کی کوششوں سے بے پڑھوں کی تعداد میں معتدبہ کمی واقع ہوگئی ہے۔

**حیدرآباد میں شفٹ (Shift) اسکول اسکیم**:۔ ریاست حیدرآباد میں لازمی ابتدائی تعلیم کو جاری کرنے اور پھیلانے کی غرض سے محکمہ تعلیم نے پچھلے دو ماہ سے بعض چیدہ اضلاع کے منتخب گاؤں میں شفٹ اسکولوں کی اسکیم جاری کی ہے۔ ان مدرسوں میں کچھ تعلیم تو صبح ہوتی ہے اور کچھ شام کو۔ اور طلباء اپنی سہولت کا لحاظ کرکے ان میں سے کسی ایک وقت میں مدرسے میں حاضر ہو سکتے ہیں یہ مدرسے موجودہ ابتدائی اسکولوں کے علاوہ قائم کئے گئے ہیں۔ امید کی جاتی ہے کہ آئندہ دس سال کے اندر اس قسم کے اسکول ریاست کے ہر گاؤں میں قائم ہوجائیں گے۔ ابتدائی اسکول کی مدت تعلیم بھی شاید ۴ سال سے ۶ سال کردی جائے گی۔ تاکہ بچے نئے مدرسوں کا پورا پورا فائدہ اٹھا سکیں اب تک اس قسم کے پچاس مدرسے کھل چکے ہیں۔

---

راجر مارٹن دوگارڈ کے ناول "۱۹۱۴ء کی گرمیاں" (جس پر مصنف کو نوبل پرائز ملا ہے) کی ایک تقریظ کے سلسلے میں مصنف کی نجی زندگی اور نفسیاتی حالات کے متعلق عجیب انکشاف ہوا۔ خود اپنے وطن میں بھی راجر مارٹن دوگارڈ کو لوگ بہت کم جانتے ہیں۔ اسکی وجہ یہ نہیں ہے کہ وہ ایک کامیاب اور ہر دلعزیز

مصنف نہیں ہے۔ اسکی پرانی تصنیفات برابر دوبارہ چھپ رہی ہیں بعض نئی کتابوں پر بہت اچھے ریویو ہوئے ہیں اور بعضوں کے عمدہ اور قیمتی ایڈیشن بھی طبع کئے گئے۔ مگر مصنف کو شہرت اور نام و نمود سے طبعاً نفرت رہی ہے اک دفعہ اس سے دریافت کیا گیا تو اس نے جواب دیا "ادب کے متعلق تو میری رائے یہ ہے کہ اگر طبیعت میں امنگ ہو تو انسان کچھ نہ کچھ لکھے ضرور۔ مگر خدا کے واسطے اس کے متعلق گفتگو نہ کرے"۔

اس اصول پر عمل کرتے ہوئے وہ ہمیشہ تقریر کرنے یا اخبارات میں بیان دینے سے بچتا رہا۔ نہ اس نے کبھی کسی ادبی جنگ میں حصہ لیا اور نہ ہی کسی عام جلسے میں تقریر کی۔ اپنے اس ناول کے شائع ہونے کے بعد چند ہفتے کے سوا وہ عوام کے دل سے اپنے آپ کو بھلانے اور فراموش کرنے میں کامیاب ہو گیا۔

جب سویڈن سے تار پر خبر آئی کہ دوگارد کو نوبل پرائز ملا ہے تو نیس میں اس کے مکان کو اخبار نویس اور تصویر لینے والوں نے جن میں بعض مقامی، بعض پیرس کے اور چند غیر ملکی تھے۔ نرغے میں لے لیا۔ لطف یہ کہ اس وقت مکان میں کوئی شخص بھی موجود نہیں تھا۔ بات یہ تھی کہ جونہی دوگارڈ کو اخباروں کے دفاتر سے (ایک گھنٹے پہلے) نوبل انعام ملنے کی خبر ملی وہ ایک سفری تھیلا لے کر چلتا ہوا اور جاتے وقت کہہ گیا کہ وہ سیر و تفریح کے لئے باہر جا رہا ہے اب اس کے بعد اس کی تلاش سارے فرانس میں شروع ہوئی۔ گاڑیوں میں جستجو کی گئی۔ ہوٹل کے رجسٹروں کی ورق گردانی ہوئی، پولیس کی تفتیش جاری ہو گئی۔ اور سرحد پر تو باقاعدہ پہرہ لگ گیا۔ پیرس میں یہ افواہ گرم ہو گئی کہ مارتن دوگارڈ کو قتل کر دیا گیا ہے۔ نہ معلوم کس نے؟۔ کیونکہ اس کا تو کوئی دشمن ہی نہ تھا۔ اس دوران میں دوگارڈ پچھلی رات کو اپنے کمرے میں خاموشی سے آگیا۔ اور بعینہ ایک چور کی طرح کھڑکیاں اور روشندان بند کر کے چھپ کے بیٹھ گیا۔ اس اثنا میں مبارکباد اور استفسار کی تاریں بحری پیغامات، خطوط، کتب فروشوں کی چٹھیاں میز پر اکھٹی ہوتی رہیں، دو دن تک نوبل انعام پانے والا مصنف اندر بیٹھا رہا، گوشت اور انڈے

اُڑا تا رہا) رہا اور جب کبھی اسے اپنے بند دروازے کے باہر پاؤں کی آہٹ معلوم ہوتی تھی تو تو اسکو کپکپی چڑھ جاتی تھی۔

"۱۹۱۴ء کی گرمیاں" ایک طویل ناول (تھیبالٹ) کا آخری جزو ہے جسمیں مصنف نے جنگ عظیم کے حالات ایک کہانی کی صورت میں لکھے ہیں۔ مصنف خود جنگ میں شریک تھا اور رسد رسانی کے محکمہ میں ایک ۳۶ گاڑیوں کے سکشن کا افسر تھا۔ جو الساس اور سوم کے مابین فوجی خدمت انجام دیتی تھیں۔

سویٹ روس کے اخبارات ۔ دنیامیں صرف سویٹ روس ہی ایسا ملک ہے۔ جہاں اخبار وں کی اشاعت کے اعداد وشمار، ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے برابر ہیں۔ ۱۹۱۳ء میں زار کے زمانے میں ۲۷ لاکھ کل اشاعت تھی۔ اب وہ چار کروڑ کی شاندار تعداد تک پہنچ چکی ہے۔ امید کی جاتی ہے کہ اس سال کے دوران میں روس اس لحاظ سے دنیامیں اول نمبر حاصل کرے گا۔ روس میں اخبار نویس کا فرض ایک خاص اہمیت رکھتا ہے۔ اخبارات کا کام نئی سماج کی تشکیل میں اعانت کرنا اور بہتر شہری تیار کرنا ہے۔ بقول لینن اخباروں کا مقصد ایک بننے والی عمارت کے لئے بانس اور بلیاں فراہم کرنا ہے۔ اور یہ تعمیری کام نہ صرف یورپی آبادی کے لئے ہی ضروری ہے بلکہ ان لکھوکھا ایشائی قوموں اور انسانوں کے لئے بھی جو سویٹ روس میں شامل ہیں۔

---

صوبجات متوسط کی حکومت نے ایک کمیٹی مقرر کی ہے۔ جو فلموں، نقشی یا تصویری طرز تعلیم کے ذریعہ سے بچوں اور بالغوں کی تعلیم اور تربیت جسمانی کے انتظام کے امکانات اور اہمیت پر تحقیقات کرے گی۔ امید کی جاتی ہے کہ اس سلسلے میں یہ کمیٹی ایک مبسوط اسکیم تیار کرے گی اور اس مقصد کے لئے طریق کار اور ذرائع واضح کرے گی۔ مغربی ممالک فلم۔ ریڈیو وغیرہ جیسے عجیب ذرائع تعلیم کے لئے بے حد مفید اور معاون ثابت ہوئے ہیں۔ نفسیاتی لحاظ سے فلم ریڈیو سے زیادہ مؤثر اور جاذب توجہ ہے، بچے بالعموم یا تو سماعی حافظہ رکھتے ہیں یا عینی، ریڈیو میں صرف سماعی

تصور ذہن پر اثر انداز ہوتا ہے! اور فلم میں دونوں نیز بعض مضامین ہیں مثلاً سائنس بالخصوص علم الاجسام (فزیالوجی)
جغرافیہ۔ تاریخ وغیرہ میں تو فلم تعلیم کا نہایت ضروری جزو ہے۔ بعض صوبوں میں مرکزی ٹکسٹ بک کمیٹیاں ایک مشین
چند فلمیں اور ایک ملازم صدر مقام پر رکھتی ہیں، اور جگہ جگہ اسکولوں میں دورہ کر کے یہ فلمیں دکھائی جاتی ہیں
ضرورت اس امر کی ہے کہ ایک مرکز کے بجائے ہر ضلع بلکہ ہر تحصیل میں ایسے مرکز قائم کر دیے جائیں۔ اور
بڑے اداروں کو ترغیب نیز مالی امداد بھی دی جائے تاکہ وہ خود اپنے استعمال کے لئے ایک مشین رکھ سکیں
فلموں کی بہم رسانی کا کام محکمہ تعلیم اپنے ذمہ لے۔ اور مناسب قسم کی فلمیں مدرسوں میں تقسیم کرنے کا کام کرے
اس کے ساتھ ساتھ اس اخلاقی تخریب کا بھی انسداد ہونا چاہیئے جسکا عام بازاری فلمیں دیکھ کر بچوں میں پیدا
ہونے کا امکان ہے، ہمارے ہاں بورڈ آف سنسر سیاسی رنگ کی فلموں پر تو کمال احتیاط کرتے ہیں۔ مگر
ان فلموں کے خلاف جو بچوں کے سامنے بدترین قسم کے نفسانی جذبات کا مظاہرہ کرتی ہیں کوئی پابندی
عاید نہیں کرتے۔ متمدن ملکوں میں ہر فلم یا تو "یو" یعنی یونیورسل فہرست میں ہوتی ہے جسے سب دیکھ سکتے ہیں
یا "اے" یعنی محض بالغوں (اڈلٹ) کے لئے۔ اس معمولی سی احتیاط سے نئی پود سینما کے مہلک اثر سے
ایک حد تک محفوظ رہ سکتی ہے۔

---

نیو ہسٹری سوسائٹی نیویارک کی طرف سے ایک کل دنیا کے مقابلۂ مضمون نویسی کا اعلان کیا گیا
جس میں ایکہزار ڈالر سے لیکر پچاس ڈالر تک کے انعامات ہوں گے۔ اس مقابلہ کے لئے ہر ملک کے نوجوان
اس موضوع پر مضمون لکھ سکتے ہیں "کل دنیا کس طرح ہمہ گیر جنگی تیاری کو بند کر سکتی ہے"۔ اس مضمون
کے سلسلے میں اس پتے پر خط و کتابت کرنا چاہیئے۔ "ورلڈ لمیٹیشن فنڈ۔ ۱۳۲ ایسٹ۔ ۱۶۵ اسٹریٹ
نیویارک"۔ یہ سوسائٹی ہر سال باقاعدہ بین الاقوامی اخوت اور مفاہمت کے مختلف پہلوؤں پر نوجوانوں
سے مضامین لکھاتی ہے۔ جو بہترین قرار دیئے جاتے ہیں۔ انہیں انعام ملتا ہے۔ پچھلے سال سوسائٹی نے
ایشیائی نوجوانوں کے لئے ایک خاص مقابلے کا انتظام کیا تھا جس میں بعض ہندوستانیوں کو بھی
انعام ملے۔

---

امریکہ کے بہت سے اسکولوں میں ورلڈ لیٹرس ایجنسی کے گشتی نمائندے کی طرف سے ہر ہفتے ایک چٹھی بھیجی جاتی ہے۔ اساتذہ ان چٹھیوں کو جغرافی تعلیم اور دوسرے ملکوں کے حالات بتانے میں استعمال کرتے ہیں۔ اس طرح گھروں میں بڑوں بوڑھوں اور بچوں سبھی کے لئے ایک نیا اور دلچسپ موضوع گفتگو تبادلۂ خیالات کے لئے مل جاتا ہے۔ یہ چٹھیاں بالعموم مکسیکو۔ گواٹی مالا وغیرہ۔ لاطینی امریکہ نے مختلف ممالک سے لکھی جاتی ہیں۔ دو چٹھیوں میں ان ممالک کے صدر جمہوریہ کی طرف سے امریکہ کے بچوں کے نام مبارکباد اور محبت ومودت کے پیغام ہیں بعض چٹھیوں میں لاطینی امریکہ کے بچوں کی طرف سے امریکی بچوں کے پیغام ہیں۔ بعض بعض بڑے دلچسپ ہیں۔ ماناگوا کی ایک بچی اسکلڈا جسکی عمر ۱۲ سال ہے۔ لکھتی ہے کہ "وہ اس دن کاکس بے چینی سے انتظار کررہی ہے۔ جب وہ بڑی ہوکر امریکہ جائے گی۔ اور پہلی مرتبہ برف دیکھے گی"۔ گواٹی مالا۔ کا ایک انڈین نسل کا بچہ لکھتا ہے "میں تمہارے ملک کے بڑے دخانی جہاز اور عمارتیں دیکھنا چاہتا ہوں۔ سنا ہے آپ کے ہاں دس دس منزل کی عمارتیں ہوتی ہیں۔ ہمارے ہاں تو ایک ہی منزل ہوتی ہے۔ میں انڈین نسل کا بچہ ہوں اور مجھے اپنی قوم اور خاندان پر فخر ہے"۔

اردو کے تعلیمی رسائل میں پیام تعلیم پہلا رسالہ ہے۔ جس نے ہندوستانی بچوں کو خط وکتابت کے ذریعہ غیر ممالک کے بچوں سے روشناس کرایا کسی آئندہ اشاعت میں ہم ان چٹھیوں کے اقتباسات ہدیہ ناظرین کریں گے جو مختلف ممالک سے جامعہ کے بچوں کو پہنچی ہیں۔

---

اگرچہ جاپان کی تعلیمی حالت بہت اچھی ہے، اور پچھلے ستر سال میں جاپان نے اس لحاظ سے حیرت انگیز ترقی کی ہے، تاہم اپنی مذہبی، سیاسی اور سماجی زندگی کی طرح اہل جاپان عورتوں کی اعلےٰ تعلیم کے مسئلہ پر بھی بے حد قدامت پسند واقع ہوئے ہیں۔ ایک محکمہ جاتی رپورٹ کی روسے جاپان میں عورتوں کی تعلیم کا مقصد تربیت اخلاق ہے۔ اور ان کے لئے محض وہ علم ضروری ہے۔ جو انہیں اچھی مائیں اور بیویاں بنا سکے اور اس خاندان کی زندگی کو مسرور اور خوشگوار بنانے میں مدد

دے جس میں انکی شادی کی جائے گی۔

اس لحاظ سے اگرچہ ابتدائی درجوں میں لڑکوں اور لڑکیوں کی تعلیم میں کوئی تمیز نہیں لیکن ثانوی درجے میں پہونچتے ہی ایک بین تفاوت محسوس ہونے لگتا ہے۔ لڑکوں کے ثانوی مدارس مڈل اسکول کہلاتے ہیں اور لڑکیوں کے ہائی اسکول جس سے مقصد شاید یہ معلوم ہوتا ہے کہ ثانوی تعلیم لڑکیوں کی ضرورت کے مطابق کافی بلند ہے۔ لڑکیوں کے نصاب تعلیم میں معمولی اسکولی مضامین کے علاوہ امور خانہ داری۔ سینا۔ پردنا۔ کشیدہ کاری وغیرہ بھی شامل ہیں۔ سب سے دلچسپ وہ اسکول ہیں جو نایومی گگو کے نام سے مشہور ہیں۔ یہ اسکول آئندہ بیوی بننے والی لڑکیوں کے لئے مخصوص ہیں جن میں انتظام امور خانہ داری، کھانا، پکانا، آداب نشست و برخاست۔ طعام۔ چائے نوشی تسلیم و کورنش۔ گھر کی تزئین و آرائش۔ رنگوں کے جوڑ۔ پھولوں کی تربیت اور سجاوٹ وغیرہ میں تعلیم دی جاتی ہے۔ ان مدرسوں میں طالبات جوق درجوق داخل ہوتی ہیں۔

یونیورسٹیوں میں بالعموم لڑکیوں کو داخل نہیں کیا جاتا اور ان کی باری اکثر اسوقت آتی ہے جب تمام لڑکے لئے جا چکتے ہیں لطف یہ کہ عورتوں کے لئے کوئی علیحدہ یونیورسٹی بھی نہیں۔ ۱۹۳۶ء میں عورتوں کی ایک یونیورسٹی قائم کرنے کے لئے روپیہ فراہم کیا گیا۔ اور جب محکمہ تعلیم کو منظوری کے لئے درخواست دی گئی۔ تو اس کا جواب یہ ملا کہ "عورتوں کے لئے اعلیٰ تعلیم فراہم کرنے کے لئے قواعد مرتب نہیں کئے گئے۔"

---

لڑکوں اور لڑکیوں کی اکٹھی تعلیم۔ انگلستان میں پچھلے دنوں ہالوے کالج کی جوبلی بہت دھوم دھام سے منائی گئی تھی۔ اس ادارہ کی بنیاد ایک مخیر ہمدرد کے ہاتھوں پڑی۔ یہ ادارہ صرف لڑکیوں کی تعلیم کے لئے مخصوص ہے۔ اس سلسلے میں ولایت کا مشہور تعلیمی رسالہ جرنل آف ایجوکیشن جو انگلستان کے تعلیمی حلقوں کے اعتدال پسند اور ارباب اختیار کا جریدہ ہے۔ اس تقریب پر ان الفاظ میں قلم فرسائی کرتا ہے "ہم میں بہت سے مخلص اہل علم لڑکوں اور لڑکیوں کی اکٹھی تعلیم کے حامی ہیں۔

فرانس میں تو اسے بہت بُری نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔ انگلستان میں بھی بلند نگاہ ماہرینِ طب اب بالتصریح کہنے لگے ہیں۔ کہ عورت اور مرد کے قوائے ذہنی کے طریقِ عمل یکساں نہیں ہیں۔ بہر حال یہ کہنا تو بالکل لغو ہے کہ عورت کی دماغی قوتیں مرد سے گھٹیا ہیں۔ اسکے خلاف تو ہمارے سامنے بے شمار نظائر اور شواہد موجود ہیں۔ تاہم بالعموم تجربتہً یہی ثابت ہوا ہے کہ مرد اور عورت کے لئے علیحدہ علیحدہ کام کرنا ہی بہتر ہے" اس کے بعد یہ رسالہ بہی خواہان قوم اور ارباب دولت سے درخواست کرتا ہے کہ وہ زیادہ سے زیادہ عورتوں کے کالج کھولنے کے لئے چندہ دیں۔ اور اس قسم کے علیحدہ ادارے قائم کریں تاکہ آکسفورڈ اور کیمبرج وغیرہ میں باہمی تعلیم سے جو بڑے نتائج پیدا ہو گئے ہیں کم ہو جائیں۔

---

اب کے آل انڈیا تعلیمی کانفرنس کا تیرھواں اجلاس کلکتہ میں منعقد ہوا کانفرنس کے مختلف شعبوں میں تعلیمی مقالے پڑھے گئے۔ تقریریں اور بحث مباحثہ بھی ہوئے۔ مگر سب سے پر جوش اور دلچسپ مباحثہ کانفرنس کے آخری اجلاس میں اس تحریک پر ہوا کہ مادری زبان تعلیم کے تمام درجوں کے لئے ذریعہ تعلیم قرار دی جانا چاہیئے۔ پروفیسر سدھانت لکھنؤ یونیورسٹی نے اس تجویز میں یہ ترمیم پیش کی کہ یونیورسٹی تعلیم کے علاوہ مادری زبان ذریعہ تعلیم ہونا چاہیئے۔ اس ترمیم کو پیش کرتے ہوئے انہوں نے دو دلچسپ سبب بیان کئے۔ جن کے باعث مادری زبان کو ذریعہ تعلیم بنانے میں ناقابل عبور دقتیں پیش آینگی اول یہ کہ ہر صوبے میں ایک سے زیادہ زبانیں رائج ہیں اور اس کی مثال انہوں نے یو۔ پی میں مقامی بولیوں کے اختلاف سے دی۔ شاید پروفیسر موصوف زبان اور بولی کو ایک ہی سمجھے۔ یا شاید انہوں نے اردو۔ بنگالی۔ تامل۔ تلگو۔ گجراتی وغیرہ زبانوں کے حلقۂ اثر کو محض اضلاع میں محدود سمجھا۔ اگر وہ کانگریس کے صوبوں کی زبانوں کے لحاظ سے تقسیم پر غور فرما لیتے۔ تو انہیں معلوم ہو جاتا کہ محض معدودے چند علاقوں کے سوا ہندوستان بہت آسانی سے لسانی حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے مدراس ہی کو لیجئے۔ اس صوبے میں چار زبانیں ہیں۔ مگر ہر ایک کا علاقہ بالکل علیحدہ ہے اور بجائے خود ان میں کم از کم دو زبانیں اتنے ادب اور وسعت کی حامل ہیں کہ آسانی سے ذریعہ تعلیم قرار دی جا سکتی ہیں۔ دوسری وجہ اس سے بھی دلچسپ تھی۔ موصوف کے خیال میں مغرب کے بڑھتے ہوئے

ادب کو ترجمے کرنے کا ارادہ دریا کو کوزہ میں بند کرنے کے مترادف ہوگا۔ جو ناممکن العمل ہے۔ اس جوش میں وہ یہ بھی کہہ گذرے کہ "مغربی علوم سے پوری واقفیت رکھنے کے لئے تو ہمیں ایک سے زیادہ مغربی زبان جاننا ضروری ہے، اور اگر مادری زبان کو ذریعہ تعلیم بنا دیا گیا تو ہم مختلف ترقی پذیر مغربی زبانوں کے سرمائے سے محروم ہو جائیں گے"۔ اس لحاظ سے تو ٹالسٹائی۔ گوئٹے۔ دانتے، یا والیٹر کے تصنیفات انگریزی زبان میں پڑھنا بھی کوئی معنی نہیں رکھتا۔ کیونکہ جب ان کو ہندوستانی زبان اپنا نہیں سکتی تو انگریزی زبان میں ہی کیا خصوصیت ہے کہ دوسرے ادب کی روح اس میں آسانی سے حلول کر جائے۔

اس ترمیم کی پروفیسر سیدین نے پُرزور مخالفت کی۔ ان کی تقریر میں نہ صرف ایک قومی جذبہ اور خودداری کی شان تھی۔ بلکہ تعلیمی۔ تاریخی۔ منطقیانہ لحاظ سے برہان قاطع تھی۔ انہوں نے کہا کہ اس ترمیم کا آج منظور کیا جانا ناممکن نظر آتا ہے، اور نہ ہی یہ ترمیم محرک کی وسیع النظری کے شایان شان ہے۔ آج دنیا کی تعلیمی تاریخ میں ایک بھی مثال ایسی موجود نہیں کہ ایک قوم کے تمدنی سرمایہ اور اسکی ذہنی قوٰی نے ایک غیر زبان کے ذریعہ نشو و نما پائی ہو۔ انگلستان جرمن اور روس بھی ایک زمانے میں فرانسیسی زبان اور تمدن کے زیر اثر اور خوشہ چیں تھے مگر جونہی کہ ان قوموں نے اس امر کا احساس کیا کہ وہ اس طریق پر ان کے توار کی اٹھان اور ترقی ناممکن ہے تو انہوں نے مادری زبان کو ہی اپنے جذبات وتخیل کی ترجمانی کا ذریعہ بنایا۔ کیا کلکتہ یونیورسٹی کے سینیٹ ہال میں کوئی یہ کہنے کی جرأت رکھتا ہے کہ بنگالی زبان میں مختلف علوم وفنون کو اپنانے اور ان تصنیفات کے ترجمہ کی اہلیت نہیں جو یونیورسٹی تعلیم کے لئے ضروری ہوں۔ اس اہم مسئلہ پر قطعی اور حتمی فیصلہ کو التوا میں ڈالنے کے معنی یہ ہوں گے کہ ہم شکست اور عجز کی راہ عمل اختیار کر رہے ہیں۔ ہندوستانی زبانوں کی علمی بے مائگی کی آج سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ جہاں تک اعلیٰ تعلیم کا معاملہ ہے ان کے ساتھ اچھوتوں کا سلوک کیا گیا اور جب تک ہمارے ملک کی تعلیمیافتہ جماعتوں کا اوڑھنا بچھونا خیالات کا اظہار کیا سوچنے کا بھی ذریعہ ایک غیر ملکی زبان رہے گی۔ ہندوستانی زبانوں میں ادبی اور لسانی سرمایہ کا فقدان جاری رہے گا۔

کیا یہ افسوس کی بات نہیں کہ ہمارے ملک کے بہترین مفکر اور مصنفین ایک غیر ملکی زبان

میں اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہیں۔ آج ڈیڑھ سو سال کی طویل مدت سے ہم ایک غیر زبان میں تعلیم دینے کا تجربہ کر رہے ہیں۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جہاں ایک فرد کی ذہنی اور دماغی قوتیں برقرار رہیں تو اس مقابلہ میں ایک ہزار افراد کی قوت اظہار و فکر مفقود ہو گئی۔"

رائے شماری پر ایوان نے تقریباً متفقہ طور پر اصلی تجویز کے حق میں رائے دی اور پروفیسر سعادت کی ترمیم مسترد کر دی گئی۔

---

پچھلے دنوں علیگڈھ میں ایک ماہر تعلیم نے جو حال ہی میں امریکہ کی سیر سے واپس آئے ہیں۔ وہاں کی تعلیمی اداروں پر تقریر کی۔ اور اس سلسلے میں اندھوں اور بہروں اور گونگوں کی تعلیم کا بھی ذکر کیا۔ انہوں نے فرمایا کہ مجھے امریکہ کی عظمت کا اسوقت احساس ہوا۔ جب میں نے دیکھا کہ ان کے نظام تعلیم نے اندھوں کو دیکھنا بہروں کو سننا اور گونگوں کو بولنا سکھا دیا۔ صدر نے اپنی تقریر میں ہندوستانی تعلیم پر ایک نہایت دلچسپ طریق سے تنقید کی۔ کہ ایک تو وہ تعلیم ہے جس سے کائنات احساسات میں زندگی کی نئی رو دوڑ جاتی ہے۔ اور مردہ رگیں حیات نو کے پیام سے مرتعش ہو جاتی ہیں۔ اور ایک ہمارا نظام تعلیم ہے۔ جس نے آنکھوں والوں کو اندھا، سننے والوں بہرہ اور بولنے والوں کو گونگا بنا دیا۔ کیا اس افسوسناک المیہ نتیجہ کی وجہ ایک غیر ملکی زبان کو ذریعہ تعلیم بنانا نہیں ؟ ۔

---

# القریش

سادات قریش کا اصلاحی مجلہ، چوبیس سال سے بالالتزام امرتسر سے ماہوار شائع ہوتا ہے
اور سلطان العلوم اعلیحضرت حضور نظام خلد اللہ ملکہ کے تلطفات شاہانہ سے مدارس
محروسہ سرکار عالی کے نام جاری ہے،

القریش، نہایت محنت و عرق ریزی کے ساتھ ترتیب دیا جاتا ہے، عام دلچسپ
نتیجہ خیز تاریخی و ادبی مضامین کے ماسوا "بصائر و غیرہ" پر قابل قدر مقالات، واقعات حاضرہ
پر بہترین شذرات اور "تذکرہ برادری" کے زیر عنوان برادری سے متعلقہ تمام امور حسن و خوبی
کے ساتھ شائع کئے جاتے ہیں،

"القریش" کے کہنہ مشق فاضل مدیر کو خدمات جلیلہ کے صلہ میں قوم کی طرف سے
"زرنقد کی تھیلی" اور "محسن القوم" کے مفتخر خطاب کی پیشکش القریش کے صوری و معنوی محاسن کا
بین ثبوت ہے۔ ہر بہی خواہ قوم کا فرض ہے کہ وہ اس کی اعانت سے اپنی قوم کے اصلاحی و
ارتقائی امور میں حصہ لے۔

قیمت سالانہ تین روپے

ملنے کا پتہ۔ مینجر "القریش" شریف گنج امرتسر

صحافت کے ذریعے سے

## ہندوستانی ذہنیت میں زبردست انقلاب پیدا کرنے کی اردو زبان میں پہلی کوشش

# کلیم دہلی

### زیر ادارت شاعر انقلاب حضرت جوش ملیح آبادی

ہر صاحب عقل ہندوستانی کو جو اس دور کے رجحانات سے واقف ہے اس امر کا شدید احساس ہے کہ ہندوستان کو اس وقت ذہنی انقلاب کی فوری ضرورت ہے۔ اگر آپ کو اس مقصد عظیم سے ہمدردی ہے تو "کلیم" کی خریداری منظور فرما کر ملک کے ارباب فکر کا ہاتھ بٹائیے۔ اور سنجیدہ علمی اور ادبی مضامین کے دوش بدوش "کلیم" میں وہ سب کچھ ہوگا۔ جسے رومان اور رنگینی کے نام سے تعبیر کیا جاتا ہے،

علاوہ ازیں شاعر انقلاب کا تازہ بتازہ کلام بھی ہر ماہ بالالتزام شائع ہوتا ہے

عمدہ تصاویر سے مزین۔ کتابت وطباعت دیدہ زیب، رنگین سرورق

سالانہ چندہ چھ روپے (۶ عہ) ششماہی تین روپے آٹھ آنہ (۳/۸ عہ)

نمونے کے پرچے کے لئے ۵ر کے ٹکٹ آنا ضروری ہیں

---

**مینیجر کلیم، ۴ جانتی نواس، دریا گنج، دہلی**

# عکسی قرآن مجید

## مطبوعہ انجمن حمایت اسلام لاہور

بحمدللہ کہ انجمن حمایت اسلام لاہور نے چھ برس کی محنت شاقہ اور بصرف زر کثیر ایک ایسا دیدہ زیب نسخہ مسلمانوں کے ہاتھوں میں دیا ہے، جس کو کتابت کی اغلاط سے پاک ہونے کے لحاظ سے مستند ترین کہنا چاہیئے یہ قرآن حکیم نہ صرف حسن طباعت وکتابت، اور عمدگی کاغذ کے اعتبار سے رائج الوقت نسخوں سے بہت زیادہ بہتر اور نفیس ہے بلکہ اپنے باطنی محاسن کی وجہ سے بھی بے نظیر ہے، یہی وجہ ہے، کہ ہندوستان بھر کے علماء زعماء اور اسلامی اخبارات نے اسی بہت زیادہ پسند کیا اور ہر مسلمان کو مشورہ دیا کہ اس بیش بہا نسخہ کو حاصل کر کے سعادت و برکت حاصل کرے،

خدا کا شکر اور احسان ہے، کہ عوام اور خواص دونوں میں اس قرآن مجید کو قبولِ عام نصیب ہوا، اور پہلے ایڈیشن کو شائع ہوئے ابھی کچھ زیادہ دیر نہیں ہوئی تھی، کہ مسلمانوں نے اسے ہاتھوں ہاتھ لیا، اور انجمن کو اسے دوبارہ طبع کرانے کی ضرورت محسوس ہوئی۔

قرآن مجید کا ثانی ایڈیشن پہلے زیادہ دیدہ زیب صورت میں طبع ہو کر انجمن کے کتب خانہ میں آچکا ہے، اور ہندوستان کے ہر گوشہ سے اسے طلب کیا جا رہا ہے آپ بھی اسقدر خوبیوں والے قرآن حکیم کو حاصل کر کے اس سے اپنے گھر کی رونق کو دوبالا کریں، اور خود بھی پڑھیں اور اپنے بچوں کو بھی پڑھائیں، یہ قرآن حکیم اس قابل ہے کہ مہربان ماں، باپ اسے اپنی چہیتی بیٹیوں کے جہیز میں ایک گرانقدر عطیہ کے طور شامل کریں، اور دونوں جہاں میں سرخروی حاصل کریں۔

اس نسخہ قرآن حکیم کو زیادہ سے زیادہ ہاتھوں میں پہنچانے کی خاطر انجمن نے اس کا ہدیہ بہت کم کر رکھا ہے اور غریب سے غریب مسلمان اسے آسانی کے ساتھ حاصل کر سکتا ہے؛

ہدیہ قسم اول (جہیز وغیرہ میں دینے کیلئے) پچیس ۲۵ روپے۔ ہدیہ قسم دوم پانچ روپے ۵۔ ہدیہ قسم سوم تین روپے ۳

ملنے کا پتہ:- کتب خانہ انجمن حمایت اسلام لاہور

# بقائے صحت کیلئے ایک اچھی دوا

# OKASA اوکاسا

## دماغی کام کرنے والوں کے لئے ایک بہترین چیز ہے

اوکاسا کے استعمال سے چہرے کا رنگ نکھر جاتا ہے چستی و توانائی بڑھ جاتی ہے۔

اوکاسا کے استعمال سے جھریاں اور سفید بال نیست و نابود ہو جاتے ہیں۔

اوکاسا کے استعمال سے اعضائے رئیسہ نئی قوت محسوس کرنے لگتے ہیں۔

اوکاسا کے استعمال سے اضمحلال، چڑچڑاپن نیز دوسری اعصابی بیماریاں دور ہو جاتی ہیں۔ اور آدمی کی تمام زائل شدہ قوتیں عود کر آتی ہیں۔

## اس سے پہلے کہ

بحالی قوت رفتہ کا وقت گذر جائے اوکاسا کا استعمال شروع کر دیجئے

سو ٹکیوں کا بکس دس روپے (عـہ۱۰)　　آزمائش کے لئے ۳۰ ٹکیاں چار روپے (للعہ)

---

اوکاسا کے استعمال سے مکمل فائدہ حاصل کرنے کے لئے ضروری ہے کہ نئی اور تازہ اوکاسا کی ٹکیاں استعمال کی جائیں۔ اس کی شناخت یہی ہے کہ تازہ اوکاسا کے ڈبہ پر ایک سرخ فیتہ ہوتا ہے۔

---

اوکاسا ہر دوا فروش سے مل سکتی ہے یا ذیل کے پتے سے بھی منگا سکتے ہیں

اوکاسا کمپنی برلن، انڈیا (لمیٹیڈ) نمبر ۱۲ ریمپرٹ رو پوسٹ بکس نمبر ۳۹۶ بمبئی

رجسٹرڈ نمبر ایل ۱۸۹۶۲

# آپ کا بچّہ

## اگر لکھنے پڑھنے سے جی چراتا ہے تو اسے

# پیام تعلیم

با تصویر

پڑھنے کو دیجئے۔ پیام تعلیم کے پر لطف اور مفید تعلیمی مشغلے، اچھی اچھی اخلاقی نظمیں اور عام معلومات کے دلچسپ مضمون دیکھ کر بچہ خود بخود پڑھنے لکھنے کی طرف مائل ہو جائے گا اور اس کا تعلیمی ذوق اس کے مطالعہ سے روز بروز نشو و نما پانے لگے گا۔ بچے جن مضامین کو پڑھنے سے مدرسے میں جی چراتے ہیں پیام تعلیم کے ذریعے نہایت کامیابی سے سیکھ لیتے ہیں اور اپنے ذہن پر کسی قسم کا بار نہیں محسوس کرتے۔

ابتدائی تعلیم کے ماہرین نے پیام تعلیم کو بچوں کا بہترین رسالہ تسلیم کیا ہے اور ابتدائی مدارس میں بچوں کو اس کا مطالعہ کرانے کی سفارش کی ہے۔

چندہ سالانہ عہ فی پرچہ ۴ر

## مکتبہ جامعہ :- دہلی - نئی دہلی - لاہور

# پیامِ تعلیم

## (سالنامہ)

سالگرہ نمبر کی تیاریاں شروع ہوگئیں۔ یہ خاص نمبر ہر اعتبار سے بچوں کے لٹریچر میں ایک نئی چیز ہوگی۔

اس میں صرف وہی چیزیں نہ ہوں گی جنھیں بچے چند دن میں پڑھ کر رسالہ الماری میں رکھ دیں بلکہ وہ سال بعد تک ان کے ہاتھوں میں رہے گا۔ وہ معلوم کر سکے گا کہ پڑھنے کے علاوہ کون کون سے مشغلے ان کے لئے مفید ہیں اور وہ اپنے ہاتھ اور دماغ کی کوشش سے کیسی کیسی اچھی مفید اور عجیب چیزیں بنا سکتے ہیں۔

# کتاب نما

ادب اردو کے شائقین کے لئے مکتبہ جامعہ کا یہ رسالہ بہت ضروری ہے۔ تمام جدید کتابوں کی اطلاع آپ کو اس رسالے سے ہمیشہ مل سکتی ہے کسی قابل ذکر دارالاشاعت کی کوئی کتاب ایسی نہیں ہوتی جس کا اشتہار ہم فوراً کتاب نما میں شائع نہ کرتے ہوں۔ آپ کتاب منگائیں یا نہ منگائیں۔ کتاب نما پڑھ کر اردو ادب کی رفتار ترقی سے واقف رہیں گے۔ چندہ سالانہ صرف ۸ر

## مکتبہ جامعہ

دہلی، نئی دہلی، لاہور

Regd, L. No 1892.

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# جامعہ

زیرادارت :- ڈاکٹر سید عابد حسین ایم، اے، پی، ایچ، ڈی

| نمبر ۴ | اکتوبر ۱۹۳۸ء | جلد ۳۰ |
|---|---|---|

## فہرست مضامین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱- | زندگی یا موت - | جناب ڈاکٹر عبدالحمید صاحب زبیری ایم اے ـ پی ایچ ڈی | ۲۸۷ |
| ۲- | غزل | حضرت جگر مرادآبادی | ۳۱۴ |
| ۳- | اُردو ادب اور اس کے سیاسی رجحانات پر ایک نظر ..... | جناب احمد علی صاحب علوی متعلم جامعہ | ۳۱۵ |
| ۴- | ڈاکٹر انصاری اور فن مصوری - - | جناب عبدالغفور صاحب ایم اے علیگڈھ | ۳۳۸ |
| ۵- | مزار رہنما (نظم) | جناب مجاز بی اے | ۳۴۶ |
| ۶- | دنیا | خواجہ محمد شفیع صاحب دہلوی | ۳۴۷ |
| ۷- | تنقید و تبصرہ | - - - | ۳۵۳ |
| ۸- | رفتار عالم (ممالک غیر) | م - م | ۳۶۶ |
| ۹- | تعلیمی دنیا | جناب عبدالغفور صاحب ایم اے علیگڈھ | ۳۷۲ |

# زندگی یا موت؟

(ڈاکٹر عبدالحمید صاحب زبیری بی اے جامعہ، پی۔ ایچ ڈی، برلن)

**زندگی یا موت** یہ وہ اہم ترین سوال ہے جو زمانہ نے مسلمانان ہند کے سامنے پیش کر دیا ہے۔ اب یہ خود انکی اپنی مرضی پر موقوف ہے کہ " زندگی کو پسند کرلیں یا موت کو" وقت کی صبا رفتاری نے آج تک کسی کے لئے بھی انتظار نہیں کیا ہے اور نہ وہ ان کے لئے اپنی رفتار کو دھیمی کرنے کے لئے آمادہ ہے۔ ہواؤں کے طوفان دریاؤں کے تلاطم۔ موجوں کے تھپیڑے۔ اپنے ہنگامہ شورش میں مشغول ہیں۔

دریا کو اپنی موج سے طغیانیوں سے کام
کشتی کسی کی پار لگے، درمیاں رہے

آفتاب، ماہتاب، ستارے، زمین و آسمان بلکہ کل کائنات اپنی تعمیر میں منہمک ہے۔ نشو و نما کی ہنگامہ آرائیاں جاری ہیں۔ بقا اصلح کی خونچکاں تلوار اغیر پس و پیش کمزوروں اور ناکاموں کی گردن کو اڑا دیتی ہے اس ہمہ گیر قانون کے سامنے عاجزی و انکساری بھی رحم و کرم کے لئے داد و فریاد کا کام نہیں دیتی۔ وہ بے پناہ ہے۔ اسکی اس طاقت میں لوگوں کو ظلم و خوں فشانی دکھائی دیتی ہے۔ مگر وہ اپنے داخلی فطری قانون سے مجبور ہے۔ وہ ضعیفوں کے لئے قوت والوں کو روک نہیں سکتا۔ وہ ناکاموں کے لئے قابل انسانوں کی راہ میں روڑا نہیں اٹکا سکتا ہے۔ وہ ذلیل بھیک مانگنے والی اقوام کے لئے سربلند و خوددار اقوام کی راہ میں کیوں مزاحم ہو؟ وہ تو صرف ان اقوام کا ساتھ دیتا ہے جو اپنی قوتوں کی صحیح طور پر جانچ کریں۔ زمانہ اور زمانہ کی تحریکات کو سمجھیں اور پھر اپنی داخلی قوتوں، تاریخی بنیادوں، زمانہ کی تحریکوں پر ایک بلند و بالا نصب العین استادہ کریں۔ پھر اس بلند و بالا نصب العین کو شور و ہنگامہ کے ذریعہ نہیں بلکہ استقلال اور پائدار عمل کے ذریعہ حاصل کرنے کی کوشش کریں یہ زندگی کا قانون ہے۔ ایسی زندگی کا جو پھولتی ہے اور پھلتی ہے۔ جو لوگوں کو آرام کے لئے ٹھنڈا سایہ اور کھانے

کے لئے میٹھے پھل دیتی ہے۔ وہ زندگی جو انسان کو تری و تازگی بخشتی ہے۔ جو اس کے جسم میں صحت و رخون اور اس کی روح میں پُر کیف نغمہ بھر دیتی ہے۔ جس سے انسان حیوانی بنیادوں سے بلند ہو کر نفسی اور روحانی منازل کی طرف پرواز کرنے لگتا ہے۔

مسلمانانِ ہند | بد قسمت مسلمانانِ ہند حیران و پریشان ہر ایک کا منہ تکتے ہیں۔ اس یتیم بچہ کی طرح جس کے والدین کا ابھی ابھی انتقال ہو گیا ہو اور جو شفقت و محبت کے لئے ہر ایک کا منہ تکتا ہو۔ اسکا چہرہ پژمردہ۔ اسکی جبیں غم آلود اور اسکی آنکھیں ڈبڈبائی ہوئی ہوں۔ اُن کے سر پر کوئی بھی محبت سے ہاتھ پھیرنے کے لئے تیار نہو۔ اپنے محبت بھرے آغوش میں کوئی بھی انکو لینے کے لئے آمادہ نہ ہو۔ اس کی قسمت میں ہر طرف سے بے رخی۔ بے پروائی اور جھڑکی لکھی ہوئی ہو۔ مغلیہ سلطنت کے خاتمہ نے مسلمانانِ ہند کو یتیم کر دیا۔ پہلے انھوں نے انگریزوں کی طرف دیکھنا شروع کیا۔ شروع شروع میں انھوں نے اپنی ملکی مصالح کے باعث ان کی طرف کچھ توجہ شروع کی لیکن فوراً ہی پتہ چل گیا کہ یہ نہ اصلی محبت ہو سکتی تھی اور نہ تھی۔ بعد میں پھر انھوں نے ہندوؤں کی طرف رخ کیا۔ وہاں بھی بعینہٖ وہی پیش آیا۔ اب وہ ایک مایوس جھنجھلائے ہوئے بچے کی طرح خفا و غصہ ہو رہے ہیں۔ حقوق کا مطالبہ کرتے ہیں۔ تحریری معاہدہ چاہتے ہیں۔ لیکن نہ تو در اصل یہ حقوق منظور کئے جاتے ہیں اور نہ کوئی معاہدہ ہی ہو سکتا ہے۔ لیکن بفرضِ محال اگر یہ سب کچھ کر بھی دیا جائے اور اس کے بعد پھر اس سے انکار کر دیا جائے تو پھر یہ کیا کریں گے۔ وہی چیخنا و چلّانا وہی شور و شغب۔ اور بالآخر وہی بے بسی و مایوسی۔
بد قسمتی سے مسلمانانِ ہند کے سامنے اس وقت نہ کوئی نصب العین ہے اور نہ کوئی متعینہ راہِ عمل۔ وہ ایک منتشر پریشان جگہ کی طرح ہیں جسکا کوئی نگہبان نہیں۔ انکی قومی زندگی ایک حقیر بے مایہ تنکے کی طرح ہو گئی ہے جس کو ہوا کی رو جدھر چاہے اُڑا کر لے جائے۔ راہ ہی متعین نہیں ہے تو راہبر کا متعین ہونا کیسا۔ یہ شعر ؎

چلتا ہوں تھوڑی دیر ہر اک تیز رو کے ساتھ
پہچانتا نہیں ہوں ابھی راہبر کو میں

ابھی تک اسی طرح صادق آتا ہے جس طرح آج سے ربع صدی قبل مسلمانان ہند بیچارے اُس گم کردہ راہ کی طرح ہیں جو ایک خوفناک بگولہ میں گھر گیا ہو۔ وہ مخبوط الحواس حیران و سراسیمہ ہر سمت دوڑ کر جاتا ہو اور وہاں سے پھر ہواؤں کے طوفان اور گرد و غبار کے تھپیڑے اس کو واپس کر دیتے ہوں۔ اس کش مکش میں بالآخر وہ غریب اپنی آنکھوں کی بینائی بھی کھو دیتا ہے۔ خدا کا شکر ہے کہ ابھی تک یہ نوبت تو نہیں پہنچی ہے لیکن ڈر ہے کہ اس پریشانی۔ سراسیمگی اور انتشار کے اس خوفناک طوفان سے جلد نجات حاصل نہ کی گئی تو ہماری قومی بصیرت ہی غائب نہ ہو جائے۔ قومیت۔ اشتراکیت فسطائیت۔ اور خدا جانے کون کون سی تحریکات ہندی مسلمان کو پریشان کئے ہوئے ہیں۔ ہر تحریک اسے اپنی طرف کھینچتی ہے اور وہ اپنے درد کی دوا کے لئے اسکی طرف بے ساختہ دوڑا ہوا چلا جاتا ہے۔ لیکن اس کے مرض کا علاج کہیں بھی نہیں ہوتا۔ اس کی بیماری بڑھتی ہی چلی جارہی ہے۔

مریضِ عشق پر رحمت خدا کی
مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی

اس کی تشنہ کامی کا وہی حال ہے جو پہلے تھا۔ دوسروں کے لئے یہ تحریکات چشمۂ لقا ہی کیوں نہ ثابت ہوں لیکن مسلمان کی پیاس کو تو یہ ذرا بھی بجھا نہ سکیں۔ اس قدر متضاد تحریکات کی کش مکش دنیا کے کسی بھی خطہ میں اس وقت اس قدر نہیں ہے جس قدر کہ ہندوستان میں ہے۔ یہاں بہت سی مختلف نسلوں اور مذاہب کے لوگ آباد ہیں۔ یہ جدید تحریکات کی کش مکش کا بھی یہ آماجگاہ بن گیا ہے ان مختلف عناصر کے باعث یہاں کا تمدنی مسئلہ دراصل بہت ہی مشکل ہو گیا ہے۔ مسلمانان ہند کے لئے اپنا نصب العین متعین کرنیکے بعد ضروری ہے کہ وہ ان تحریکات کے ان عناصر کو تو قبول کرلیں جو خود انکی اپنی تمدنی تاریخی روایات سے ہم آہنگ ہوں لیکن ان کو مسترد کر دیں جو ان سے متضاد ہیں؛ بچہ کی طرح کوئی قوم بھی اس وقت تک صحیح طور پر نشو و نما نہیں پا سکتی جب تک کہ وہ اپنے داخلی نفسی قویٰ کی پابند نہ ہو۔ پھر تاریخی ارتقا کے دور میں اس نے جو مستقل عادات اختیار کرلی ہے اس کا بھی لحاظ کرنا ضروری ہے قبل اس کے کہ ہم عہد جدید کی تحریکات سے بحث کریں اور دیکھیں کہ وہ کس قدر ہمارے تمدنی

نصب العین میں جذب ہو سکتی ہے ہمیں خود اپنے تمدن کی ماہیت اصلی کا پتہ چلا لینا ضروری ہے۔ تاریخی ارتقا کے دور میں اس نے جو مخصوص نفسی کیفیات اختیار کر لی ہیں اس سے بھی ہم چشم پوشی نہیں کر سکتے۔ صرف انھیں بنیادوں پر ہم زندگی کی عمارت کو کھڑا کر سکتے ہیں اور صرف یہی بنیادیں پختہ اور مستقل ثابت ہو سکتی ہیں۔

**۲۔ تمدن اسلامی کی ماہیت** | اسلامی تمدن کی عمارت کلیتاً روحانیت پر استادہ ہے۔ اسلام کائنات کی اصل "روح" قرار دیتا ہے۔ مادہ ایک ضمنی اور حقیر چیز ہے جس کو روح اپنے اظہار کے لئے پیدا کرتی ہے اور فنا کرتی ہے۔ روحانی ارتقا ہی اصلی ارتقا ہے۔ اس روحانی ارتقا کے لئے کارساز حقیقی نے اسی طرح سامان مہیا کر رکھا ہے جس طرح مادی ارتقا کے لئے اس نے سامان بہم پہنچائے ہیں۔ جس وقت گرمی سے زمین خشک بیابان ہو جاتی ہے۔ سرسبزی و شادابی کی جگہ خشکی و افسردگی لے لیتی ہے تو رحمت الٰہی باران رحمت کی صورت میں نمودار ہوتی ہے۔ جھلس دینے والی ہواؤں کی بجائے فرحت انگیز ہوائیں چلنا شروع ہو جاتی ہیں۔ بادل آسمان پر گھر آتے ہیں۔ اور آناً فاناً زمین پر موتیوں کی بارش شروع ہو جاتی ہے۔ خزاں بہار سے بدل جاتی ہے خشک ندی نالے پانی سے لبریز ہو کر ہنگامہ آرائی شروع کر دیتے ہیں۔ رنگ برنگ کے پھول سوکھی ہوئی زمین کو لالہ زار کر دیتے ہیں اسی طرح جب دلوں کی روحانی کھیتیاں خشک ہو جاتی ہیں۔ غریب انسان مایوس و ہراساں ہو جاتا ہے۔ اس کے نفس کا تعلق اصلی سرچشمہ حقیقت سے باقی نہیں رہتا تو رحمت الٰہی اپنا نزول کرتی ہے۔ پیغمبر کی شخصیت انسانی زندگی کو گھیر لیتی ہے۔ اور رحمت ایزدی پیغمبر کے ذریعہ اپنا روحانی فیض نازل کرتی ہے خشک انسانی زندگیاں سرسبز ہو جاتی ہیں۔ انسانی اخوت و ہمدردی کی نہریں اس میں بہنا شروع ہو جاتی ہیں۔ انسانی زندگی کا ہر شعبہ اس روحانی فیض کے باعث پھلنا اور پھولنا شروع ہوتا ہے تمدن انسانی میں وہ کلیاں پھوٹتی ہیں۔ پھول کھلتے ہیں اور پھل آتے ہیں کہ انسان خود اس پر رشک کرنے لگتا ہے۔ مذہب، اخلاق، سیاست، معیشت غرضکہ تمدنی زندگی کا ہر شعبہ مالا مال ہو جاتا ہے۔ اس کی بنیاد خود غرضی اور نفسانیت پر مبنی نہیں ہوتیں بلکہ ایک اعلیٰ روحانیت اور انسانی ہمدردی پر مبنی ہوتی ہیں۔ اور

اور پھر زندگی کا ہر شعبہ ایک دوسرے علیحدہ نہیں ہوتا بلکہ ایک نظام میں منسلک ہو جاتا ہے۔

ہر پیغمبر کا ظہور ایک نئے تمدنی دور کا محرک ہوا ہے۔ جب انسان کی روح مادی قید و بند سے آزاد ہوتی ہے تو وہ دنیا کی دیگر بندشوں کو بھی کاٹ کر رکھ دیتی ہے۔ اس آزادی روح کا اظہار مذہب و اخلاق علم و فن۔ سائنس ٹیکنک وغیرہ میں بھی ہوتا ہے۔ چنانچہ محمد رسول اللہ صلعم کی روحانی تعلیمات نے جب روح انسان کو آزاد کیا اور اس کا رشتہ اس کے اصلی سرچشمہ سے جوڑ دیا تو بہت ہی تھوڑے عرصہ میں دوسرے تمدنی صیغوں میں حیرت انگیز ترقی شروع ہو گئی عربوں نے پہلے تو اخلاقی تعلیم کے ذریعہ اپنے نفس پر فتح حاصل کی۔ پھر ملکوں کو فتح کیا پھر علم و فن کے خزانوں کو فتح کیا۔ آزادی کی روح جو قرآن کی تعلیمات نے مسلمانوں میں پیدا کر دی تھی وہ ان کے زوال کے بعد یورپ میں پہنچی اور عہد جدید کے تمدن احیا کا باعث ہوئی۔

قرآن کی تمام تعلیمات کا مرکز ایک خدا کا تصور ہے۔ جو تمام کائنات کا اصلی روحانی عنصر ہے جو اعلیٰ ترین نصب العین ہے اگر جدید مغربی فلسفیانہ اصطلاح میں گفتگو کی جائے تو کہا جائے گا کہ یہ "اعلیٰ ترین قدر" ہے۔ ایک خدا کے تصور سے لازماً منطقی طور پر انسانیت کا تصور پیدا ہوتا ہے۔ خدا کی پیدا کردہ تمام مخلوق باہم ایک دوسرے کی بھائی بھائی ہے۔ ان میں باہم کسی قسم کی کوئی تمیز نہیں ہے۔ انسانیت کا یہ تصور ہی وہ معیار دیتا ہے جس سے ہم ہر تمدن کو پرکھ سکتے ہیں۔ ہر وہ تمدن جو انسانیت کو مساوی تسلیم کرے اس کے لئے ایک ہیئت اجتماعیہ کی تشکیل کرے جو اس تصور کے حصول میں مدد ہو تو وہ صحیح ہے۔ رسول اللہ نے ایک ایسے ہی تمدن کی بنیاد ڈالی تھی جس میں مذہبی، اخلاقی، سیاسی اور معاشی مساوات کا خیال پیش پیش تھا۔ مساوات سے یہ مطلب نہیں ہے کہ ہر قسم کے نفسیاتی اختلافات سے چشم پوشی کر لی جائے۔ بلکہ انسان کی داخلی بنیادوں، اس کی فطری صلاحیتوں، اس کے طبعی رجحانات کا خیال کرتے ہوئے۔ اس کی انفرادی آزادی قائم رکھتے ہوئے جہاں تک ہو سکے اس کی جسمانی نفسیاتی اور روحانی ارتقا میں مدد پہنچائی جائے۔

اسلامی احکامات مثلاً نماز، روزہ، زکوٰۃ، اور حج کے ذریعہ شریعت اسلامیہ میں انسان کی

اس مذہبی، اخلاقی، سیاسی اور معاشی مساوات کو قائم کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اسلامی احکامات کے فلسفہ کو تفصیلی طور پر بیان کرنیکا یہ وقت نہیں ہے لیکن اتنا عرض کر دینا ضروری ہے کہ روحانیت کی بنیاد پر یہ ہیئت اجتماعیہ کی ایک ایسی عمارت کھڑی کرنا چاہتے ہیں کہ انسانیت کا نصب العین عملی جامہ پہن سکے۔ ان احکامات کو مرتب کرتے وقت نہ نصب العین سے چشم پوشی کی گئی ہے اور نہ انسان کی نفسیاتی بنیادوں سے جیسا کہ ہم آگے چل کر مطالعہ کریں گے۔

اسلامی تعلیمات پر ایک نہایت ہی سرسری نظر مسلمانان ہند کے نفسی سوال کو سمجھنے کے لئے ازبس ضروری ہے۔ انھیں کوئی بھی چیز متحرک نہیں کر سکتی جب تک اس کا تعلق اس بنیادی امر سے نہ ہو۔ مسلمانان ہند کی تحریک مندرجہ ذیل تین عناصر سے لازماً مرکب ہو گی۔

۱۔ خدا کا تصور

۲۔ انسانیت کا نصب العین

۳۔ اسلامی تمدن

مسلمانان ہند کی نفسی زندگی کے ان عناصر کو سمجھنے کے بعد اب ہمارے لئے یہ آسان ہو گیا ہے کہ ہم اب اس بات کو متعین کریں کہ وہ کس حد تک ہند جدید کی تحریکات کو قبول یا رد کر سکتے ہیں۔ اگر وہ اپنی بنیادی قومی خصوصیتوں کو قائم رکھتے ہوئے ان تحریکات میں حصہ لیتے ہیں تو کوئی حرج نہیں ہے لیکن اگر وہ انکو قربان کر دیتے ہیں تو ہم اس کو انکی قومی موت تصور کرتے ہیں۔ زندگی یا موت صرف حیوانی زندگی یا موت کا نام نہیں ہے کسی قوم کی نفسی یا روحانی موت اس کی حیوانی موت سے زیادہ دردانگیز ہے یہ بہتر ہے کہ انسانوں کے کسی گلہ کا دنیا میں وجود ہی نہ ہو۔ لیکن اگر انسانوں کی کوئی جماعت خود کو قوم کے نام سے تعبیر کرتی ہے تو اس کے لئے اپنی نفسی و روحانی زندگی کو باقی رکھنا ازبس ضروری ہے۔ انسانوں کو صرف انسان کی طرح زندہ رہنا چاہیئے اگر وہ صرف حیوانی زندگی پر قانع ہے تو بہتر ہے کہ وہ اپنی جگہ چوپاؤں کے لئے خالی کر دے۔

۲۔ تحریک قومیت و کانگریس | ہندوستان کی تحریکات میں سب سے اول جو چیز ہمیں اپنی طرف

متوجہ کرتی ہے وہ ہندوستان کی قومی تحریک ہے۔ اس قومی تحریک نے بہت سی صورتیں اختیار
کی ہیں۔ اولاً تو ہندوؤں کی وہ تحریک ہے جو ہندوؤں کے عہد ماضی کا دوبارہ احیا چاہتی ہے اس
تحریک کے دراصل دو پہلو ہیں۔ ایک نہایت جابرانہ ہے جسے مسلمانوں کا وجود ہی ہندوستان
میں برا معلوم ہوتا ہے اور وہ جبراً اگر انکا بس چلے تو مسلمانوں کو ہندوستان میں ختم کر دینا چاہتی
ہے۔ ہندو مہا سبھا اور آریہ سماجیوں کی تحریک اسی قسم کی ہے۔ ان تحریکات سے تو ہمارا ظاہر
ہے کہ کوئی بھی سمجھوتہ نہیں ہو سکتا یہاں تو مکمل کھلا مخاصمت ہے۔ یہ فسطائی تحریکات ہیں جو
اپنی نسل اور قوم کی برتری کے خیال پر مبنی ہیں ہندوؤں کی دوسری تحریک وہ ہے جو سیاست
اور معیشت میں تو مسلمانوں کو حقوق دینا چاہتی ہے اور وہ ان کے تمدنی معاملات میں بھی مداخلت
نہیں کرنا چاہتی۔ لیکن وہ خود ہندوؤں کے لئے قدیم ہندو تہذیب کا احیا چاہتی ہے۔ اس
تحریک کے سب سے بڑے علمبردار گاندھی جی ہیں۔ ڈاکٹر ٹیگور بھی تقریباً انھیں خیالات کے
حامی ہیں لیکن ان پر مغربی تہذیب و تمدن کا کافی اثر پڑا ہے۔ اس لئے ان کے خیالات میں
زیادہ لوچ ہے۔

اس تحریک سے مسلمانانِ ہند کو دراصل کوئی وجہ شکایت نہیں ہو سکتی ہندوؤں کو اس بات
کا حق حاصل ہے۔ گاندھی جی بہ صورت ہندو ہیں اور اگر وہ ہندی ساہتیہ سمیلن یا ہریجن سیوک سنگھ
کے لئے کام کرتے ہیں تو کوئی تعجب کی بات نہیں ہے۔ اگر مسلمان ان کے ان کاموں پر معترض ہیں
تو بجا طور پر ہندو بھی مولانا ابوالکلام آزاد کے ترجمان القرآن کی تصنیف پر معترض ہو سکتے ہیں۔ کوئی
تمدن دراصل اسی وقت باقی رہ سکتا ہے جب اولاً اس میں زندگی کی صلاحیت ہو۔ پھر وہ زندگی
کے مسائل حل کر سکے اور اس کے بعد اس تمدن کو علمی جامہ پہنانے اور حفاظت کرنے کے لئے ایک
مستقل مزاج اور ایثار کرنے والی جماعت بھی موجود ہو مسلمان کسی دوسری قوم کی ترقی کو بہرصورت
اس کے خلاف صدائے احتجاج بلند کرنے سے تو روک نہیں سکتے۔ اور نہ اس طرح اپنی تہذیب
و تمدن کی حفاظت ہو سکتی ہے۔ گاندھی جی کا کانگریس پر ۱۹۲۰ء سے اس قدر زیادہ اثر ہے کہ

کانگریس اور گاندھی جی دراصل ہم معنی الفاظ ہوگئے ہیں۔ مگر دراصل ایسا نہیں ہے۔ گاندھی جی مذہباً ہندو ہیں اور ان کے خیالات پر جین مت اور مسیحی فلسفہ کا بہت گہرا اثر پڑا ہے۔ حالانکہ کانگریس میں پنڈت جواہر لال نہرو بھی شریک ہیں جو مذہب پر اعتقاد نہیں رکھتے اور جب سے کانگریس برسر اقتدار آئی ہے اس میں بہت سے مہا سبھائی بھی حکومت میں اپنا رسوخ پیدا کرنے کے لئے شریک ہوگئے ہیں۔ کانگریس بیشک ہندی تحریک قومیت کی علمبردار ہے۔ لیکن اس علمبرداری کے صرف اس قدر معنی ہیں کہ وہ ہندوستان کی غلامی کی بندشوں کو توڑنا چاہتی ہے اور یہاں کی غربت کو دور کرنا چاہتی ہے وہ دراصل وسیع معنوں میں تمدنی ادارہ نہیں ہے بلکہ اس میں ہر قسم کے خیالات رکھنے والے لوگ جمع ہیں البتہ وہ ہندوستان کی آزادی کے معاملہ میں متفق ہیں۔ لیکن چونکہ کانگریس میں اس وقت اکثریت ہندوؤں کی ہے اس لئے جس جگہ ہندو کوتاہ خیال اور متعصب ہوتے ہیں وہاں وہ اس سے مہا سبھائی خیالات کو عملی جامہ پہنانا چاہتے ہیں۔ اس میں ہندوؤں کا بھی قصور ہے اور مسلمانوں کا بھی۔ ہندوؤں کا اس لئے کہ ابتک وہ صحیح قومیت کے مفہوم سے ناآشنا ہیں اور مسلمانوں کا اس لئے کہ انھوں نے کانگریس کو ایک خوفناک چیز سمجھ کر بائیکاٹ کر رکھا ہے۔ ظاہر ہے کہ جب وہ وہاں موجود نہیں ہیں تو ان کے حقوق کی اس جگہ حفاظت کون کریگا۔

ہندوستان کی آزادی کے لئے جدوجہد کرنا۔ یہاں کی غربت کو دور کرنے کے لئے کوشش کرنا مسلمانان ہند کا وطنی اور مذہبی فریضہ ہے۔ اور یہ فریضہ سوائے ان لوگوں کے ساتھ تعاون کے حاصل نہیں ہوسکتا جو اس مقصد کے لئے جدوجہد کر رہے ہیں۔ اس سے کوئی انکار نہیں کرسکتا کہ گذشتہ بیس برس میں اس کے لئے کانگریس نے جو کچھ کیا ہے اس کا عشر عشیر بھی کسی دوسری جماعت نے نہیں کیا ہے۔ اور کانگریس کی جدوجہد میں مسلمانوں کا حصہ کچھ کم نہیں رہا ہے۔ خلافت کی تحریک کو تو چھوڑ دیئے کہ وہ ایک مذہبی تحریک تھی لیکن سنہ ۱۹۳۰ سنہ ۱۹۳۲ء کی خالص وطنی تحریک میں بھی مسلمانوں نے کافی قربانیاں کی ہیں مسلمانان ہند نے عام طور پر ضرور اس تحریک میں حصہ نہیں لیا لیکن سرحد کے بہادر پٹھانوں نے اس فرض کفایہ کو اپنا خون بہا کر پورا کر دیا۔ جو ہندو اور مسلمان بغیر ہندو مسلم اتحاد نے

